مجموعہ تالیفات اشرفیہ

(اضافہ شدہ ایڈیشن)

# اصلاحی نصاب

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا شاہ محمد اشرف علی تھانوی قدس سرہ

○ حیات المسلمین

○ جزاء الاعمال ○ حقوق الاسلام
○ تعلیم الدین ○ حقوق الوالدین
○ فروع الایمان ○ آداب المعاشرت
○ قصد السبیل ○ اغلاط العوام
○ زاد السعید (فضائل درود شریف)

ادارہ تالیفات اشرفیہ
ریلوے روڈ - چوک فوارہ ملتان

مجموعۂ تالیفاتِ اشرفیہ

# اصلاحی نصاب

(اضافہ شدہ ایڈیشن)

حکیم الامّت، مجدد الملت حضرت مولانا شاہ محمد اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ

- حیات المسلمین
- جزاء الاعمال
- حقوق الاسلام
- تعلیم الدّین
- حقوق الوالدین
- فروع الایمان
- آداب المعاشرت
- قصد السبیل
- اغلاط العوام
- زاد السعید (فضائل درود شریف)

ادارۂ تالیفاتِ اشرفیہ
ریلوے روڈ۔ چوک لکڑ منڈی ملتان

نام کتاب ـــــ ـــــ ـــــ ـــــ ـــــ "اصلاحی نصاب"

ناشر ـــــ ـــــ ـــــ ـــــ محمد اسحاق عفی عنہ

بار اول ـــــ ـــــ ـــــ ـــــ ایک ہزار

تاریخ اشاعت ـــــ ـــــ ـــــ ذیلعقدہ سنہ ۱۴۰۵ھ

سرورق ـــــ ـــــ ـــــ ـــــ

کتابت ـــــ ـــــ ـــــ محمد یوسف جاوید (زمرد قلم) ملتان

طباعت ـــــ ـــــ ـــــ نیو اسلامی آرٹ پریس ملتان

بائینڈنگ ـــــ ـــــ ـــــ سجاد بک بائینڈنگ ہاؤس ملتان

قیمت ـــــ ـــــ ـــــ ۵۲ روپے




## ملنے کے پتے

- ادارہ تالیفات اشرفیہ ، پوسٹ بکس نمبر ۴۳۰ ۔ ملتان
- کتب خانہ مظہری ۔ گلشن اقبال ، بلاک نمبر ۲ ۔ کراچی
- ادارۂ اسلامیات ۔ انارکلی ۔ لاہور
- مکتبہ امدادیہ بیت الاشرف ، باغ حیات ۔ سکھر
- مکتبہ رشیدیہ ۔ ساہیوال
- مکتبہ مدنیہ ۔ اُردو بازار ۔ لاہور

# اضافہ شدہ "اصلاحی نصاب"

## کے متعلق رائے گرامی!

حضرت اقدس سیّدنا و مرشدنا ڈاکٹر محمد عبد الحیؒ صاحب عارفی دامت برکاتہم
خلیفۂ ارشد:
حضرت حکیم الامۃؒ مجدّد الملّت مولانا شاہ محمد اشرف علی صاحب تھانوی نور اللہ مرقدہٗ

"میرے خیال میں کتابوں کا بہت ضروری اور
مفید انتخاب ہو گیا ہے۔
ان شاء اللہ بہت نافع ثابت ہوگا۔ اللہ تعالیٰ
شرفِ قبولیت عطا فرما دیں — آمین"

محمد عبد الحیؒ عارفی۔

# عرضِ ناشر

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ——— امابعد :

الحمدللہ ——— اضافہ شدہ "اصلاحی نصاب" کا نیا ایڈیشن آپ کے ہاتھوں میں ہے ———
"اصلاحی نصاب" کے کئی ایڈیشن لاہور اور کراچی اور ملتان سے نکل چکے ہیں اور مقبول عام ہو چکے ہیں ——— لیکن ——— ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان کا حضرت سیدنا مرشدنا ڈاکٹر محمد عبد الحئ صاحب مدظلہم کے مشورہ سے "زاد السعید" کے اضافہ کے ساتھ یہ بالکل نیا ایڈیشن ہے ———
——— اب الحمدللہ پوری دس کتابوں کا مجموعہ ہو گیا ———

حق تعالیٰ شرفِ قبولیت نصیب فرما دیں ——— آمین !

احقر اُن تمام احباب کا تہہ دل سے ممنون ہے جنہوں نے اس میں تعاون کیا۔ بالخصوص حضرت مخدومی الحاج محمد فاروق صاحب مدظلہٗ کا جنہوں نے اس کتاب کی اشاعت میں بھرپور تعاون کیا۔ فجزاھم اللہ احسن الجزا :

احقر محمد اسحاق عفی عنہٗ
۲۲ شوال ۱۴۰۵ھ

# فہرست مضامین

## (حیوٰۃ المسلمین)

(۱)

## تعلیم الدین

(۳)

## فروع الایمان

(۴)

## حقوق الاسلام
(۵)



## حقوق الوالدین
(۶)

## آداب المعاشرت
(۷)



## اغلاط العوام
(۸)

# فہرست مضامین

## (قصد السبیل)

(۹)



# فہرست مضامین

## (زاد السعید)

(۱۰)



# پیشِ لفظ

از:

(حضرت مولانا سید نجم الحسن تھانوی مدظلہ صدر مجلس صیانۃ المسلمین پاکستان)

الحمد للہ الذی قال فی کتابہ: کلا بل ران علی قلوبھم ما کانوا یکسبون ط والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ الذی یزکی المومنین ویعلمھم ما لم یکونوا یعلمون ـــــ اما بعد:

انسان مرکب ہے جسم اور روح سے۔ پھر نظر غائر سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ روح تو بغیر جسم کے باقی رہ سکتی ہے مگر جسم بغیر روح کے باقی نہیں رہ سکتا۔ جیسا کہ مشاہدہ ہے کہ دونوں کا رشتہ منقطع ہو جانے کے بعد روح تو عالم برزخ میں موجود اور باقی رہتی ہے مگر جسم اس دنیا میں گل سڑ کر تباہ ہو جاتا ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ ان دونوں (یعنی جسم اور روح) میں، روح زیادہ قیمتی اور اعلیٰ ہے، اور قاعدہ ہے کہ اعلیٰ چیز کی زیادہ حفاظت، نگرانی اور دیکھ بھال کی جاتی ہے، اور ادنیٰ چیز کی کم ـــــ لہٰذا ہونا یہ چاہیئے کہ ہم اپنے جسم کی جتنی دیکھ بھال اور حفاظت کرتے ہیں، روح کی اس سے زیادہ کریں، مگر معاملہ برعکس ہے یعنی یہ کہ اگر ہمارے جسم میں معمولی سی تکلیف بھی ہو تو ہم بے چین ہو جاتے اور فوراً اس کو دور کرنے کی فکر میں لگ جاتے ہیں، اگر کہیں کانٹا چبھ گیا تو فوراً اس کو نکالنے کی فکر کریں گے۔ خود نہ نکال سکیں گے تو دوسروں سے نکلوانے کی کوشش کریں گے۔ غرض جب تک اس کو نکال نہ لیں گے، چین سے نہ بیٹھیں گے۔ اسی طرح دیگر امراض وغیرہ کا حال ہے، مگر روح کے بارے میں ہم بالکل غافل ہیں اور کبھی خیال بھی نہیں گزرتا کہ روح کی دیکھ بھال کریں کہ اسمیں بیماریاں تو پیدا نہیں ہو گئیں جن کے علاج کی ضرورت ہو۔ ممکن ہے کہ کسی کو یہ شبہ ہو کہ چونکہ جسمانی امراض سے تکلیف پہنچتی ہے اس لئے اس کا احساس ہو

جاتا ہے اور رُوحانی بیماریوں سے کوئی تکلیف محسوس نہیں ہوتی اس لئے اس کی طرف نہ دھیان دیا جاتا ہے اور نہ اس کو دفع کرنے کی فکر ہوتی ہے۔ سو جان لینا چاہیئے کہ بعض جسمانی بیماریاں بھی ایسی ہیں کہ جن سے بظاہر کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔ مگر واقف حضرات انسان کی صُورت دیکھ کر بتا دیتے ہیں کہ تم کو فلاں بیماری لگی ہوئی ہے، جلد علاج کرو، مثلاً کسی کو تپ دق ہو جائے جو ایک مزمن اور مہلک مرض ہے، لیکن مریض کو اس سے کوئی ظاہری تکلیف محسوس نہیں ہوتی۔ یا کسی کا جگر خراب ہے۔ اس سے بھی مریض کو بظاہر کوئی درد، دُکھن اور تکلیف محسوس نہیں ہوتی، مگر جیسے ہی کوئی ماہر طبیب اس کو مطلع کرتا ہے تو وہ فوراً اپنا چیک اپ کراتا ہے اور اس کے علاج کی فکر دامن گیر ہو جاتی ہے۔ لہٰذا غور کرنے کا مقام ہے کہ امراض جسمانی میں جب ایک معالج کے کہنے سے یقین آجاتا ہے اور علاج کی فکر دامن گیر ہو جاتی ہے، جس کا حال یہ ہے کہ وہ کبھی صحیح تشخیص کرتا ہے تو کبھی غلطی بھی کرتا ہے۔ تو پھر رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو ایسے سچے اور صادق ہیں کہ ان کے صدق میں شُبہ بھی کفر ہے، جن کی شان یہ ہے کہ:

مَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ط — نہیں بولتے اپنی خواہش سے مگر وحی کی جاتی ہے۔

اُن کے فرمانے پر کیوں یقین نہیں؟ سُن لیجئے کہ وہ فرماتے ہیں کہ:

اَلَا اِنَّ فِي الْجَسَدِ لَمُضْغَةً اِذَا صَلُحَتْ صَلُحَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ وَاِذَا فَسَدَتْ فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ اَلَا وَهِيَ الْقَلْبُ۔ (بخاری ومسلم) — آگاہ رہو! کہ بیشک جسم میں ایک لوتھڑا ایسا ہے کہ جب وہ دُرست رہتا ہے تو سارا بدن دُرست رہتا ہے اور جب وہ بگڑ جاتا ہے تو سارا بدن بگڑ جاتا ہے ـــــ جان لو کہ وہ قلب ہے۔

اور فرمایا کہ:

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ اِلٰى اَجْسَامِكُمْ وَلَا اِلٰى صُوَرِكُمْ وَلٰكِنْ يَنْظُرُ اِلٰى قُلُوْبِكُمْ (مسلم) — بلاشبہ خدا تعالیٰ نہیں دیکھتے تمہارے جسموں کی طرف اور نہ تمہاری صُورتوں کی طرف ولیکن دیکھتے ہیں تمہارے دلوں

کی طرف ۔

ایسی ہی اور بے شمار حدیثوں میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قلب کی اصلاح کیطرف توجہ دلائی اور اس کا تاکیدی حکم فرمایا ہے۔ کیونکہ اخلاص اور توجہ قلبی کے بغیر تمام اعمال بے جان ہیں اور قبولیت کے درجے کو نہیں پہنچتے۔ جیسے کوئی شخص ظاہر میں تو عبادت (مثلاً نماز) میں مشغول ہے مگر دل میں غفلت چھا رہی ہے کہ یہ تمیز نہیں ہوتی کہ خدا کے سامنے کھڑا ہے یا کوئی اور کام کر رہا ہے، تو ایسے اعمال مقبول نہیں ہوتے۔ چونکہ قلب انسانی اللہ تعالیٰ کی توجہ کا خاص محل ہے اور جس طرح طب میں اسکو "سلطان البدن" ہونے کا درجہ حاصل ہے، اسی طرح روحانی اور باطنی علوم و تشریح میں بھی اس کو "ملک الجوارح" ہونے کا شرف حاصل ہے۔ لہٰذا جب تک اس کی حالت درست نہ ہوگی، کوئی صورت فلاح اور نجات کی حاصل نہیں ہو سکتی۔ دیکھئے! کوئی شخص ظاہر میں مسلمان ہو، دل سے نہ ہو تو وہ خدا تعالیٰ کے نزدیک مسلمان نہیں۔ اسی طرح اگر کوئی ریا و نمود کے لئے صدقہ نماز روزہ وغیرہ کرتا ہو تو وہ کسی درجے میں بھی شمار نہیں ـــــــــ

ہم لوگوں نے آج کل اسمیں بڑی کوتاہی اور غفلت کر رکھی ہے کہ قلب اور روح کی اصلاح سے غافل ہیں۔ گویا یوں سمجھتے ہیں کہ نہ باطنی برائیوں مثلاً حسد، کینہ، تکبّر، بُغض، غُصّہ وغیرہ کی اصلاح کی ضرورت ہے اور نہ باطنی خوبیوں مثلاً تواضع، بردباری، قناعت۔ زہد۔ تقویٰ وغیرہ کو حاصل کرنے کی ضرورت ہے۔ حالانکہ جیسے ظاہری عبادات اور اُن کا علم حاصل کرنا ضروری اور واجب ہے اسی طرح باطنی برائیوں اور خوبیوں کا علم حاصل کرنا اور ان پر عمل پیرا ہونا بھی واجب ہے ـــــــــ

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ قلب و باطن کی اصلاح، اسکی خوبیوں اور بُرائیوں کا علم کیسے حاصل ہو اور یہ کہ ان امراض کا علاج کیسے کیا جائے جو روح کو لاحق ہیں۔ نیز یہ کہ باطنی خوبیوں کو کیسے حاصل کیا جائے؟ ـــــــ اس کا جواب یہی ہے کہ جیسے جسمانی اور ظاہری بیماری کی تدابیر اور صحت جسمانی کے رموز سے اطباء اور ڈاکٹر حضرات واقف ہوتے ہیں اور بیماری کی حالت میں انہی کی طرف رجوع کیا جاتا ہے۔ بالکل اسی طرح باطنی بیماریوں کے علاج اور صحت

کی پہچان کے لئے بھی خدا تعالیٰ نے معالجین کا ایک طبقہ پیدا کیا ہے جن کو باطنی امراض اور ان کے علاج کا بھی علم ہے اور تجربہ بھی ۔ لہٰذا اس مقصد کے لئے انہی لوگوں کی طرف رجوع کیا جائے گا اور انہی کی بتائی ہوئی تجاویز و تدابیر پر عمل کیا جائے گا ۔

مگر اس سلسلے میں ہر مدعی کی طرف رجوع کرنا دُرست نہ ہوگا، بلکہ صرف اُنہی حضرات کی طرف کہ جو خود اس دولت سے مالا مال ہیں اور باقاعدہ مستند علم رکھتے اور عمل کا نمونہ ہیں۔ کیونکہ حکمائے یونان، فلاسفر اور جوگیوں نے بھی صفائے باطن اور روح کی اصلاح کرنے کے بڑے بڑے دعوے کئے اور اس مقصد کے لئے بڑے بڑے مجاہدات اور ریاضات تجویز کئے، مگر چونکہ ان کے پاس وحیِ خداوندی کی روشنی نہ تھی، اس لئے اُنہوں نے قدم قدم پر ٹھوکریں کھائیں۔ اُنکی نظر صرف مجاہدات و ریاضات پر رہی ، ان کو یہ علم نہ تھا کہ یہ جسم و جان، عقل و فکر اور قوائے انسانی ہماری مِلک نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی امانت ہے ۔ اس لئے اصلاحِ باطن کے لئے ایسے مجاہدات و ریاضات تجویز کرنا ، اور ایسے طریقے اختیار کرنا جن سے قویٰ یا عقل و فہم معطل ہو جائیں، دُرست نہیں ۔ وہ لوگ نادانی بلکہ تکبّر کی وجہ سے اپنے کو انبیائے کرام علیہم السلام اور ان کی تعلیمات سے مستغنی سمجھتے تھے ۔ چنانچہ ایک بار غالباً بقراط (جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں تھا) نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا کہ اگر آپ میرے ایک سوال کا جواب دے دیں تو میں آپ کو نبی تسلیم کرلوں گا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ پوچھو! اس نے کہا کہ یہ بتایئے کہ " اگر حوادث و آفات تیر اور آسمان کمان بن جائے اور تیر چلانے والا خدا تعالیٰ ہو تو بچنے کی کیا صورت ہے ؟ " بچنے کی صورت یہ ہے کہ تیر انداز کے پہلو میں کھڑے ہو جاؤ ۔" وہ یہ جواب سُن کر دنگ رہ گیا اور کہا کہ "بے شک آپ نبی ہیں مگر ہمیں نبی کی ضرورت نہیں کیونکہ ہم بذاتِ خود خدا کو پہچانتے ہیں ۔" یہی وجہ ہے کہ اس سلسلے میں ان لوگوں نے بیشمار غلطیاں کیں ۔ بعد کے فلاسفر نے اصلاحِ اخلاق کے باب کو چھیڑا ہی نہیں بلکہ یہ کہا کہ :

| | |
|---|---|
| فَاِنَّ الشَّرِیْعَۃَ الْمُصْطَفَوِیَّۃَ قَدْ قَضَتِ الْوَطَرَ عَنْھَا | کیونکہ شریعت مصطفویہ نے اس کا حق ادا کر دیا ہے ۔ |

گویا اخلاق و اصلاح باطن کی جو تعلیم شریعت نے دی ہے، اس کا اعتراف اُن لوگوں کو بھی کرنا پڑا جو اپنے علم و فن کے موضوعات میں سے ایک موضوع اصلاح اخلاق کا بھی کہتے ہیں بنا بریں اس سلسلے میں اُن حضرات ہی کی طرف رجوع کرنا پڑے گا جو انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے طریقے پر متمکن ہیں اور اُن کے علوم و طریق تعلیم کے وارث ہیں۔

غرض تمام انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قلب انسانی ہی کی اصلاح پر توجہ دی۔ کیونکہ وہی مرکز ہے یہ درست ہو گا تو سارے کام درست ہو جائیں گے ــــــ مگر ہماری حالت یہ ہے کہ ایسے حضرات کی تلاش اور اُن کی خدمت میں حاضری بھی طبیعِ نازک پر گراں ہے۔ اس لئے ضرورت تھی کہ کوئی ایسی تدبیر کی جائے کہ گھر بیٹھے یہ گوہر بے بہا مل جائے۔ سو اس کا بدل تجویز کرنا پڑا۔ یعنی ایسے مصلح حضرات کی تعلیمات کو کتابی شکل میں آپ کے ہاتھوں تک پہنچانے کا بندوبست کیا گیا تاکہ آپ بھی اپنے باطن کا مطالعہ کر سکیں اور اسکی اصلاح کی فکر میں لگ جائیں۔

گزشتہ صدی کے مجدد اور حکیم الامت حضرت اقدس مولانا مولوی محمد اشرف علی صاحب تھانوی قدس سرہ کے نام سے کون واقف نہیں، جن کی زندگی کا مقصد ہی اصلاح و تربیت قلوب تھا اور جن کی تعلیم و تربیت سے بفضلہ تعالیٰ ہزاروں افراد کی اصلاح ہوئی اور جن کی توجہ و برکات سے ہزار ہا مریض شفایاب ہوئے۔ اُن کے دنیا سے تشریف لے جانے کے بعد بھی اُن کی تصانیف اُمّت کے لئے مشعل راہ ہیں۔ لاکھوں انسان انکی تصانیف کے مطالعہ ہی سے بفضلہ راہ یاب ہو گئے اور ان کے باطن کی دنیا بدل گئی۔ عرصۂ دراز سے دین کے جو گوشے نظروں سے اوجھل تھے یا اُن پر رسم و رواج کی گرد چڑھ گئی تھی، یا جو چیزیں غیر مسلموں کے اختلاط سے مسلمانوں میں دین کے نام سے جڑ پکڑ گئی تھیں، یا مغربی تعلیم کی وجہ سے جو الحاد و بے دینی مسلمانوں میں رواج پا رہی تھی اور اس کو عین اسلام بتانے کی سازش کی جا رہی تھی۔ ان سب کا پردہ چاک کیا اور بفضلہ تعالیٰ دین کے ہر شعبے کو حشو و زوائد سے پاک کر کے دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی الگ کر کے امت کے سامنے رکھ دیا۔ یہ تعلیمات آج ان کی ایک ہزار سے زائد تصانیف میں پھیلی ہوئی ہیں۔ ظاہر ہے کہ ہر شخص ان تمام کتب کا مطالعہ نہیں کر سکتا۔ اس لئے ان میں سے ایسی تصانیف

کا انتخاب کرنا جن کے مطالعے سے مندرجہ بالا مقصد (یعنی اصلاح باطن) حاصل ہو اور ساتھ ساتھ اُن سے استفادہ بھی ہر مسلمان کے لئے آسان ہو، بہت ہی ناگزیر تھا۔ تاکہ ہر مسلمان کو یہ معلوم ہو سکے کہ زندگی کا وہ طریقہ کیا ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سکھایا۔ اور اس پر عمل کرنے کا کیا طریقہ ہے وغیرہ۔

آج مسلمان قوم جن ناقابلِ برداشت مصائب سے دوچار ہے، ان کی کیا وجوہ ہیں اور یہ کہ ان مصائب سے نجات کی کوئی صورت ہے یا نہیں ——— ؟

غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ ان مصائب کی جڑ تین چیزیں ہیں۔ جہل۔ افلاس اور بے اطمینانی و تشویش ——— شریعت مطہرہ میں ان سب کا علاج موجود ہے۔ چنانچہ شریعت نے جن اعمال کی تعلیم دی ہے ان میں سے بعض ایسے ہیں جن سے جہالت دُور ہوتی ہے اور بعض سے افلاس اور بعض سے پریشانی اور جب یہ معلوم ہوگیا تو ان تینوں کا علاج بھی ہوجائے گا۔ چنانچہ حکیم الامت مجدد الملت حضرت تھانوی مولوی محمد اشرف علی صاحب تھانوی قدس سرہٗ کی تصانیف میں سے ایسی ہی چند تصانیف کو جمع کر کے ان کا لقب "اصلاحی نصاب" رکھا گیا ہے۔ اس طرح یہ مجموعہ اگرچہ کوئی نئی چیز نہیں مگر اسے موجودہ انداز میں مرتب کر کے پیش کرنے کی سعادت "مجلس صیانۃ المسلمین پاکستان کو حاصل ہوئی۔ اس نصاب کو بڑے بڑے علماء اور بزرگوں نے خوب خوب سراہا اور بہت پسندیدگی کی نظر سے دیکھا اور مجلس کی اس سعی کو مسلمانوں کے لئے نہایت مفید قرار دیا۔ اس نصاب میں وہ کتُب جمع کر دی گئیں جن کو مجلس صیانۃ المسلمین کے بانی، یعنی حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی صاحب قدس سرہ خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون میں اپنے زیرِ تربیت ذاکرین و شاغلین کو پڑھنے یا سننے کا حکم فرماتے تھے جو بلاشبہ تربیت و اصلاح باطن کے لئے ایک مکمل نسخہ اور کیمیا ہے حکیم الاسلام علامہ حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس کے بارے میں مندرجہ ذیل الفاظ میں اپنے تاثرات کا اظہار فرمایا ہے۔

"عموماً" تعلیمی نصاب آئے دن مرتب ہوتے رہتے ہیں۔ یہ پہلا نصاب ہے جو اخلاقی تربیتِ قلوب کے سلسلے میں مرتب کیا گیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ سب نصابوں میں ایک بُنیادی حیثیت رکھتا ہے کیونکہ انسانی کائنات میں قلب مرکزِ کائنات ہے۔ اسکی اصلاح پر

پوری انسانی کائنات کی صلاح و فلاح کا مدار رہے، اسی لئے انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام نے قلبِ انسانی ہی کو اپنی اصلاح و تربیت کا موضوع ٹھہرایا ہے اس لئے جو نصاب اس مرکز انسانیت سے متعلق ہوگا، اُسے بھی مرکزی اور بُنیادی حیثیت حاصل ہوگی۔

گویا یہ پہلا نصاب ہے جو اخلاقی تربیتِ قلوب کے بارے میں مرتب کیا گیا ہے جو ایک طرف بیش بہا معلومات کا خزانہ ہے تو دوسری طرف اصلاحِ اعمال کی تکمیل کے لئے گویا حرفِ آخر ہے۔

اھلِ مجلس صیانۃ المسلمین پاکستان، یہ نصاب امت کی خدمت میں پیش کر کے بارگاہِ رب العزّت سے دست بدعا ہیں کہ حق تعالیٰ مسلمانوں کو توفیق دے کہ وہ اسکو ہاتھوں ہاتھ لیں اور زیادہ سے زیادہ نفع حاصل کریں۔

ادارہ "تالیفاتِ اشرفیہ" ملتان جو حضرت حکیم الامت قدس سرہ کی تصانیف کو نہایت اعلیٰ معیار پر شائع کرنے کا عزم کئے ہوئے ہے اور بفضلہ تعالیٰ بہت سی کتابیں چھاپ کر منظرِ عام پر لاچکا ہے، دلی مبارکباد اور پوری اُمت کی طرف سے شکریئے کا مستحق ہے کہ یہ گوہر بے بہا بھی اسکی نظرِ انتخاب میں آیا اور اس نے اس کو ظاہری و باطنی خوبیوں سے آراستہ کر کے اُمت کے سامنے پیش کیا۔ حق تعالیٰ اسکو جزائے خیر عطا فرما کر ان کی اس سعی کو قبول فرمائے اور مسلمانوں کے حق میں نافع بنائے ——— آمین یارب العٰلمین بحرمۃ سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم وبرحمتک یا ارحم الراحمین۔

احقر الزمن سید محمد نجم الحسن عفی عنہ
(صدر مجلس صیانۃ المسلمین پاکستان)
سلخ صفر المظفر ۱۳۰۴ھ



# مقدمہ حیات المسلمینؒ

الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین وعلیٰ الہ وصحبہ اجمعین ——— اما بعد : واضح رہے کہ حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے مواعظ اور ملفوظات اور تصانیف سے عوام المسلمین کو بے حد نفع پہنچتا ہے اور اللہ تعالیٰ نے حضرت تھانوی قدس سرہٗ العزیز کے اخلاص کی بنا پر آپ کی تصانیف بہشتی زیور وغیرہ کو بے حد مقبولیت عطا فرمائی ہے۔ ان تصانیف کثیرۃ النفع میں سے ایک کتاب حیوٰۃ المسلمین ہے۔ اس کا مقدمہ چونکہ مشکل تھا اس لئے اس کا خلاصہ آسان کر کے شاملِ کتاب کیا جاتا ہے تاکہ عوام المسلمین کو فائدہ ہو۔ آمین

## کامیابی اور فلاح اللہ کے فرماں بردار بندوں کے ساتھ مخصوص ہے

قرآن مجید کی آیات اور احادیثِ نبویہ سے یہ مضمون نہایت وضاحت سے ثابت ہو رہا ہے کہ دین و دنیا کی کامیابی اور فلاح ان لوگوں کے ساتھ مخصوص ہے جو کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے مطیع اور فرمانبردار ہیں لیکن ہمارے اسلامی بھائی اس حقیقت سے بے حد غافل ہیں یا نادانی اور جہالت میں مبتلا ہیں چنانچہ اس وقت مسلمانانِ عالم پر عموماً اور ملکِ ہند و پاکستان میں جو کچھ آفات و بلایا اہل اسلام پر نازل ہو رہی ہیں اس کا اصل سبب یہی ہے کہ ہمارے اندر احکامِ الٰہی سے سرتابی اور عملی بغاوت عام ہو چکی ہے اس کے ساتھ ساتھ بڑے دکھ اور افسوس کی بات یہ ہے کہ اس اصلی سبب کی طرف ہماری توجہ بالکل نہیں۔ اس لئے جب بھی کوئی خودساختہ تدبیر کی جاتی ہے تو وہ اُلٹی پڑتی ہے۔ ہمارے علاج اور طریقِ علاج پر مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ شعر صادق آتا ہے ؎

گفت ہر دارو کہ ایشاں کردہ اند ——— آں عمارت نیست ویراں کردہ اند

## عمل کی اصلاح صحیح علم پر موقوف ہے

نیز واضح رہے کہ عملی جہالت اور کوتاہی صحیح علم نہ ہونے کی

بنا پر ہوا کرتی ہے۔ عمل تب صحیح ہوگا کہ نیت کی تصحیح کے ساتھ ساتھ علم میں بھی کسی قسم کی کجی اور ٹیڑھا پن نہ ہو۔ اس لئے ذہنی اصلاح عمل کی درستی سے مقدم ہے بنائً علیہ سخت ضرورت محسوس ہوئی کہ اس تجاہل یا تغافل پر از سر نو تنبیہ کی جائے تاکہ مرض کے سبب کا تعین ہو جائے پھر علاج صحیح کا علم و یقین حاصل کر کے ان اسباب کے ازالہ کا اہتمام کریں جو مسلمانوں کی ذلت و ادبار کا موجب بنے ہوئے ہیں۔

(مسلمانوں کے تمام مصائب کا علاج اور مشکلات کا حل رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کے اتباع میں ہے) ہر قسم کے دلائل عقلیہ و نقلیہ اور تجربات سے یہ امر یقین کو پہنچ چکا ہے کہ قیامت تک تمام انسانیت کی صلاح و فلاح حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے اتباع پر موقوف ہے کما قال العارف الرومی ؎

ذاتِ[1] پاکِ کاملے پر مایۂ — آفتابے درمیان سایہ
حاذقش[2] گو کو حکیم حاذق است — صادقش داں کو امین و صادق است

جو شخص بھی آپ کی تجویز پر عمل کرے گا وہ بے ساختہ کہنے لگے گا ؎

مطلع[3] نور حق و دفع حرج — معنی الصبر مفتاح الفرج
اے[4] لقائے تو جواب ہر سوال — مشکل از تو حل شود بے قیل و قال
ترجمان[5] ہر چہ ما را در دل است — دست گیر ہر کہ پایش در گل است
مرحبا[6] یا مجتبےٰ یا مرتضےٰ — ان تغب جاء القضاء ضاق القضاءُ

---

[1] آپ کی ذاتِ پاک کامل ہے اور آپ درمیان سایہ آفتاب ہیں ۱۲ [2] آپ کو ماہر سمجھ کیونکہ آپ طبیب ماہر ہیں سچا آپ کو یقین کر کیونکہ آپ صادق اور امین ہیں ۱۲ [3] نور حق آپ میں جلوہ گر ہے اور تنگیوں کے دفع کرنے والے آپ ہی ہیں۔ اسی طرح الصبر مفتاح الفرج کا مصداق بھی آپ ہی ہیں ۱۲ [4] آپ کے دیدار ہی سے ہر سوال ہوتا ہے اور ہر مشکل رفع ہوتی ہے ۱۲
[5] آپ دلوں کے ترجمان اور مصائب میں مبتلا انسانوں کے دستگیر ہیں ۱۲
[6] آپ کو مرحبا ہے اے رسول مجتبیٰ و نبی مرتضیٰ۔ آپ کا غائب ہونا دنیا کے لئے تنگی اور موت ہے ۱۲۔

انت مولی القوم من لاشیہی قد ردی کلّا لئن لم ینتہ[1]

ایسا شخص جو آپ کی تجویز پر عمل کرے باوجودیکہ اس کی حکمت اور مصلحت سے واقف نہ ہو تب بھی بزبان حال یا بزبانِ قال یہی کہے گا[2]

آنکہ از حق یا بداد وحی و خطاب | ہرچہ فرماید بود عین صواب
آنکہ جاں بخشد اگر بکشد رواست[3] | نائب است و دست او دستِ خدا است
ہمچو اسمٰعیل پیشش سر بنہ[4] | شاد و خنداں پیشِ تیغش جاں بدہ
تا بماند جانت خنداں تا ابد[5] | ہمچو جانِ پاک احمد با احد
عاشقاں جامِ فرح آں گہ کشند[6] | کہ بدستِ خویش خوباں شاں کشند
آں کسے را کش چنیں شاہے کشد | سوئے تخت و بہتریں جاہے دہد

**لوگوں کی تین قسمیں** حقیقت یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہایت شفقت اور پوری رحمت سے دنیا و آخرت کی فلاح و بہبود کے تمام مسائل اور پریشانیوں کا حل بنی نوعِ انسان کے سامنے بلا دریغ رکھ دیا۔ آگے لوگوں کی سعادت و شقاوت کے تحت یہ معاملہ ہوتا ہے جو لوگ[7] باوجود ایمان کے ان تجاویز پر عمل کرتے ہیں کامیابی ان کے ساتھ ساتھ رہتی ہے اور جو ان تجاویز پر عمل

---

[1] آپ ایسے لوگوں کے بھی خیرخواہ ہیں جو آپ کو نہیں چاہتے ایسے لوگوں کے بھی جن کے حق میں نازل ہوا کلّا لئن لم ینتہ اگر یہ مخالفت سے باز نہ آئے تو ان کو بالوں سے پکڑ کر جہنم میں ڈال جانے کا ۱۲ [2] جس ذات کو حق تعالیٰ سے وحی اور خطاب حاصل ہوتا ہے وہ جو کچھ فرمادے عین ثواب اور ٹھیک ہوتا ہے ۱۲۔ [3] جو جان بخشے اگر واپس لے لے تو جائز ہے پیغمبر اس کا نائب ہے اس کا ہاتھ اللہ کا ہاتھ ہے ۱۲۔ [4] اسمٰعیل علیہ السلام کی طرح اس کے آگے سر رکھ دے اور ہنستے ہوئے خوشی کے ساتھ اس کی تلوار پر جان قربان کر دے ۱۲ [5] اس قربانی سے تیری جان ہمیشہ ہمیشہ خوش رہے گی جیسا کہ احمد مجتبیٰ کی جان پاک اللہ سے خوش ہے ۱۲ [6] عاشقانِ خدا کو خوشی کا پیالہ اس وقت نصیب ہوتا ہے جس وقت کہ محبوب حقیقی خود اپنے ہاتھوں سے انہیں وصال (یعنی موت) نصیب کرے ۱۲ [7] ایسا شخص جس کو محبوب و شاہ حقیقی کے ہاتھوں موت حاصل ہو وہ موت نہیں بلکہ حقیقت میں تاج و تخت اور بہترین عزت ہے ۱۲

کرنے میں سستی دکھاتے ہیں اگر انہیں کچھ حصہ عقیدت ومحبت کا حاصل ہے تو من جانب اللہ انہیں کے فائدہ کے لئے دنیا میں کچھ عرصہ کے لئے انہیں صلاح وفلاح سے اس لئے محروم کر دیا جاتا ہے کہ متنبہ ہو کر اپنی اصلاح کر سکیں ۔

تیسری قسم کے وہ لوگ ہیں جو عقیدت ومحبت سے خالی ہیں۔ ایسے لوگوں کو دنیا میں صورۃً بطور استدراج کے تھوڑی بہت کامیابی کی شکل پیش کر دی جاتی ہے ۔ حقیقت کے لحاظ سے اس میں محرومی پنہاں ہوتی ہے جس کا پورا منظر نقشہ آخرت میں پیش آجائے گا اور اگر آپ ان لوگوں کے حالات میں غور کریں گے تو دنیا ہی میں ان کے قلوب اطمینان اور راحت سے خالی نظر آئیں گے ۔ اصلی خوشی اور غنیٰ تو یہی ہے کہ دل کو سکون اور چین نصیب ہو مگر یہ خوشی انہیں کہاں نصیب ۔ یہی مضمون قرآن پاک میں متعدد جگہ بیان فرمایا گیا ہے ۔

برادران اسلام ! جب ہر قسم کے دلائل اور عقل ونقل سے یہ بات ثابت ہو گئی کہ کامیابی کا مدار مطب نبوی پر ہے ۔ صلاح وفلاح اسے حاصل ہو گی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بتلائے ہوئے نسخوں پر عمل کرے گا ، ایسے حالات میں ہمارے دینی بھائیوں پر واجب ہے کہ وہ عملی سستی اور عملی غفلت کو ہمیشہ کے لئے خیر باد کہیں اور ان ضروری و یقینی نسخوں کا استعمال فرمادیں جن سے دنیا وآخرت میں ظاہری ومعنوی ہر قسم کی کامیابی اور فلاح بڑھتی چلی جاتی ہے ۔

**تاثیر اعمال** : یاد رکھو جس طرح اللہ تبارک وتعالیٰ نے دواؤں کے اندر تاثیرات رکھ دی ہیں جس سے انسان کی جسمانی بیماریاں دور ہوتی ہیں اسی طرح رب العزت سبحانہ نے اعمال کو بھی مؤثر بنایا ہے ۔ جو آدمی کے روحانی امراض کو رفع کرنے کا موجب ہو جاتے ہیں اور جن سے روحانی شفا حاصل ہو جاتی ہے ۔ حضرت حکیم الامۃ رحمۃ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں اس وقت میں نے مسلمانوں کی تکالیف اور پریشانیوں کو جلد از جلد رفع کرنے کی خاطر یہ طے کیا ہے کہ احکامِ الٰہیہ میں سے وہ اعمال جو علماً اور عملاً ہر طرح سے سہل ہیں اپنے بھائیوں کے سامنے پیش کردوں اور اس سے مزید تسہیل یہ

ہے کہ ایک ایک دو دو کر کے ان کو شائع کیا جائے تھوڑے سے دنوں میں وہ ایک کتاب بن جاوے گی۔ اور وہ اجزاء اس قسم کے ہوں گے۔

اسلام، علم دین، نماز، زکوٰۃ، قرآن، خوش معاملگی، کسب حلال، ترک اسراف، حکایات اولیاء وغیرہ چونکہ یہ اجزاء اہل اسلام کے لئے اگر وہ ان پر عمل کریں، پاکیزہ زندگی کا سبب ہیں۔ اس لئے اس مجموعہ کا "نام حیات المسلمین" رکھا جاتا ہے اور ان اجزاء کا نام ارواح تجویز کیا جاتا ہے کیونکہ انسان کے اندر بھی ارواح مختلفہ موجود ہیں۔ روح طبعی، روح حیوانی، روح انسانی۔ اسی طرح اعمال کو بھی مختلف تاثیرات کی بنا پر ارواح کا لقب دیا جا سکتا ہے۔

ابتداء میں یہ مضامین ایک ایک کر کے رسالہ النور میں شائع ہوتے رہے اس کے بعد یہ کتابی شکل میں ایک مجموعہ تیار ہو گیا۔

اب اس مجموعے کو حیوٰۃ المسلمین کے نام سے شائع کیا جا رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس سے اہل اسلام کو نفع بخشے اور ان کی روحانی و جسمانی ہر قسم کی بیماریوں کو رفع کرے۔ آمین

یہ مضمون حضرت حکیم الامۃ مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے جسے اس عاجز نے مشکل الفاظ اور اشعار کا ترجمہ کر کے سہل کر دیا ہے واللہ الموفق۔

احقر العباد عبداللہ غفر اللہ لہ
مفتی خیر المدارس۔ ملتان
مورخہ ۹ محرم ۱۴۰۰ھ



# اظہارِ مسرّت وتحسین

از حضرت اقدس مرشدی ومربی مولانا الحاج محمد شریف صاحب نوراللہ مرقدہ
خلیفۂ ارشد
حکیم الامّت مجدّد الملّت حضرت مولانا شاہ محمد اشرف علی صاحب تھانوی قدس سرہٗ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

مجھے دلی خوشی ہے کہ عزیز القدر حافظ محمد اسحاق صاحب مجدّد الملت حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی تالیفات شائع کرنے کے حریص ہیں۔ انہیں حضرتؒ سے صرف محبت ہی نہیں محبت کا نشہ ہے۔ حضرت کے مسلک اور مذاق کی تبلیغ کے بہت خواہشمند ہیں اور زرِکثیر خرچ کرکے حضرت کی کتابیں جو نایاب ہیں چھپواتے رہتے ہیں۔

اللہ تعالےٰ ان کی سعی کو قبول فرما کر ناظرین کے لئے نافعیت اور ہدایت اور اُن کے لئے سرمایۂ آخرت بنائیں:

دعاگو،
احقر محمد شریف عفی عنہ

افسوس کہ بزمِ اشرف کا یہ چراغ ۱۴ رجب المرجب ۱۴۰۵ھ کو تقریباً شام پونے چار بجے غروب ہو گیا:
اِنّا للہ وَاِنّا اِلیہِ رَاجعون!

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

روح اوّل

# اسلام و ایمان

۱۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے کہ بلاشبہ سچا دین اللہ کے نزدیک یہی اسلام ہے۔

۲۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے کہ جو شخص اسلام کے سوا کسی دوسرے دین کو تلاش اور اختیار کریگا تو وہ دین خدا تعالیٰ کے نزدیک مقبول و منظور نہ ہوگا اور وہ شخص آخرت میں خراب ہوگا۔

۳۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے جو شخص تم میں سے اپنے دین اسلام سے پھر جاوے پھر کافر ہی ہونے کی حالت میں مر جاوے تو ایسے لوگوں کے نیک اعمال دنیا و آخرت میں سب غارت ہو جاتے ہیں اور ایسے لوگ دوزخی ہوتے ہیں اور یہ لوگ دوزخ میں ہمیشہ رہیں گے۔

یعنی دنیا میں اعمال کا غارت ہونا یہ ہے کہ اس کی بی بی نکاح سے نکل جاتی ہے۔ اگر اس کا کوئی مورث مسلمان مرے اس شخص کو میراث کا حصہ نہیں ملتا۔ مرنے کے بعد جنازہ کی نماز نہیں پڑھی جاتی اور آخرت میں ضائع ہونا یہ ہے کہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے دوزخ میں رہتا ہے۔

**مسئلہ:** اگر یہ شخص پھر مسلمان ہو جاوے تو بی بی سے پھر نکاح کرنا پڑیگا بشرطیکہ بی بی بھی راضی ہو اور اگر وہ راضی نہ ہو تو زبردستی نکاح نہیں ہو سکتا۔

۴۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اے ایمان والو! تم ضروری عقیدوں کی تفصیل سن لو، وہ یہ ہیں کہ اعتقاد رکھو اللہ تعالیٰ پر اور اس کے رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور اس کتاب پر جو اس نے اپنے رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل فرمائی یعنی قرآن اور ان کتابوں پر جو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے اور نبیوں پر نازل ہو چکی ہیں اور جو شخص اللہ تعالیٰ کے ساتھ کفر کرے اور اس کے فرشتوں کے ساتھ اور اس کی کتابوں کے ساتھ اور اس کے رسول کے ساتھ اور روزِ قیامت کے ساتھ کفر کرے تو وہ گمراہی میں بڑی

دُور جا پڑا۔ بلاشبہ جو لوگ پہلے مُسلمان ہوئے پھر کافر ہو گئے پھر مسلمان ہوئے اور افسوس اس بار بھی اسلام پر قائم نہ رہے اور پھر کافر ہو گئے اور اب کی دفعہ مسلمان ہی نہ ہوئے ورنہ پھر بھی ایمان قبول ہو جاتا بلکہ کفر میں دھنستے چلے گئے یعنی مرتے دم تک کفر پر قائم رہے اللہ تعالیٰ ایسوں کو ہرگز نہ بخشیں گے اور نہ انکو بہشت کا راستہ دکھائیں گے۔

۵۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے جو لوگ ہماری آیتوں کے منکر ہوئے یعنی ایمان اختیار نہ کیا تو ہم ان کو عنقریب ایک سخت آگ میں داخل کریں گے اور وہاں انکی برابر یہ حالت رہے گی کہ جب ایک دفعہ ان کی کھال آگ سے جل جائے گی تو ہم اس جلی ہوئی کھال کی جگہ دوسری نئی کھال پیدا کر دیں گے تاکہ ہمیشہ عذاب بھگتتے رہیں۔ بلاشک اللہ تعالیٰ زبردست اور حکمت والے ہیں اور جو لوگ ایمان لائے اور اُنھوں نے اچھے کام کئے بہت جلد ہم انکو ایسی بہشتوں میں داخل کریں گے جن کے نیچے سے نہریں بہتی ہوں گی وہ اُن میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے اور ان کے لئے ان بہشتوں میں بیبیاں ہوں گی صاف ستھری اور ہم ان کو نہایت گنجان سایہ میں داخل کریں گے۔

یعنی ان آیتوں میں اسلام والوں کے لئے جنّت کی نعمتیں اور اسلام سے پھرنے والوں کے لئے دوزخ کی مُصیبتیں تھوڑی سی بیان کی گئی ہیں۔ دُوسری آیتوں میں اور حدیثوں میں جنّت کی طرح طرح کی نعمتیں اور دوزخ کی طرح طرح کی مصیبتیں بہت سی بیان ہوئی ہیں۔

اے مسلمانو! دُنیا کی زندگی بہت تھوڑی سی ہے۔ اگر اسلام پر قائم رہ کر تھوڑی سی تکلیف بھی بُھگت لی؛ تب بھی مرنے کیساتھ ہی ایسے عیش اور چین دیکھو گے کہ یہاں کی سب تکلیفیں بُھول جاؤ گے اور اگر کسی لالچ یا تکلیف سے بچنے کے لئے کوئی شخص خدانخواستہ اسلام سے پھر گیا تو مرنے کیساتھ ہی ایسی مصیبت کا سامنا ہو گا کہ دُنیا کے سب عیش بُھول جائے گا پھر اس مصیبت سے کبھی بھی نجات نہ ہوگی۔ تو جس کو تھوڑی سی بھی عقل ہو گی وہ ساری دنیا کی بادشاہی کے لالچ میں اسلام جیسی نعمت نہ چھوڑے گا۔ اے اللہ! ہمارے بھائیوں کو ہدایت کر اور انکی عقلیں دُرست رکھ۔

---

روح دوم

# ۲۔ علمِ دین سیکھنے و سکھانے کی فضیلت



۱۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علم دین کا طلب کرنا یعنی اس کے حاصل کرنے کی کوشش کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔ (ابن ماجہ)

یعنی اس حدیث سے ثابت ہوا کہ ہر مسلمان پر خواہ مرد ہو یا عورت، شہری ہو یا دیہاتی، امیر ہو یا غریب دین کا علم حاصل کرنا فرض ہے اور علم کا یہ مطلب نہیں کہ عربی ہی پڑھے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ دین کی باتیں سیکھے خواہ عربی کتابیں پڑھ کر خواہ اُردو کتابیں پڑھ کر خواہ معتبر عالموں سے زبانی پوچھ کر یا معتبر واعظوں سے وعظ کہلوا کر اور جو عورتیں خود نہ پڑھ سکیں اور نہ کسی عالم تک پہنچ سکیں وہ اپنے مَردوں کے ذریعے سے دین کی باتیں عالموں سے پوچھتی رہیں۔

۲۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اے ابوذر اگر تم کہیں جا کر ایک آیت قرآن سیکھ لو تو یہ تمہارے لئے سو رکعت نماز نفل پڑھنے سے بہتر ہے اور اگر تم کہیں جا کر ایک مضمون علم دین کا سیکھ لو خواہ اس پر عمل ہو یا نہ ہو۔ یہ تمہارے لئے ہزار رکعت نفل پڑھنے سے بہتر ہے۔ (ابن ماجہ)

اس حدیث سے علم دین حاصل کرنے کی بڑی فضیلت ثابت ہوئی اور یہ بھی ثابت ہوا کہ بعضے لوگ جو کہا کرتے ہیں کہ جب عمل نہ ہو سکا تو پوچھنے اور سیکھنے سے کیا فائدہ؟ یہ غلطی ہے۔

دیکھو اس حدیث میں صاف فرمایا ہے کہ خواہ عمل ہو یا نہ ہو دونوں حالتوں میں یہ فضیلت حاصل ہوگی اس کی تین وجہ ہیں: ایک تو یہ ہے کہ جب دین کی بات معلوم ہوگئی تو کم از کم اسی سے تو بچ گیا یہ بڑی دولت ہے۔ دوسری وجہ یہ کہ جب دین کی بات معلوم ہوگئی — تو انشاء اللہ تعالیٰ کبھی تو عمل کی

توفیق ہو جائے گی۔ تیسری وجہ یہ کہ کسی اور کو بھی بتلادے گا، یہ بھی ضرورت اور ثواب کی بات ہے۔

۳۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے افضل صدقہ یہ ہے کہ کوئی مسلمان علم دین کی بات سیکھے، پھر اپنے بھائی مسلمان کو سکھائے (ابن ماجہ)

یعنی حدیث سے ثابت ہوا کہ دین کی جو بات معلوم ہوا کرے وہ دوسرے مسلمان بھائی کو بھی بتلادیا کرے، اس کا ثواب تمام خیر خیرات سے زیادہ ہے۔

۴۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے، اے ایمان والو! اپنے آپ کو اور اپنے گھر والوں کو دوزخ سے بچاؤ، اس کی تفسیر میں حضرت علیؓ نے فرمایا کہ اپنے گھر والوں کو بھلائی یعنی دین کی باتیں سکھاؤ۔ (حاکم)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اپنی بیوی بچوں کو دین کی باتیں سکھانا فرض ہے، نہیں تو انجام دوزخ ہے۔

۵۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ایمان والے کے عمل اور نیکیوں میں سے جو چیز اس کے مرنے کے بعد بھی اس کو پہنچتی رہتی ہے اُن میں سے یہ چیزیں بھی ہیں، ایک علم دین کہ جو سکھلایا ہو، یعنی کسی کو پڑھایا ہو یا مسئلہ بتلایا ہو اور اس علم کو پھیلایا ہو مثلاً دین کی کتابیں تصنیف کی ہوں یا ایسی کتابیں خرید کر وقف کی ہوں یا طالب علموں کو دی ہوں یا طالب علموں کو کھانے کپڑے کی مدد دی ہو جن سے علم دین پھیلے گا اور یہ بھی مدد دے کر اس پھیلانے میں ساجھی ہو گیا ہو۔ دوسرے نیک اولاد جس کو چھوڑ کر مرا ہو۔ (ابن ماجہ و بیہقی)[1]

۶۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص تین بیٹیوں کی یا اسی طرح تین بہنوں کی عیالداری اور انکی پرورش کرے پھر انکو ادب یعنی علم سکھائے اور اُن پر مہربانی کرے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ انکو بے فکر کردے یعنی انکی شادی ہو جائے جس سے وہ پرورش سے بے فکر ہو جائیں تو اللہ تعالیٰ اس شخص کے لئے جنت واجب کردے گا، ایک شخص نے دو کی نسبت پوچھا آپ نے فرمایا دو میں بھی فضیلت ہے، ایک شخص نے ایک کی نسبت پوچھا آپ نے فرمایا ایک میں بھی یہی فضیلت ہے[2]۔ (شرح السنہ)

یعنی ان حدیثوں میں اور اسی طرح اور بہت سی حدیثوں میں علم دین اور تعلیم دین کے سیکھنے اور سکھلانے کا ثواب اور اس کا فرض ہونا مذکور ہے۔ اصل سیکھنا اور سکھلانا تو وہی ہے جس سے آدمی عالم یعنی مولوی بن جائے مگر ہر شخص کو نہ اتنی ہمت نہ اتنی فرصت، اس لئے میں دین سیکھنے اور سکھلانے کے ایسے طریقے بتلاتا ہوں جس سے عام لوگ بھی اس فرض کو ادا کر کے ثواب حاصل کرسکیں۔

---

[1] یہ سب حدیثیں کتاب ترغیب و ترہیب سے لی گئی ہیں [2] یہ حدیثیں مشکوٰۃ سے لی گئی ہیں

روح سوم

# علم حاصل کرنے کا طریقہ

## اور قرآن مجید پڑھنے و پڑھانے کا ثواب

۱۔ جو لوگ اُردو حروف پہچان سکتے ہیں اور پڑھ سکتے ہیں یا آسانی سے اُردو پڑھنا سیکھ سکتے ہیں وہ تو ایسا کریں کہ اردو زبان میں جو معتبر کتابیں دین کی ہیں جیسے بہشتی زیور، بہشتی گوہر، تعلیم الدین، قصد السبیل، تبلیغ دین اور تسہیل المواعظ کے سلسلے کے وعظ جتنے مل جاویں ان کتابوں کو کسی اچھے جاننے والے سے سبق کے طور پر پڑھ لے اور جب تک کوئی ایسا پڑھانے والا نہ ملے ان کتابوں کو خود دیکھتا رہے اور جہاں سمجھ میں نہ آوے یا کچھ شبہ رہے وہاں پنسل وغیرہ سے کچھ نشان کرے پھر جب کوئی ایسا مل جاوے اس سے پوچھ لے اور سمجھ لے اور اسطرح جو حاصل ہو وہ مسجد میں یا بیٹھک میں دوسروں کو بھی پڑھ کر سُنا دیا کرے۔ اور گھر میں آکر اپنی عورتوں اور بچوں کو سُنا دیا کرے۔ اسی طرح جنہوں نے مسجد یا بیٹھک میں سُنا ہے وہ بھی اس کو اپنے اپنے گھروں میں آکر گھر والوں کو سُنا دیا کریں۔

۲۔ جو لوگ اُردو نہیں پڑھ سکتے وہ کسی اچھے پڑھے لکھے سمجھ دار آدمی کو اپنے یہاں بُلا کر اس سے اسی طرح وہی کتابیں سن لیا کرے اور دین کی باتیں پوچھ لیا کریں۔ اگر ایسا آدمی ہمیشہ رہنے کے لئے تجویز ہو جاوے تو بہت ہی اچھا ہے۔ اگر اس کو کچھ تنخواہ بھی دینا پڑے تو سب آدمی تھوڑا تھوڑا چندہ کے طور پر جمع کر کے ایسے شخص کو تنخواہ دے دیا کریں۔ دنیا کے بے ضرورت کاموں میں سینکڑوں ہزاروں روپے خرچ کر دیتے ہو، اگر دین کی ضروری بات میں تھوڑا سا خرچ کر دو تو کوئی بڑی بات نہیں، مگر ایسا آدمی جو تم کو دین کی باتیں بتلاوے اور ایسی کتابیں[۲] اپنی عقل سے تجویز مت کرنا بلکہ کسی اچھے اللہ والے عالم سے صلاح لے کر تجویز کرنا۔

۳۔ ایک کام یہ پابندی سے کریں کہ جب کوئی کام دنیا کا یا دین کا کرنا ہو جس کا اچھا یا بُرا ہونا

---

لہ ذہن میں محفوظ رکھیں ۲ہ دین کی کتابیں اور علم بتانے والے کا انتخاب کسی جید عالم سے کرانا۔

شروع سے نہ معلوم ہو اس کو دھیان کرکے کسی اللہ والے عالم سے ضرور پوچھ لیا کرو اور وہ جو بتلاوے اس کو خوب یاد رکھیں اور دوسرے مردوں اور عورتوں کو بھی بتلا دیا کریں اور اگر ایسے عالم کے پاس جانے کی فرصت نہ ہو تو اس کے پاس خط بھیج کر پوچھ لیا کریں اور جواب کے واسطے ایک لفافہ پر یا ایک کارڈ پر اپنا پتہ لکھ کر یا لکھوا کر اپنے خط کے اندر رکھ دیا کریں۔ اس طرح سے جواب دینا اس عالم کا آسان ہوگا۔

۴۔ ایک اس بات کی پابندی رکھیں کہ کبھی کبھی اللہ والے عالموں سے ملتے رہیں اگر ارادہ کرکے جاویں تو بہت ہی اچھی بات ہے اور اگر فرصت نہ ہو اور ایسا عالم بھی پاس نہ ہو جیسے گاؤں والے ایک طرف پڑے رہتے ہیں تو جب کبھی شہروں میں کسی کام کو جانا ہو اور وہاں ایسا عالم موجود ہو تو تھوڑی دیر کے لئے اس کے پاس جاکر بیٹھ جایا کریں اور کوئی بات یاد آجائے تو پوچھ لیا کریں۔

۵۔ ایک کام ضروری سمجھ کر یہ کیا کریں کہ کبھی کبھی مہینہ دو مہینہ میں کسی عالم کی صلاح سے کسی وعظ کہنے والے کو اپنے گاؤں یا اپنے محلہ میں بلا کر اس کا وعظ سنا کریں جس سے اللہ تعالیٰ کی محبت اور خوف دل میں پیدا ہو کہ اس سے دین پر عمل کرنا آسان ہو جاتا ہے۔ یہ مختصر بیان ہے دین سیکھنے کے طریقوں کا اور طریقے بھی کیسے آسان۔ اگر پابندی سے ان طریقوں کو جاری رکھیں گے تو دین کی ضروری باتیں بلا محنت حاصل ہو جائیں گی اور اس کے ساتھ ہی دو باتوں کا اور خیال رکھیں کہ وہ بطور پرہیز کے ہیں۔ ایک یہ کہ کافروں اور گمراہوں کے جلسوں میں ہرگز نہ جاویں۔ اوّل تو کفر اور گمراہی کی باتیں کان میں پڑنے سے دل میں اندھیرا پیدا ہو جاتا ہے۔ دوسرے بعض دفعہ ایمان کے جوش میں ایسی باتوں پر غصہ آجاتا ہے پھر اگر غصہ ظاہر کیا تو بعض دفعہ فساد ہو جاتا ہے بعض دفعہ اس فساد سے دنیا کا بھی نقصان ہو جاتا ہے۔ بعض دفعہ مقدمہ کا جھگڑا کھڑا ہو جاتا ہے جس میں وقت بھی خرچ ہوتا ہے اور روپیہ بھی۔ یہ سب باتیں پریشانی کی ہیں اور اگر غصہ ظاہر نہ کرے تو دل ہی دل میں گھٹن اور رنج پیدا ہوتا ہے۔ خواہ مخواہ بیٹھے بٹھائے غم خریدنے سے کیا فائدہ؟ دوسری بات یہ ہے کہ کسی سے بحث مباحثہ نہ کریں کہ اس میں بھی اکثر ویسی ہی خرابیاں ہو جاتی ہیں جن کا ابھی بیان ہوا اور ایک بڑی خرابی دونوں باتوں میں اور رہے جو سب خرابیوں سے بڑھ کر ہے وہ یہ کہ ایسے جلسوں میں جانے سے یا بحث مباحثہ کرنے سے

کوئی بات کفر کی اور گمراہی کی ایسی کان میں پڑ جاتی ہے جس سے خود کو بھی شبہ پیدا ہو جاتا ہے اور اپنے پاس اتنا علم نہیں جو اس شبہ کو دل سے دُور کر سکے تو ایسا کام کیوں کرے جس سے اتنا بڑا نقصان ہونے کا ڈر ہو اور اگر کوئی خواہ مخواہ بحث چھیڑنے لگے تو سختی سے کہہ دو کہ ہم سے ایسی باتیں مت کرو۔ اگر تم کو پوچھنا ہی ضروری ہو تو عالموں کے پاس جاؤ۔ اگر ان سب باتوں کا خیال رکھو گے تو دوا اور پرہیز کو جمع کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ ہمیشہ دین کے تندرست رہو گے، کبھی دین کی بیماری نہ ہوگی۔ اللہ تعالیٰ توفیق دے۔ آمین

## قرآن مجید کی تلاوت کرنا اور دُوسروں کو اسکی تعلیم یا ترغیب دینا

۱۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تم سب میں اچھا وہ شخص ہے جو قرآن سیکھے اور سکھاوے (بخاری)

۲۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تم میں سے کوئی شخص جا کر کلام اللہ شریف کی دو آیتیں کیوں نہ سیکھ لے یہ اس کے لئے دو اونٹنیوں کے ملنے سے زیادہ بہتر ہے اور تین آیتیں تین اونٹنیوں سے اور چار آیتیں چار اونٹنیوں سے زیادہ بہتر ہیں اور انکی گنتی کے جتنے اونٹ ہوں سب سے وہ آیتیں بہتر ہیں (مسلم)

یعنی اونٹ تو دنیا میں کام آتے ہیں اور آیتیں دونوں جہان میں کام آتی ہیں اور اونٹ کا نام مثال کے طور پر لیا گیا کیونکہ عرب اونٹوں کو بہت چاہتے تھے ورنہ ایک آیت کے مقابلہ میں ساری دنیا کی کوئی بھی حقیقت نہیں (مرقاۃ)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کسی نے پورا قرآن بھی نہ پڑھا ہو، تھوڑا ہی پڑھا ہو اس کو بھی بڑی نعمت حاصل ہو گئی۔

۳۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس کا قرآن خوب صاف ہو وہ درجہ میں ان فرشتوں کے ساتھ ہوگا جو بزرگ کے اعمال نامے لکھنے والے اور عزت والے اور پاکی والے ہیں اور جو شخص قرآن پڑھتا ہو اور اس میں اٹکتا ہو اور وہ اس کو مشکل لگتا ہو اسکو دو ثواب ملیں گے (بخاری و مسلم)

یعنی دو ثواب اس طرح سے کہ ایک ثواب پڑھنے کا اور ایک ثواب اس محنت کا کہ اچھی طرح

چلتا نہیں مگر تکلیف اُٹھا کر پڑھتا ہے اس حدیث میں کتنی بڑی تسلّی ہے اس شخص کے لئے جس کو قرآن اچھی طرح یاد نہیں ہوتا وہ تنگ ہو کر اور نا اُمید ہو کر یہ سمجھ کر چھوڑ نہ دے کہ جب یاد ہی نہیں ہوتا تو پڑھنے ہی سے کیا فائدہ؟ آپ نے خوشخبری دے دی ہے کہ ایسے شخص کو دُو ثواب ملیں گے۔

۴۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس شخص کے سینہ میں کچھ بھی قرآن نہ ہو وہ ایسا ہے۔ جیسے اُجاڑ گھر (ترمذی، دارمی)

لیعنی کوئی مسلمان قرآن سے خالی نہ ہونا چاہیئے۔

۵۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس شخص نے کلام اللہ میں سے ایک حرف پڑھا، اسکو ایک نیکی ملتی ہے اور ہر نیکی دس نیکی کے برابر ہوتی ہے تو اس حساب سے ایک ایک حرف پر دس دس نیکیاں ملتی ہیں اور میں یوں نہیں کہتا کہ الٓمٓ ایک حرف ہے بلکہ اس میں الف ایک حرف ہے اور لام ایک حرف ہے اور میم ایک حرف ہے (ترمذی و دارمی)

لیعنی یہ ایک مثال ہے۔ اسی طرح جب پڑھنے والے نے اَلْحَمْدُ کہا تو اس میں پانچ حرف ہیں تو اس پر پچاس نیکیاں ہیں۔

۶۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے، جس نے قرآن پڑھا اور اس کے حکموں پر عمل کیا اس کے ماں باپ کو قیامت کے دن ایسا تاج پہنایا جائے گا جس کی روشنی آفتاب کی روشنی سے بھی زیادہ خوبصورت ہوگی۔ (احمد و ابو داؤد)

لیعنی اس حدیث میں اولاد کے قرآن پڑھنے کی کتنی بڑی فضیلت ہے سب مسلمانوں کو چاہیئے کہ اولاد کو ضرور قرآن پڑھائیں اور لڑکوں کو بھی اگر کاروبار میں پورا پڑھانے کی فرصت نہ ہو تو جیسا پڑھا سکو، جیسا حدیث ۲ میں معلوم ہوا اور اگر حفظ نہ کرا سکو تو اس کو ناظرہ ہی پڑھاؤ اور اگر حفظ کرانے کی توفیق ہو تو اور بھی اچھا ہے۔

۷۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص قرآن پڑھے اور اس کو حفظ کرے اور اس کے حلال کو حلال جانے اور اس کے حرام کو حرام جانے لیعنی عقیدہ اس کے خلاف نہ رکھے جیسے اوپر والی حدیث میں عمل کرنے کو فرمایا تھا اس میں اس پر عقیدہ رکھنے کو فرمایا تو اللہ تعالیٰ اس شخص کو جنت میں داخل کرے گا اور اس کی سفارش اس کے گھر والوں میں ایسے دس شخصوں کے

حق میں قبول فرمادے گا کہ ان کے لئے دوزخ لازم ہو چکی تھی۔ (احمد و ترمذی و ابن ماجہ و دارمی)

یعنی اس حدیث میں حفظ کرنے کی فضیلت پہلے سے بھی زیادہ ہے، ظاہر ہے کہ گھر والوں میں سب سے زیادہ قریب کے علاقہ والے ماں باپ ہیں تو یہ سفارش بخشش کی ماں باپ کے لئے یقینی ہے۔

۸۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ دلوں کو بھی کبھی زنگ لگ جاتا ہے جیسا لوہے کو زنگ لگ جاتا ہے جب اس کو پانی پہنچ جاتا ہے، عرض کیا یا رسول اللہؐ وہ کون سی چیز ہے جس سے دلوں کی صفائی ہو جاوے؟ آپؐ نے فرمایا موت کا زیادہ یاد رکھنا اور قرآن مجید کا پڑھنا۔ (شعب الایمان)

۹۔ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور ہم قرآن پڑھ رہے تھے اور ہم میں دیہاتی لوگ بھی تھے اور ایسے بھی تھے جو عرب تھے مطلب کہ ایسے لوگ بھی تھے جو بہت اچھا قرآن نہ پڑھ سکتے تھے کیونکہ دیہاتیوں کی تعلیم کم ہوتی ہے، اور جو عرب نہیں، ان کی زبان عربی پڑھنے میں زیادہ صاف نہیں ہوتی۔ آپؐ نے فرمایا پڑھتے رہو، سب خاصے ہیں (ابو داؤد و بیہقی)

یعنی اگر بہت صحیح نہ پڑھ سکو تو دل رنجیدہ نہ کرو اور اچھا پڑھنے والے انکو حقیر نہ سمجھیں اللہ تعالیٰ دل کو دیکھتا ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ خیال نہ کرے کہ ہماری زبان صاف نہیں یا ہماری عمر زیادہ ہو گئی اب اچھا نہ پڑھا جاوے گا تو ہم کو ثواب کیا ملے گا یا شاید گناہ ہو۔ دیکھو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیسی تسلی فرمادی اور سب کو پڑھنے کا حکم دیا۔ یہ سب حدیثیں مشکوٰۃ میں ہیں۔

۱۰۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص قرآن پاک کی ایک آیت سننے کے لئے بھی کان لگائے اس کے لئے ایسی نیکی لکھی جاتی ہے جو بڑھتی چلی جاتی ہے اس بڑھنے کی کوئی حد نہیں بتلائی۔ خدا تعالیٰ سے اُمید ہے کہ بڑھنے کی کوئی حد نہ ہو گی بے انتہا بڑھتی چلی جاوے گی اور جو شخص ایک آیت کو پڑھے وہ آیت اس شخص کے لئے قیامت کے دن ایک نور ہو گا۔ جو اس نیکی کے بڑھنے سے بھی زیادہ ہے (احمد)

یعنی جب تک قرآن پڑھنا نہ آوے کسی پڑھنے والے کیطرف کان لگا کر سن ہی لیا کرے وہ بھی ثواب سے مالا مال ہو جائے گا۔

۱۱۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآن پڑھا کرو کیونکہ وہ قیامت کے روز اپنے پڑھنے والوں کے لئے سفارشی بن کر آوے گا اور ان کو بخشوائے گا۔ (مسلم)

۱۲۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآن کا پڑھنے والا قیامت کے روز آوے گا تو قرآن یوں کہے گا کہ اے پروردگار! اس کو جوڑا پہنا دیجئے۔ پس اس کو عزت کا تاج پہنا دیا جائے گا۔ پھر کہے گا، اے پروردگار! اس سے خوش ہو جایئے۔ پس اللہ تعالیٰ اس سے خوش ہو جائے گا۔ پھر اس سے کہا جاوے گا کہ قرآن پڑھتا جا اور (درجوں پر) چڑھتا جا اور ہر آیت کے بدلے ایک ایک نیکی بڑھتی جائے گی۔ (ترمذی و ابن ماجہ و خزیمہ و حاکم)

یعنی اس پڑھنے اور چڑھنے کی تفصیل ایک اور حدیث میں آئی ہے کہ جس طرح سنبھال سنبھال کر دنیا میں پڑھتا تھا اسی طرح پڑھتا ہوا اور چڑھتا ہوا چلا جا جو آیت پڑھنے میں اخیر ہوگی وہاں ہی تیرے رہنے کا گھر ہے۔ یہ حدیثیں ترغیب والترہیب سے لی گئی ہیں۔

(ترمذی و ابوداؤد و ابن ماجہ و ابن حبان)

یعنی اگر کسی کو قرآن مجید کا ترجمہ پڑھنے کا بھی شوق ہو تو بطورِ خود نہ دیکھے کہ اس میں غلط سمجھنے کا قوی اندیشہ ہے کسی عالم سے سبق کے طور پر پڑھ لے اور دوسرا یہ کہ قرآن مجید کا بہت ادب کرنا چاہیئے۔ اس کی طرف پاؤں نہ کرو، ادھر پیٹھ نہ کرو۔ اس سے اونچی جگہ پر نہ بیٹھو۔ اس کو زمین یا فرش پر مت رکھو۔ تیسرے یہ کہ اگر وہ پھٹ جائے تو کسی پاک کپڑے میں لپیٹ کر پاک جگہ جہاں پاؤں نہ پڑے دفن کر دو۔ چوتھے یہ کہ جب قرآن پڑھا کرو۔ یہ دھیان رکھا کرو کہ ہم اللہ تعالیٰ سے باتیں کر رہے ہیں۔ پھر دیکھنا دل پر کیسی روشنی ہوتی ہے۔



## روح چہارم

# خدا اور اُس کے رسُول ؐ سے محبّت کرنا

۱۔ حضرت انس رضؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تین چیزیں ایسی ہیں کہ وہ جس شخص میں ہوں گی اُس کو انکی وجہ سے ایمان کی حلاوت نصیب ہوگی۔ ایک وہ شخص جس کے نزدیک اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ محبوب ہوں۔ یعنی جتنی محبت اس کو اللہ اور رسول ؐ سے ہو اتنی کسی سے نہ ہو اور ایک وہ شخص جس کو کسی بندہ سے محبّت ہو اور محض اللہ ہی کے لئے محبت ہو یعنی کسی دنیوی غرض سے نہ ہو محض اس وجہ سے محبّت ہو کہ وہ شخص اللہ والا ہے اور ایک وہ شخص جس کو اللہ تعالیٰ نے کفر سے بچا لیا ہو خواہ پہلے ہی بچائے رکھا ہو خواہ کفر سے توبہ کرلی اور بچ گیا اور اس بچالینے کے بعد وہ کفر کی طرف آنے کو اسقدر ناپسند کرتا ہے جیسے آگ میں ڈالے جانے کو ناپسند کرتا ہے۔ روایت کیا ہے اس کو بخاری و مسلم نے۔

۲۔ نیز حضرت انس رضؓ سے روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تم میں کوئی شخص پورا ایمان دار نہیں ہوسکتا جب تک کہ میرے ساتھ اتنی محبت نہ رکھے کہ اپنے والدین سے بھی زیادہ اور اپنی اولاد سے بھی زیادہ اور سب آدمیوں سے بھی زیادہ روایت کیا اس کو بخاری و مسلم نے (یہ سب حدیثیں مشکوٰۃ میں ہیں)

۳۔ حضرت انس رضؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بندہ ایمان دار نہیں ہوتا جب تک کہ میرے ساتھ اتنی محبّت نہ رکھے کہ تمام اھل وعیال سے زیادہ اور تمام آدمیوں سے زیادہ۔ روایت کیا اس کو مسلم اور بخاری نے۔ عبد اللہ بن ہشام کی روایت میں یہ بھی ہے کہ حضرت عمر رضؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ؐ بیشک مجھ کو آپ کے ساتھ سب چیزوں سے زیادہ محبت ہے بجز اپنی جان کے یعنی جان کے تو برابر آپ ؐ کی محبت نہیں معلوم ہوتی۔ آپ نے فرمایا قسم اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے ایماندار نہ ہوگے جب تک میرے ساتھ اپنی جان سے بھی زیادہ محبت نہ رکھو گے۔ حضرت عمر رضؓ نے عرض کیا اب تو آپ کے ساتھ اپنی جان سے بھی زیادہ محبت معلوم

ہوتی ہے، آپ نے فرمایا اب پُورے ایمان دار ہوئے عمرؓ۔

یعنی حضرت عمرؓ نے اوّل غور نہیں کیا، یہ خیال کیا کہ اپنی تکلیف سے جتنا اثر ہوتا ہے دوسرے کی تکلیف سے اتنا اثر نہیں ہوتا اس لئے اپنی جان زیادہ پیاری معلوم ہوئی پھر سوچنے سے معلوم ہوا کہ اگر جان دینے کا موقع آجائے تو یقینی بات ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی جان بچانے کے لئے ہر مسلمان اپنی جان دینے کو تیار ہو جائے گا اسی طرح آپ کے دین پر بھی جان دینے سے کبھی منہ نہ موڑے تو اس طرح سے آپ جان سے بھی زیادہ پیارے ہوئے۔

۴۔ حضرت ابنِ عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ سے محبت رکھو اس وجہ سے کہ وہ تم کو غذا میں اپنی نعمتیں دیتا ہے اور مجھ سے (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) محبت رکھو اس وجہ سے کہ اللہ تعالیٰ کو مجھ سے محبت ہے۔ (ترمذی)

یعنی اس کا یہ مطلب نہیں کہ صرف غذا دینے ہی سے اللہ تعالیٰ کے ساتھ محبت رکھو بلکہ مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے کمالات و احسانات جو بیشمار ہیں اگر کسی کی سمجھ میں نہ آویں تو یہ احسان تو بہت ظاہر ہے جس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا۔

۵۔ حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک دیہاتی حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ قیامت کب ہوگی، آپ نے فرمایا تُو نے اس کے لئے کیا سامان کر رکھا ہے جو اس کے آنے کا شوق ہے۔ اس نے عرض کیا کہ میں نے اس کے لئے کچھ بہت نماز روزہ کا سامان تو کیا نہیں مگر اتنی بات ہے کہ میں اللہ اور رسولؐ سے محبت رکھتا ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا کہ قیامت میں ہر شخص اسی کے ساتھ ہوگا جس سے وہ محبت رکھتا ہے یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھ نصیب ہوگا اور جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہوگا تو اللہ کے ساتھ بھی ہوگا۔

حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ میں نے مسلمانوں کو اسلام لانے کی خوشی کے بعد کسی بات پر اتنا خوش ہوتا نہیں دیکھا جتنا اِس پر خوش ہوئے (بخاری و مسلم)

یعنی اِس حدیث میں کتنی بڑی بشارت ہے اگر زیادہ عبادت کا بھی ذخیرہ نہ ہو تو اللہ و رسول کی محبت سے اتنی بڑی دولت مِل جائے گی۔[1]

---

[1] یہ حدیثیں تخریج احادیث الاحیاء للعراقی میں ہیں۔

۶۔ حضرت ابوذر غفاریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تہجد میں ایک آیت میں تمام رات گزار کر صبح کر دی وہ آیت یہ ہے ان تعذبھم الخ[1] ابڑے سے بڑا کام کر سکتے ہیں اور حکمت والے ہیں گنہگاروں کو بخش دینا بھی حکمت سے ہوگا۔ (نسائی وابن ماجہ)

یعنی شیخ دہلویؒ نے مشکوٰۃ کے حاشیہ میں کہا ہے کہ اس آیت کا مضمون حضرت عیسیٰؑ کا قول ہے اپنی قوم کے معاملہ میں اور غالباً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے اپنی امت کی حالت حضور حق میں پیش کر کے ان کے لئے مغفرت کی دعا درخواست کی فقط شیخ نے یہ لفظ غالباً احتیاط کے لئے فرما دیا ورنہ دوسرا احتمال ہو ہی نہیں سکتا تو دیکھئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی امت کے ساتھ کتنی بڑی شفقت ہے کہ تمام رات کا آرام اپنی امت پر قربان کر دیا اور ان کے لئے دعا مانگتے رہے اور سفارش فرماتے رہے کون ایسا بے حس ہوگا کہ اتنی بڑی شفقت سن کر بھی آپ پر عاشق نہ ہو جائے۔

۷۔ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری اور تمہاری حالت اس شخص کی سی ہے کہ جیسے کسی نے آگ روشن کی اور اس پر پروانے آکر گرنے لگے، وہ انکو ہٹاتا ہے مگر وہ اسکی نہیں مانتے اور آگ میں جھلسے جاتے ہیں۔ اسی طرح میں تمہاری کمر پکڑ پکڑ کر آگ سے ہٹاتا ہوں اور دوزخ میں لے جانے والی چیزوں سے روکتا ہوں اور تم اسی میں گھسے جاتے ہو ——— (بخاری)

دیکھئے اس حدیث سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دوزخ سے اپنی امت کو بچانے کا کتنا اہتمام معلوم ہوتا ہے یہ محبت نہیں تو کیا ہے اگر ہم کو ایسی محبت والے سے محبت نہ ہو تو افسوس ہے۔

۸۔ حضرت عباس بن مرداسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کے لئے عرفہ کی شام کو مغفرت کی دعا فرمائی۔ آپؐ کو جواب دیا گیا کہ میں نے انکی مغفرت کر دی بجز حقوق العباد کے کہ اس میں ظالم سے مظلوم کا بدلہ ضرور لوں گا اور بدون عذاب مغفرت نہ ہوگی آپ نے عرض کیا اے پروردگار، اگر آپ چاہیں تو مظلوم کو اس کے حق کا عوض جنت سے دے کر

---

[1] آیت مذکورہ کا ترجمہ یہ ہے اے پروردگار اگر آپ انکو عذاب دیں تو وہ آپکے بندے ہیں آپ کو ان پر ہر طرح کا اختیار ہے اور اگر آپ انکی مغفرت فرمائیں تو آپکے نزدیک کچھ مشکل کام نہیں کیونکہ آپ زبردست ہیں۔ ۱۲

ظالم کی مغفرت فرما سکتے ہیں مگر اس شام کو یہ دُعا قبول نہیں ہوئی، پھر جب مزدلفہ میں آپ کو صبح ہوئی تو آپؐ نے پھر وہی دعاء کی اور آپؐ کی درخواست قبول ہو گئی، پس آپ ہنسے اور حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے پوچھنے پر آپؐ نے فرمایا، جب ابلیس کو معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے میری دعاء قبول کر لی اور میری اُمت کی مغفرت فرما دی تو خاک لے کر اپنے سر پہ ڈالتا تھا اور ہائے وائے کرتا تھا، مجھ کو اس کا اضطراب دیکھ کر ہنسی آ گئی۔ روایت کیا اس کو ابن ماجہ نے اور اس کے قریب قریب بیہقی نے۔

مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ حقوق العباد علی الاطلاق بدون سزا معاف ہو جائیں گے اور نہ یہ مطلب ہے کہ خاص حج کرنے سے بدون سزا معاف ہو جائیں گے بلکہ قبل اس دعاء کے قبول ہونے کے دو احتمال تھے ایک یہ حقوق العباد کی سزا میں جہنم میں ہمیشہ رہنا پڑے، دوسرا یہ کہ گو جہنم میں ہمیشہ رہنا نہ ہو لیکن سزا ضرور ہو، اب اس دُعا کے قبول ہونے کے بعد دو وعدے ہو گئے۔ ایک یہ کہ بعد سزا کبھی نہ کبھی ضرور نجات ہو جائے گی۔ دوسرا یہ کہ بعض دفعہ بدون سزا بھی اس طور پر نجات ہو جائے گی کہ مظلوم کو نعمتیں دے کر اس سے راضی نامہ دِلوا دیا جائے گا یعنی آپ کو اس قانون کی منظوری لینے میں کس قدر فکر اور تکلیف ہوئی۔ کیا اب بھی قلب میں آپکی محبت کا جوش نہیں اٹھتا۔

۹۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ سے روایت ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ آیتیں پڑھیں جن میں حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت عیسٰی علیہ السلام کی دعائیں اپنی اپنی اُمت کے لئے مذکور ہیں اور دعاء کے لئے اپنے دونوں ہاتھ اُٹھائے اور عرض کیا اے اللہ! میری اُمت، میری اُمت۔ حق تعالیٰ نے فرمایا اے جبرئیلؑ! محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جاؤ اور یوں تو تمہارا پروردگار جانتا ہی ہے۔ ان سے پوچھو آپ کے رونے کا سبب کیا ہے؟ انھوں نے آپ سے پوچھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ کہا تھا انکو بتلایا حق تعالیٰ نے جبرئیل علیہ السلام سے فرمایا محمدؐ کے پاس جاؤ اور کہو کہ ہم آپؐ کو آپؐ کی اُمت کے معاملہ میں خوش کر دیں گے اور رنج نہ دیں گے۔ (مسلم)

ابن عباسؓ کا قول ہے کہ آپ تو کبھی بھی خوش نہ ہوں گے اگر آپکی اُمت میں سے ایک

آدمی بھی دوزخ میں رہے ۔ (درمنثور عن الخطیب)

اور اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا ہے آپ کے خوش کرنے کا تو انشاء اللہ تعالیٰ آپ کا ایک اُمتی بھی دوزخ میں نہ رہے گا۔[1]

۱۰۔ حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص تھا جس کا نام عبداللہ اور لقب حمار تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو شراب نوشی میں سزا بھی دی تھی۔ ایک دفعہ پھر لایا گیا اور سزا کا حکم ہو کر سزا دی گئی۔ ایک شخص نے کہا اے اللہ اس پر لعنت کر، کس کثرت سے یہ شراب پیتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اس پر لعنت نہ کرو۔ واللہ میرا یہ علم ہے کہ یہ خدا اور رسولؐ سے محبت رکھتا ہے ۔ (ابوداؤد)

یعنی خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت رکھنے کی کتنی قدر فرمائی گئی کہ اتنا بڑا گناہ کرنے پر بھی اس پر لعنت کی اجازت نہیں دی گئی۔ یہ ہے آپ کی شفقت ۔

---

[1] یعنی ہر مسلمان دوزخ سے ضرور آزاد ہوگا۔ چاہے جلدی اور چاہے دیر میں ۔

۱۲۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے، اور جب ان لوگوں کو کسی امر جدید کی بھی خبر پہنچتی ہے خواہ وہ امر موجبِ امن ہو یا موجبِ خوف ہو تو اس خبر کو فوراً مشہور کر دیتے ہیں، اس میں ایسے اخبار اُڑانے والے آ گئے۔ حالانکہ کبھی وہ غلط ہوتی ہے کبھی اس کا مشہور کرنا خلافِ مصلحت ہوتا ہے اور اگر بجائے خود مشہور کرنے کے یہ لوگ اس خبر کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رائے کے اُوپر اور جو اُن میں ایسے امور کو سمجھتے ہیں یعنی اکابر صحابہؓ ان کی رائے کے اُوپر حوالے رکھتے، خود کچھ دخل نہ دیتے تو اس کو وہ حضرات پہچان لیتے جو ان میں تحقیق کر لیا کرتے۔ پھر جیسا یہ حضرات عملدرآمد کرتے، ویسا ہی ان خبر اُڑانے والوں کو کرنا چاہیئے تھا۔ (سورۃ نسآء)

اور اس آیت سے اکثر اخباروں کا خلافِ حدود ہونا معلوم ہو گیا۔ البتہ جو اخبار حدود کے اندر ہوں اس کا مفید ہونا اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے۔

۱۳۔ ابن ابی ہالہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اصحابؓ کے حالات کی تلاش رکھتے تھے اور خاص لوگوں سے پوچھتے رہتے کہ عام لوگوں میں کیا واقعات ہوتے رہتے ہیں۔ (یعنی شمائل ترمذی)

۱۴۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور مضبوط پکڑے رہو، اللہ تعالیٰ کے سلسلہ کو یعنی اللہ تعالیٰ کے دین کو اس طور پر کہ باہم نااتفاقی مت کرو۔ (آل عمران)

۱۵۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور اللہ تعالیٰ نے ان مسلمانوں کے دلوں میں اتفاق پیدا کر دیا۔ سورۃ انفال احسان کے موقع پر ذکر کرنے سے معلوم ہوا کہ اتفاق بڑی نعمت ہے۔

۱۶۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور تمام امور میں اللہ اور اس کے رسولؐ کی اطاعت کا لحاظ کیا کرو کہ کوئی کام خلافِ شرع نہ ہو اور آپس میں نزاع مت کرو ورنہ باہمی نااتفاقی سے کم ہمت ہو جاؤ گے کیونکہ قوتیں منتشر ہو جائیں گی۔ ایک کو دوسرے پر وثوق نہ ہو گا اور اکیلا آدمی کیا کر سکتا ہے؟ اور تمہاری ہوا اُکھڑ جائے گی۔ (سورۃ انفال)

مراد اس سے بے رعبی ہے کیونکہ دوسروں کو اس نااتفاقی کی اطلاع ہونے سے یہ امر لازمی ہے۔ اس میں نااتفاقی کی بُرائی اور اصل چیز اللہ و رسولؐ کی اطاعت یعنی دین کا ہونا مذکور ہے۔

۱۷۔ ابوالدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا

میں تم کو ایسی چیز کی خبر نہ دوں جو اپنے بعض آثار کے اعتبار سے روزہ اور صدقہ، زکوٰۃ اور نماز کے درجہ سے بھی افضل ہے؟ لوگوں نے عرض کیا، ضرور خبر دیجئے۔ آپؐ نے فرمایا، وہ آپس کے تعلقات کو درست رکھنا ہے اور آپس کا بگاڑ دین کو مونڈ دینے والی چیز ہے۔ (ابوداؤد ترمذی)

اور جن باتوں سے اتفاق پیدا ہوتا ہے یا اتفاق قائم رہتا ہے یعنی آپس کے حقوق میں کوتاہی کرنا ان کا بیان گزر چکا ہے۔ صفائی معاملہ و حسنِ معاشرت میں جن لوگوں کو دین کا تھوڑا سا بھی خیال ہے وہ پہلی بات کا یعنی صفائی معاملہ کا تو کچھ خیال کرتے بھی ہیں اور مسائل نہ جاننے سے کچھ کوتاہی ہو جائے تو اور بات ہے۔ اس کا آسان علاج یہ ہے کہ میرا " رسالہ صفائی معاملات " اور پانچواں حصہ بہشتی زیور کا دیکھ لیں یا سُن لیں یا جو معاملہ پیش آیا کرے اس کا حکم کسی عالم سے پوچھ لیا کریں۔ اور اگر خود خیال نہیں کرتا تو دوسرا شخص جس کا حق ہے وہ تقاضا کر کے اس کے کان کھول دیتا ہے اس لئے اس جگہ اس کے لکھنے کی ضرورت نہیں سمجھی۔ لیکن دوسری چیز یعنی حُسنِ مُعاشرت کا بہت سے دین دار لوگ بھی خیال نہیں کرتے بلکہ یہ سمجھتے ہیں کہ یہ محض دنیا کا ایک انتظام ہے۔ اس کا دین سے کچھ تعلق نہیں۔ اس لئے اس کی کچھ پرواہ نہیں کرتے۔

اس کے متعلق کچھ آیتیں اور حدیثیں لکھتا ہوں:

۱۸۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے: اے ایمان والو! تم اپنے خاص رہنے کے گھروں کے سوا جن میں کسی دوسرے کے ہونے کا احتمال ہی نہیں، جیسے اپنے خاص کمرے، دوسرے گھروں میں جن میں دوسرے لوگ رہتے ہوں خواہ مرد خواہ عورتیں، خواہ محرم خواہ غیر محرم داخل مت ہو جب تک کہ ان سے اجازت حاصل نہ کر لو۔ (سورۂ نور)

آگے ارشاد فرمایا:

اور اگر اجازت لینے کے وقت تم سے یہ کہہ دیا جائے کہ اس وقت لوٹ جاؤ! تو تم لوٹ آیا کرو۔ (سورۂ نور)

اور یہی لوٹ آنے کا بخاری و مسلم کی حدیث میں حکم ہے، جب تین بار پوچھنے پر اجازت نہ ملے۔

یہ مسئلہ اجازت چاہنے کا زنانہ و مردانہ سب گھروں کے لئے ہے اور اس میں تین حکمتیں ہیں۔

ایک یہ کہ گھر والے کے کسی ناجائز موقع پر نظر نہ پڑ جائے۔
دوسرے یہ کہ کسی ایسی حالت کی خبر نہ ہو جائے جس کی خبر ہونا اس کو ناگوار ہے۔
تیسرے یہ کہ بعض اوقات دل پہ گرانی ہوتی ہے خواہ آرام میں خلل پڑنے سے خواہ کسی کام میں حرج ہونے سے، خواہ ملنے ہی کو جی نہیں چاہتا۔

۱۹۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے: اے ایمان والو! جب تم سے کہا جاوے یعنی صدر مجلس کہہ دے کہ مجلس میں جگہ کھول دو، جس میں آنے والے کو بھی جگہ مل جائے تو تم جگہ کھول دیا کرو اور آنے والے کو جگہ دے دیا کرو، اللہ تعالیٰ تم کو جنت میں کھلی جگہ دے گا اور جب کسی ضرورت سے یہ کہا جائے کہ مجلس سے اُٹھ کھڑے ہوا کرو، خواہ خلوت کی ضرورت سے اُٹھائے اور خواہ دوسری جگہ بیٹھنے کے لئے اٹھائے۔ (سورۂ مجادلہ)

۲۰۔ حضرت اُمّ المؤمنین عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میری باری کی رات میں اوّل بستر پر لیٹ گئے پھر اتنا ہی توقف فرمایا کہ، آپؐ نے یہ سمجھا کہ میں سوگئی، سو اپنا چادرہ آہستہ سے لیا اور نعل[۱] مُبارک آہستہ سے پہنے اور دروازہ آہستہ سے کھولا اور باہر تشریف لے گئے پھر دروازہ آہستہ سے بند کر دیا اور بقیع میں تشریف لے گئے اور واپسی پہ اس کی وجہ میں یہ فرمایا کہ میں یہ سمجھا کہ تم سوگئیں اور میں نے تمہارا جگانا پسند نہیں کیا۔ اور مجھ کو اندیشہ ہوا کہ تم جاگ کر اکیلی گھبراؤ گی۔ (عین مسلم)
حدیث میں صاف مذکور ہے کہ آپ نے سب کام اس لئے آہستہ کئے کہ حضرت عائشہؓ کو تکلیف نہ ہو خواہ جاگنے کی وجہ سے خواہ صرف گھبرانے کی۔

۲۱۔ حضرت مقدادؓ سے روایت ہے کہ ہم تین آدمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مہمان تھے اور آپؐ ہی کے یہاں مقیم تھے۔ بعد عشاء ہم کر لیٹ رہتے، حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم دیر میں تشریف لاتے تو چونکہ مہمانوں کے سونے جاگنے دونوں کا احتمال ہوتا تھا۔ اس لئے سلام فرماتے کہ شاید جاگتے ہوں تو سن لیں اور اگر سوتے ہوں تو آنکھ نہ کھلے۔
(عین مسلم بحاصلہ)

---

[۱] یعنی چپل

حسنِ معاشرت کا مضمون اس جگہ لکھ دیا۔ اس کی تفصیل معلوم کرنے کے لئے رسالہ "آدابِ معاشرت" اور دسواں حصہ بہشتی زیور کا شروع ہُنر اور پیشوں کے بیان تک ضرور دیکھ لیں یا سُن لیں۔

اور یہ سب حدیثیں مشکوٰۃ سے لی گئی ہیں مگر جو دوسری کتابوں سے لی ہیں، ان میں لفظ عین لکھ دیا ہے ۔

---



روح بست وپنجم

# امتیازِ قومی

## یعنی وضع ولباس کا طرز غیر اسلامی نہ ہونا چاہیئے

یعنی اپنا لباس، اپنی وضع، اپنی بول چال، اپنا برتاؤ وغیرہ غیر مذہب والوں سے الگ رکھنا۔ دوسری قوموں کی وضع وعادات بلاضرورت اختیار کرنے کو شریعت نے منع کیا ہے۔ پھر ان میں بعضی چیزیں تو ایسی ہیں کہ اگر دوسری قوموں سے ان کی خصوصیت نہ بھی رہے تب بھی گناہ رہیں گی۔ جیسے ڈاڑھی منڈانا، یا حد سے باہر کترانا، یا گھٹنوں سے اونچا پاجامہ یا جانگھیا پہننا کہ ہر حال میں ناجائز ہے اور اگر اس کے ساتھ شرعی وضع کو حقیر سمجھے یا اس کی برائی کرے تو پھر گناہ سے گزر کر کفر ہو جائے گا اور بعضی چیزیں ایسی ہیں کہ اگر دوسری قوموں سے انکی خصوصیت نہ رہے تو گناہ نہ رہیں گی اور خصوصیت نہ رہنے کی پہچان یہ ہے کہ ان چیزوں کے دیکھنے سے عام لوگوں کے ذہن میں کھٹک نہ ہو کہ یہ وضع تو فلانے لوگوں کی ہے۔ جیسے انگرکھا یا اچکن پہننا ،مگر جب تک یہ خصوصیت ہے اس وقت تک منع کیا جائے گا جیسے ہمارے ملک میں کوٹ پتلون پہننا، یا گرگابی پہننا، یا دھوتی باندھنا یا عورتوں کو لہنگا پہننا۔ پھر ایسی چیزوں میں جو دوسری قوموں کی محض قومی وضع ہیں جیسے کوٹ پتلون وغیرہ یا قومی وضع کی طرح ان کی عام عادت ہے، جیسے میز کرسی پر یا چھری کانٹے سے کھانا، اس کے اختیار کرنے سے صرف گناہ ہی ہوگا۔ کہیں کم کہیں زیادہ اور جو چیزیں دوسری قوموں کی مذہبی وضع ہیں۔ ان کا اختیار کرنا کفر ہوگا جیسے صلیب لٹکا لینا یا سر پر چوٹی رکھ لینا یا جنیو باندھ لینا یا ماتھے پر قشقہ لگا لینا یا جے پکارنا وغیرہ اور جو چیزیں دوسری قوموں کی نہ قومی وضع ہیں نہ مذہبی وضع ہیں گو ان کی ایجاد ہوں اور عام ضرورت کی چیزیں ہیں، جیسے دیا سلائی یا گھڑی یا کوئی حلال دوا یا مختلف سواریاں یا ضرورت کے بعضے نئے آلات، جیسے ٹیلی گراف یا ٹیلیفون یا نئے ہتھیار یا نئی ورزشیں جن کا بدل ہماری قوم

میں نہ ہو، ان کا برتنا جائز ہے، نہ کہ گانے بجانے کی چیزیں، جیسے گراموفون یا ہارمونیم وغیرہ۔ مگر ان جائز چیزوں کی تفصیل اپنی عقل سے نہ کریں بلکہ علماء سے پوچھ لیں اور مسلمانوں میں جو فاسق یا بدعتی ہیں خواہ وہ بدعتی دین کے رنگ میں ہوں خواہ دنیا کے رنگ میں ہوں، ان کی وضع اختیار کرنا بھی گناہ ہے گو کافروں کی وضع سے کم سہی۔ بلکہ مرد کو عورت کی وضع اور عورت کو مرد کی وضع بنانا گناہ ہے پھر ان سب ناجائز وضعوں میں اگر پوری وضع بنائی تو گناہ ہوگا۔ اگر ادھوری بنائی اس سے کم ہوگا اور اس سے یہ بھی سمجھ میں آگیا ہوگا کہ مسئلہ جس طرح شرعی ہے اسی طرح عقلی بھی ہے کیونکہ مرد کے لئے زنانہ وضع بنانے کو ہر شخص عقل سے برا سمجھتا ہے حالانکہ دونوں مسلمان اور صالح ہیں تو جہاں مسلمان اور کافر کا فرق ہو یا صالح و فاسق کا فرق، وہاں کافر یا فاسق کی وضع بنانے کو کس کی عقل اجازت دے سکتی ہے۔ اب کچھ آیتیں اور حدیثیں لکھتا ہوں۔

۱۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور شیطان نے یوں کہا کہ میں ان کو اور بھی تعلیم دوں گا جس سے وہ اللہ تعالیٰ کی بنائی ہوئی صورت کو بگاڑیں گے، جیسے ڈاڑھی منڈانا، بدن گودنا وغیرہ۔ (نسائی)

بعضی تبدیلی تو صورت بگاڑنا ہے اور حرام ہے جیسی اور مثالیں لکھی گئیں اور بعضی تبدیلی صورت کا سنوارنا ہے اور واجب ہے جیسے لبیں ترشوانا۔ ناخن ترشوانا، بغل، زیرناف کے بال لینا اور بعضی تبدیلی جائز ہے جیسے مرد کو سر کے بال منڈا دینا یا کٹا دینا یا مٹھی سے زیادہ ڈاڑھی کٹا دینا، اس کا فیصلہ شریعت سے ہوتا ہے نہ کہ رواج سے، کیونکہ اول تو رواج کا درجہ شریعت کے برابر نہیں، دوسری ہر جگہ کا رواج مختلف پھر وہ ہر زمانے میں بدلتا رہتا ہے۔

۲۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے، ظالموں یعنی نافرمانوں کی طرف باعتبار دوستی یا شرکت اعمال و احوال کے مت جھکو۔ کبھی تم کو دوزخ کی آگ لگ جائے۔ الخ (سورۂ ہود)

یہ یقینی بات ہے کہ اپنی وضع و طریقہ چھوڑ کر دوسرے کی وضع اور طریقہ خوشی سے تب ہی اختیار کرتا ہے جب اس کی طرف دل جھکے اور نافرمانوں کی طرف جھکنے پر دوزخ کی وعید فرمائی ہے۔ اس سے صاف ثابت ہوا کہ ایسی وضع اور طریقہ اختیار کرنا گناہ ہے۔

۳۔ عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ پر دو کپڑے کسم کے رنگے ہوئے دیکھے تو فرمایا، یہ کفار کے کپڑوں میں سے ہیں ان کو مت پہنو۔ (مسلم)

ایسا کپڑا مرد کے لئے خود بھی حرام ہے مگر آپ نے ایک وجہ یہ بھی فرمائی معلوم ہوا کہ اس وجہ میں بھی اثر ہے۔ پس یہ وجہ جہاں بھی پائی جائے گی، یہی حکم ہوگا۔

۴۔ رکانہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، ٹوپیوں کے اوپر عمامہ کا ہونا فرق ہے ہمارے اور مشرکین کے درمیان۔ (ترمذی)

مرقاۃ میں ہے کہ معنی یہ ہیں کہ ہم عمامہ ٹوپیوں کے اُوپر باندھتے ہیں اور مشرکین صرف عمامہ باندھتے ہیں۔

۵۔ حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص وضع وغیرہ میں کسی قوم کی شباہت اختیار کرے وہ انہیں میں سے ہے۔ (احمد و ابو داؤد)

یعنی اگر کفّار و فساق کی وضع بناوے گا وہ گناہ میں ان کا شریک ہوگا۔

۶۔ ابی ریحانہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دس چیزوں سے منع فرمایا۔ ان میں یہ بھی ہے اور اس سے منع فرمایا کہ کوئی شخص اپنے کپڑوں کے نیچے حریر لگائے مثل عجمیوں کے یا اپنے شانوں پر حریر لگائے مثل عجمیوں کے۔ (ابو داؤد و نسائی)

اس میں بھی وہی تقریر ہے جو نمبر ۳ میں گزری۔

۷۔ ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ لعنت کرے ان مردوں پر جو عورتوں کی شباہت بناتے ہیں اور ان عورتوں پر جو مردوں کی شباہت بناتی ہیں۔ (بخاری)

۸۔ ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، مرد پر لعنت فرمائی ہے جو عورت کی وضع کا لباس پہنے اور اس عورت پر بھی جو مرد کی وضع کا لباس پہنے۔ (ابو داؤد)

۹۔ ابن ابی ملیکہ سے روایت ہے کہ حضرت عائشہؓ سے کہا گیا کہ ایک عورت مردانہ جوتا پہنتی ہے اُنھوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مَردانی عورتوں پر لعنت فرمائی ہے۔ (ابو داؤد)

آج کل عورتوں میں اس کا عام رواج ہے اور بعضی تو انگریزی جوتا پہنتی ہیں جس سے

دُو گناہ ہوتے ہیں، ایک مردوں کی وضع کا، دوسرا غیر قوم کی وضع کا۔

۱۰۔ ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا۔ لعنت کرے اللہ تعالیٰ بال میں بال چپکانے والی کو جس سے غرض دھوکہ دینا ہو کہ دیکھنے والوں کو لا بنے معلوم ہوں اور گودنے والی کو اور گدوانے والی کو۔ (بخاری ومسلم)

مردوں کا بھی یہی حکم ہے۔

۱۱۔ حجاج بن حسّان سے روایت ہے کہ ہم حضرت انسؓ کی خدمت میں گئے، حجاج اس وقت بچّے تھے کہتے ہیں کہ میری بہن مغیرہ نے مجھ سے قصّہ بیان کیا کہ تم اس وقت بچّے تھے اور تمہارے سر پہ بالوں کے دُو چٹلے یا گچھے تھے۔ حضرت انسؓ نے تمہارے سر پہ ہاتھ پھیرا اور برکت کی دُعا کی اور فرمایا ان کو منڈوا دو یا کاٹ دو کیونکہ یہ وضع یہود کی ہے (ابُوداؤد)

۱۲۔ عامر بن سعدؓ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا صاف رکھو اپنے مکانوں کے سامنے میدانوں کو اور یہود کے مشابہ نہ ہو وہ میلے کچیلے ہوتے تھے۔ (ترمذی)

فائدہ: جب گھر سے باہر کے میدان کو میلا رکھنا یہود کی مشابہت کے سبب ناجائز ہے تو خود اپنے بدن کے لباس میں مشابہت کیسے جائز ہوگی

۱۳۔ حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جاھل دیہاتی لوگ مغرب کی نماز کے نام پر تم پر غالب نہ آجائیں اور یہ دیہاتی اس کو عشا کہتے تھے یعنی تم اس کو عشا مت کہو مغرب کہو اور یہ بھی فرمایا کہ جاہل دیہاتی لوگ عشاء کی نماز کے نام میں تم پر غالب نہ آجائیں۔ کتابُ اللہ میں عشاء ہے اور وہ اس کو عتمہ کہتے تھے، اس لئے کہ عتمہ یعنی اندھیرے میں اونٹوں کا دُودھ دوہا جاتا تھا۔ (مسلم)

۱۴۔ حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں عربی کمان تھی۔ آپؐ نے ایک شخص کو دیکھا جس کے ہاتھ میں فارس کی کمان تھی۔ آپؐ نے فرمایا اس کو پھینک دے اور عربی کمان کی طرف اشارہ کر کے فرمایا اس کو لو اور جو اس کے مشابہ ہے۔ الخ (ابن ماجہ)

فارسی کمان کا بدل عربی کمان تھی، اس لئے اُس کے استعمال سے منع فرمایا۔ معلوم ہوا کہ

برتنے کی چیزوں میں بھی غیر قوم کی مشابہت سے بچنا چاہیئے جیسے کانسی، پیتل کا برتن، بعضی جگہ غیر قوموں سے خصوصیت رکھتے ہیں۔

۱۵۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، قرآن کو عرب کے لہجے اور آواز میں پڑھو یعنی صحیح اور بلا تکلف اور اپنے کو اہل عشق کے لہجے سے اور دونوں اہل کتاب یعنی یہود و نصاریٰ کے لہجہ سے بچاؤ۔ الخ (بیہقی و رزین)

معلوم ہوا کہ پڑھنے میں بھی غیر قوموں اور بے شرع لوگوں کی مشابہت سے بچنا چاہیئے۔

۱۶۔ ایک شخص روایت کرتے ہیں کہ عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے اُمّ سعد دختر ابوجہل کو دیکھا کہ ایک کمان لٹکائے ہوئے تھی اور مردوں کی چال چل رہی تھی۔ عبداللہ نے کہا کہ یہ کون ہے؟ میں نے کہا کہ یہ اُمّ سعد دختر ابوجہل ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے، فرماتے تھے۔ ایسا شخص ہم میں سے الگ ہے جو عورت ہو کر مردوں کی مشابہت کرے یا مرد ہو کر عورتوں کی مشابہت کرے۔ (احمد و طبرانی)

۱۷۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ہماری جیسی نماز پڑھے اور ہمارے قبلہ کی طرف رُخ کرے اور ہمارے ذبح کیے ہوئے کھائے، وہ ایسا مسلمان ہے جس کے لئے اللہ کی ذمہ داری ہے اور اس کے رسول کی۔ لوگو! اللہ کی ذمہ داری میں خیانت مت کرو یعنی اس کے اسلامی حقوق ضائع مت کرو۔ (بخاری)

اس سے معلوم ہوا کہ کھانے کی جن چیزوں کو مسلمانوں کے ساتھ خاص تعلق ہے، ان کا کھانا بھی نماز وغیرہ کی طرح علامت ہے اسلام کی۔ سو بعضے آدمی جو گائے کا گوشت بلا عذر کسی کی خاطر چھوڑ دیتے ہیں، اس کا ناپسند ہونا اس سے معلوم ہوا، ویؤیدہ شانِ نزول قولہ تعالیٰ يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا فِي السِّلْمِ كَآفَّةً۔

غرض ہر بات میں اسلامی طریقہ اختیار کرنا چاہیئے۔ دین کی باتوں میں بھی، دنیا کی باتوں میں بھی۔

۱۸۔ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میری اُمت تہتر فرقوں میں بٹ جائے گی، سب فرقے دوزخ میں جائیں گے بجز ایک ملت کے

لوگوں نے عرض کیا اور وہ فرقہ کون سا ہے جو دوزخ سے نجات پائے گا ؟ آپ نے فرمایا جس طریقہ پر میں اور میرے اصحابؓ ہیں ۔ (ترمذی)

طریقہ سے مراد واجب طریقہ ہے جس کے خلاف دوزخ کا ڈر ہے اور آپ نے اس طریقہ میں کسی چیز کی تخصیص نہیں فرمائی تو اس میں دین کی باتیں بھی آگئیں اور دنیا کی بھی ۔ البتہ کسی چیز کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابۂ کرامؓ کا طریقہ ہونا اور اس کا واجب ہونا کبھی قول سے معلوم ہوتا ہے کبھی فعل سے کبھی نص یعنی صاف عبارت سے، کبھی اجتہاد اور اشارہ سے جس کو صرف عالم لوگ سمجھ سکتے ہیں، عام لوگوں کو ان کے اتباع سے چارہ نہیں اور بدون ان کے اتباع کے غیر عالم لوگوں کا دین بچ نہیں سکتا ۔

**ختمِ کلام** : جس قسم کے اعمال کا فہرست کے دیباچہ میں ذکر ہے، ان میں اس وقت جس عمل کو سوچتا ہوں وہ ان پچیس حصوں میں پاتا ہوں، اجمالاً یا تفصیلاً اس لیے رسالہ کو ختم کرتا ہوں البتہ ذوقاً کسی کے ذہن میں اور کوئی عمل آوے یا ان میں سے کسی حصہ کی تفصیل مصلحت معلوم ہو وہ اس کا ضمیمہ بن سکتا ہے ۔

**شکرِ انعام** : حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ، میری طرف سے پہنچاتے رہو اگرچہ ایک ہی آیت ہو ۔ (بخاری)

ابوالدرداءؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ، جو شخص دین کے احکام میں چالیس حدیثیں محفوظ کر کے میری امّت پر پیش کر دے اللہ تعالیٰ اس کو فقیہ کر کے اٹھائے گا اور میں قیامت کے دن اس کا سفارشی اور گواہ ہوں گا ۔ (بیہقی)

اس کتاب میں اکثر احادیث مشکوٰۃ شریف کی ہیں ۔ ہر حدیث کے اختتام پر احادیث کا حوالہ بھی دے دیا ہے اور بعض احادیث کا حوالہ فٹ نوٹ میں دے دیا گیا ہے ۔

---

الحمد للہ کہ ان حصّوں میں نوّے سے زائد آیتوں کی اور غیر مکرر مرفوع تین سو چالیس سے زائد حدیثوں کی تبلیغ ہو گئی ۔ اگر کوئی ان حصّوں کو چھپوا کر تقسیم کرے یہ ثواب اس کو بھی ملے گا ۔

اشرف علی

---

# ضمیمہ حیوٰۃ المسلمین

محمد اقبال قریشی، ناظم مرکز مجلس صیانۃ المسلمین۔ ہارون آباد۔ بہاولنگر

احقر نے حیاۃ المسلمین کی احادیث تخریج کے دوران سیدی و مرشدی حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہ سے "رُوح جہاد و شہادت" بطور اضافہ تحریر فرمانے کی درخواست کی تو آپ نے اس ناچیز کی درخواست کو قبول فرماتے ہوئے والا نامہ میں تحریر فرمایا کہ:

"احقر کے لئے آپ نے حیوٰۃ المسلمین میں رُوحِ جہاد و شہادت کے اضافہ کا مشورہ دیا ہے دل کو بہت لگا اور اسوقت اسکی ضرورت بھی شدید ہے، اگرچہ قویٰ جواب دے رہے ہیں، مگر اللہ کے نام پر اس کے لکھنے کا خیال تو پیدا ہوا، آجکل اپنی ساری توانائی تفسیر معارف القرآن پر خرچ کر رہا ہوں، وقت نکل سکا تو انشاء اللہ یہ بھی لکھوں گا۔"

لیکن افسوس ملکی حالات کے سبب تحریر نہ فرما سکے۔ چنانچہ ۱۷ ذیقعد ۹۱ھ کے والا نامہ میں تحریر فرمایا کہ:

"عنایت نامہ کا جواب بہت دیر کے بعد لکھ رہا ہوں، اپنے ضعف و امراض کے ساتھ ملک کے حالات نے کمر شکستہ نیم مُردہ کر رکھا ہے حیوٰۃ المسلمین میں رُوح جہاد کے اضافے کی تجویز اچھی معلوم ہوئی۔ احقر نے جہاد کے موضوع پر رسالہ جہاد میں احادیث جمع کر دی ہیں، آپ کے نام پر بذریعہ بک پوسٹ بھیج رہا ہوں، اگر اس میں سے رُوحِ جہاد آپ ہی انتخاب فرمالیں تو بہتر ہوگا۔"

احقر نے مذکورہ رسالہ کے اضافات و افادات سے رُوحِ جہاد و شہادت لکھ کر نظر انوار سے گذرانے کے لئے بھیجی تو باوجود ضعفِ بصر و دیگر امراض اور ہجوم مشاغل کے سارا مسودہ دیکھ کر والا نامہ تحریر فرمایا: ——— مسودہ پہنچا، سب دیکھ لیا، جہاں آیتوں کے حوالے نہیں تھے وہ لکھ دیئے، ایک نئے عنوان کا اضافہ نئی سرخی سے لکھ دیا، باقی سب درست ہے، اللہ تعالیٰ نافع و مفید بنائے ——— والسلام، بندہ محمد شفیع عفا اللہ عنہ جمعہ

۲۵ ۱۲/۹۱ھ

## روح بست و ششم

# جہاد و شہادت

### تلخیص رسالہ جہاد مؤلفہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہم

جہاد کے معنے لغت میں کسی کام کے لئے اپنی پوری کوشش اور توانائی خرچ کرنے کے ہیں۔ اور شریعت کی اصطلاح میں اللہ کا کلمہ بلند کرنے اور دشمن کی مدافعت کرنے میں جان، مال، زبان، قلم کی پوری طاقت خرچ کرنے کو جہاد کہا جاتا ہے۔

شروع میں فضائل سے متعلق ہر عنوان کے تحت آیاتِ قرآنی و احادیث لکھی جائیں گی اس کے بعد اسی ترتیب سے جہاد نہ کرنے پر وعید کے بارے میں آیات و احادیث لکھی جائینگی

(۱) وَجَاهِدُوا فِي اللّٰهِ حَقَّ جِهَادِهٖ (سورۂ حج آیت) — ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے جہاد کرو اللہ کی راہ میں پورا جہاد۔

ف۔ امام راغب اصفہانی نے اس ارشاد قرآنی کے بارے میں فرمایا ہے کہ یہ آیت جہاد کی تین قسموں کو شامل ہے (۱) کھلے دشمن سے مقابلہ (۲) شیطان اور اس کے پیدا کئے ہوئے خیالات کا مقابلہ (۳) خود اپنے نفس کی ناجائز خواہشات کا مقابلہ۔

(۲) وَاَعِدُّوا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّمِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ (سورۂ انفال آیت) — ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور تیار کرو تم دشمن کے لئے سامانِ جنگ اور سجے ہوئے گھوڑے تاکہ دھاک پڑ جائے اللہ کے دشمنوں پر اور تمہارے دشمنوں پر۔

ف : اس میں ہر زمانہ اور ہر مقام کے مناسب اسلحہ اور سامانِ جنگ جمع کرنے کی تاکید ہے۔

| | |
|---|---|
| (۳) یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا لَقِیْتُمُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوْهُمُ الْاَدْبَارَ وَمَنْ یُّوَلِّهِمْ یَوْمَىٕذٍ دُبُرَهٗ ... فَقَدْ بَآءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ | اے ایمان والو! جنگ میں کافروں سے تمہارا مقابلہ ہو جائے تو تم اُن سے پشت نہ پھیرو۔ اور جس نے اس دن کافروں سے پشت پھیری تو اللہ کا غضب لے کر لوٹا۔ (سورۃ انفال آیت ۱۵-۱۶) |

ف : ہاں اگر ایسی صورت پیش آجائے کہ مجاہدین کو حالات سے پورا اندازہ ہو جائے کہ اگر ہم اس وقت لڑیں گے تو ہم سب فنا ہو جائیں گے۔ اور دشمن کو نقصان نہ پہنچا سکیں گے تو دوسرے مسلمانوں سے کمک حاصل کرنے اور تیاری کے بعد لڑنے کی نیّت سے اسوقت میدان چھوڑ دینا جائز ہے۔ چنانچہ ارشادِ ربّانی ہے :

| | |
|---|---|
| (۴) وَمَنْ یُّوَلِّهِمْ یَوْمَىٕذٍ دُبُرَهٗۤ اِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ اَوْ مُتَحَیِّزًا اِلٰى فِئَةٍ فَقَدْ بَآءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ (الانفال آیت ۱۶) | اور جس نے اس دن کافروں سے پشت پھیری بجز جنگی چال کے یا مسلمانوں کے کسی گروہ سے ملنے کے لئے تو اللہ کا غضب لے کر لوٹا۔ |
| (۵) وَاِنْ یَّكُنْ مِّنْكُمْ عِشْرُوْنَ صٰبِرُوْنَ یَغْلِبُوْا مِائَتَیْنِ۔ (الانفال آیت ۶۵) | اگر تم میں سے بیس ثابت قدم رہنے والے ہوں تو دو سو پر غالب آجائیں گے اور اگر تم سو ہو تو ہزار پر غالب آجاؤ گے۔ |
| (۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْمُجَاهِدِ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ الصَّائِمِ الْقَائِمِ الْقَانِتِ بِاٰیَاتِ اللّٰهِ لَا | حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا کہ اللہ کے لئے جہاد کرنے والے کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص مسلسل روزے رکھتا ہو اور رات بھر تہجّد کی نماز اور تلاوت میں |

يفتر من صيام ولا صلاة حتى يرجع المجاهد في سبيل الله (بخاری ومسلم)

مشغول رہے نہ کسی دن روزہ میں سستی کرے اور نہ کسی رات کی نماز میں اور مجاہد کو یہ فضیلت اس وقت تک برابر حاصل رہے گی جب تک لوٹ کر وہ اپنے گھر نہ آجائے۔

(۲) عن ابی امامة رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم والذي نفس محمد بيده لغدوة اوروحة في سبيل الله خير من الدنيا وما فيها والقيام احدكم في الصف خير من صلوته ستين سنة۔ (رواه احمد)

حضرت ابو امامہ رض سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قسم ہے اُس ذات کی کہ جس کے قبضہ میں محمد کی جان ہے اللہ کے راستہ (جہاد) میں ایک مرتبہ صبح شام کو نکلنا ساری دنیا اور اسکی تمام نعمتوں سے بدرجہا بہتر ہے اور ایک شخص کا جہاد کی صف میں کھڑا ہونا گھر میں رہ کر ساٹھ برس کی نمازوں سے بہتر ہے۔

(۳) عن ابی هريرة رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يكلم احد في سبيل الله والله اعلم من يكلم في سبيل الله الا جاء يوم القيامة وجرحه يثعب دماً اللون لون الدم والريح ريح المسك (بخاری ومسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اللہ کی راہ میں زخمی ہو جائے اور اللہ ۱؎ ہی جانتا ہے کہ کون اسکی راہ میں زخمی ہوا ہے تو وہ قیامت کے روز اس حال میں آئے گا کہ اُس کے زخم سے خون بہہ رہا ہوگا۔ وہ صورت میں تو خون ہوگا مگر اُسکی خوشبو مشک جیسی ہوگی۔

ف: سبحان اللہ زخمی ہونے میں اس قدر فضیلت ہے تو شہید ہونے میں کیا کچھ ہوگا۔

(۴) عن سهل بن سعد رض قال

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت

---

۱؎ اسمیں نیت کی طرف اشارہ ہے کہ نیت نام ونمود شہرت اور کسی دنیوی مفاد کے لئے لڑنے کی نہ ہو۔

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رباط یوم خیر من الدنیا وماعلیہا۔

(بخاری ومسلم)

ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک دن کا رباط یعنی اسلامی سرحدوں کی حفاظت کا کام ساری دنیا اور جو کچھ اس میں ہے ان سب سے بہتر ہے۔

(۵) عن فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال کل میت یختم علی عملہ الا الذی مات مرابطاً فی سبیل اللہ فانہ ینمی لہ عملہ الی یوم القیامۃ ویامن فتنۃ القبر (ترمذی، ابوداؤد، دارمی)

حضرت فضالہ بن عبید سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مرنے والے کے عمل پر مہر لگا دی جاتی ہے مرنے کے بعد اس کے عمل میں کوئی زیادتی نہیں ہوسکتی بجز اس شخص کے جو اللہ کی راہ میں کسی سرحد کی نگرانی کرتے ہوئے مرگیا تو اس کا عمل قیامت تک اس کے اعمال نامے میں بڑھایا جاتا رہے گا اور قبر کے سوال وجواب سے بھی آزاد رہے گا۔

ف: ان دونوں حدیثوں میں رینجر ز پولیس کے لئے کتنی عظیم الشان بشارت ہے جبکہ اُن کی نیّت اسلامی سرحدوں کو دشمنانِ دین سے محفوظ رکھنے کی ہو اور اس نیت کے ساتھ اُن کو جو تنخواہ ملتی ہے وہ بھی اس ثواب سے اُن کو محروم نہ کرے گی۔

۶۔ عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من حرس لیلۃ علی ساحل البحر کان افضل من عبادۃ فی اھلہ الف سنۃ (رواہ الموصلی)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص ایک رات سمندر کے کنارے پر پہرہ دے تو اس کا یہ عمل اپنے گھر میں ایک ہزار برس کی عبادت سے افضل ہے۔

ف: اس میں بحری فوج کے لئے کتنی عظیم سعادت ہے۔

**مال سے جہاد کرنا**: چونکہ سب مسلمانوں کا جہاد میں جانا نہ ضروری ہوتا ہے اور نہ مفید۔ اس لئے دیگر مسلمان مجاہدین کی مالی امداد

کر کے جہاد کا ثواب گھر بیٹھے حاصل کر سکتے ہیں ۔

۱۔ الذین اٰمنوا وھاجروا وجٰھدوا فی سبیل اللہ باموالھم وانفسھم اعظم درجۃ عند اللہ واولٰئک ھم الفائزون یبشرھم ربھم برحمۃ منہ ورضوان وجنٰت لھم فیھا نعیم مقیم۔ (التوبہ آیت ۲۰-۲۱)

فرمایا اللہ تعالیٰ نے جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے ترکِ وطن کیا وہ درجہ میں اللہ کے نزدیک بہت بڑے ہیں اور یہی لوگ پُورے کامیاب ہیں۔ اُن کا رب اُن کو اپنی طرف سے بشارت دیتاہے اپنی طرف سے بڑی رحمت اور بڑی رضامندی اور ایسے باغوں کی کہ اُن کے لئے ان میں دائمی جنت ہوگی۔

۲۔ انفروا خفافاً وثقالاً وجاھدوا باموالکم وانفسکم فی سبیل اللہ ذالکم خیر لکم ان کنتم تعلمون۔ (التوبہ آیت ۴۱)

ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے نکل پڑو تھوڑے سامان اور زیادہ سامان کے ساتھ اور اللہ کی راہ میں اپنے مال و جان سے جہاد کرو۔ یہ تمہارے لئے بہتر ہے اگر تم یقین رکھتے ہو۔

۳۔ فضل اللہ المجاھدین باموالھم وانفسھم علی القٰعدین درجۃ وکلا وعد اللہ الحسنیٰ وفضل اللہ المجاھدین علی القٰعدین اجراً عظیما۔ (النساء آیت ۹۵)

ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے کہ اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کا درجہ بہت بلند بنایاہے جو اپنے مالوں اور جانوں سے جہاد کرتے ہیں بہ نسبت گھر میں بیٹھنے والوں کے اور سب سے اللہ نے اچھے گھروں کا وعدہ کر رکھاہے اور اللہ تعالیٰ نے مجاہدین کو بمقابلہ گھر میں بیٹھنے والوں کے اجرِ عظیم دیاہے ۔

ف : قرآن کریم کی کئی آیتوں میں ارشاد ہے ۔ وتجاھدون فی سبیل اللہ باموالکم وانفسکم ۔ غرض مال کے جہاد کو ہر جگہ جان کے جہاد سے مقدم فرمایاہے

۱۔ عن عبد اللّٰہ بن عمرؓ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم۔ للغازی اجرہ وللجاعل اجرہ واجر الغازی:
(رواہ ابو داؤد)

حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ غازی کو تو اُس کے غزوہ اور جہاد کا ثواب ملتا ہے اور جس شخص نے اُس کو مال دے کر جہاد کے لئے بھیجا ہے اُس کو اپنے مال کا بھی ثواب ملے گا اور اُس غازی کے عمل کا بھی۔

۲۔ وعن زید بن خالدؓ ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال من جھز غازیًا فی سبیل اللّٰہ فقد غزا ومن خلف غازیًا فی اھلہ فقد غزا:
(بخاری ومسلم)

حضرت زید بن خالدؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے کسی غازی کو جہاد کا سامان دیا اُس نے بھی جہاد کیا اور جو شخص کسی غازی کے گھر والوں کی خبر گیری اور نگرانی میں لگا رہا "اُس نے بھی جہاد کیا۔

۳۔ وعن ابی الدرداءؓ وابی ھریرۃؓ وابی امامۃؓ وعبد اللّٰہ بن عمرؓ وجابر بن عبد اللّٰہؓ وعمران بن حصینؓ کلھم یحدث عن رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ قال من ارسل نفقتہ فی سبیل اللّٰہ واقام فی بیتہ فلہ بکل درھم سبعمائۃ درھم ومن غزا بنفسہ فی سبیل اللّٰہ وانفق فی وجھہ

حضرت ابی الدردا، ابوہریرہ، ابی امامہ، عبداللہ بن عمر، جابر بن عبداللہ اور عمران بن حصین رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے جہاد کے لئے کچھ مال خرچ کیا مگر خود جہاد میں نہیں گیا اس کو ایک درہم پر سات سو درہم کے برابر ثواب ملے گا اور جس نے خود بھی جہاد کیا اور اس میں اپنا مال بھی خرچ کیا تو اُس کے ایک درہم کا ثواب سات لاکھ

ذالك فله بكل درهم سبعمائه الف درهم . (ابن ماجه) کے برابر ہوگا ۔ (ابن ماجہ)

ف ۔ ان آیات و احادیث سے جہاد کے لئے مال خرچ کرنے کی بڑی فضیلت ثابت ہوئی ۔ حکومت کے دفاعی فنڈ کو صحیح مصرف میں خرچ کا اطمینان ہو تو اس میں چندہ دینا بھی اسی حکم میں داخل ہے ۔

۷ ۔ عن انس رضؓ عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال جاھدوا المشرکین باموالکم وانفسکم والسنتکم : (رواہ ابوداؤد والنسائی والدارمی)

حضرت انس رضؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مشرکین کے خلاف جہاد کرو اپنے مالوں سے اپنی جانوں سے اپنی زبانوں سے ۔

ف : زبان کا جہاد یہ ہے کہ اپنی گفتگو اور تقریر سے دشمن کو مرعوب کرے اور لوگوں کو جہاد کی ترغیب دے ۔ قلم سے لکھنا بھی زبان سے بولنے کے قائم مقام ہے ۔ اس سے معلوم ہوا کہ علماء کے مواعظ ، مضامین ، شعراء کے اشعار جو جذبے کو ابھارنے والے ہیں ، جہاد میں شامل ہیں ۔

## اللہ کی راہ میں لڑتے ہوئے شہید ہو جانا ۔

۱ ۔ ولا تقولوا لمن یقتل فی سبیل اللّٰہ اموات بل احیاءٌ ولکن لا تشعرون ۔ (البقرۃ ۔ آیت ۔ ۱۵۴)

ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور جو لوگ اللہ کی راہ میں قتل کئے گئے ان کی نسبت یوں نہ کہو کہ وہ مُردے ہیں بلکہ وہ زندہ ہیں لیکن اس کا تم ادراک نہیں کر سکتے ۔

۲ ۔ ولا تحسبنّ الذین قتلوا فی سبیل اللّٰہ امواتا ط بل احیاءٌ عند ربھم یرزقون فرحین بما اتٰھم اللّٰہ من فضلہ ویستبشرون

اور جو لوگ اللہ کی راہ میں قتل کئے گئے اُن کو مُردہ مت خیال کرو وہ لوگ زندہ ہیں اپنے پروردگار کے مقرب ہیں اُن کو رزق دیا جاتا ہے وہ خوش ہیں اس چیز سے جو

بالذین لم یلحقوا بھم من خلفھم الا خوف علیھم ولا ھم یحزنون یستبشرون بنعمۃ من اللہ وفضل وان اللہ لا یضیع اجر المومنین ۔

(آل عمران آیت ۱۶۹ تا ۱۷۱)

ان کو اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے عطا فرمائی اور جو لوگ ان کے پاس نہیں پہنچے ان سے پیچھے رہ گئے ہیں اُن کی اس حالت پر وہ خوش ہوتے ہیں کہ اُن پر بھی کسی طرح کا خوف واقع ہونے والا نہیں اور نہ وہ مغموم ہوں گے وہ خوش ہوتے ہیں بوجہ نعمت وفضل خداوندی کے اور بوجہ اس کے کہ اللہ تعالیٰ اہلِ ایمان کا اجر ضائع نہیں کرتے ۔

---

۱۔ عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما من احدٍ حتی یدخل الجنۃ یحب ان یرجع الی الدنیا ولہ ما فی الارض من شیٔ الا الشھید یتمنیٰ ان یرجع الی الدنیا فیقتل عشر مراتٍ لما یریٰ من الکرامۃ ۔

(بخاری ومسلم)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کوئی شخص جو جنت میں داخل ہو جائے پھر اس کو یہ کہا جائے کہ تو لوٹ کر دنیا میں چلا جا، ساری دنیا کی دولت وحکومت تجھے دی جائیگی وہ کبھی جنت سے نکل کر دنیا میں آنے پر راضی نہ ہوگا بجز شہید کے جو یہ تمنا ظاہر کرے گا کہ مجھے دنیا میں بھیج دیا جائے تاکہ میں پھر جہاد کرکے شہید ہوں اسی طرح دس مرتبہ زندہ کرکے دنیا میں بھیجا جاؤں پھر شہید ہو کر آؤں کیونکہ اللہ کی راہ میں شہید ہونے والا بڑے اعزاز واکرام کا مشاہدہ کرلیگا جو اور کسی کا عمل نہیں ہے (بخاری ومسلم)

۲۔ عن سھل بن حنیف رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من سال اللہ الشھادۃ بصدق بلّغہ اللہ منازل الشھادۃ وان مات علی فراشہ

حضرت سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سچے دل سے اللہ تعالیٰ سے شہید ہونے کی دعا مانگے تو اس کو اللہ تعالیٰ شہیدوں

کے مرتبے پر پہنچا دے گا اگرچہ وہ اپنے بستر پر مرے۔

۳۔ عن ابی مالک الاشعریؓ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من فصل فی سبیل اللہ فمات او قتل او وقصہ فرسہ او بعیرہ او لدغتہ ھامۃ او مات علی فراشہ بای حتف شاء اللہ فانہ شہید وان لہ الجنۃ۔

حضرت ابی مالک الاشعریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو جہاد کے لئے اپنے گھر سے نکلا پھر اس کو موت آ گئی یا کسی نے قتل کر دیا یا سواری سے مر گیا یا کسی موذی جاندار نے ڈس لیا یا اپنے بستر پر مر گیا تو وہ بھی شہید ہے۔

(ابو داؤد)

## ترکِ جہاد پر وعید اور وبالِ آخرت

۱۔ یاایھا الذین اٰمنوا مالکم اذا قیل لکم انفروا فی سبیل اللہ اثاقلتم الی الارض ارضیتم بالحیوٰۃ الدنیا من الاٰخرۃ فما متاع الحیوٰۃ الدنیا فی الاٰخرۃ الا قلیل۔ الا تنفروا یعذبکم عذابًا الیمًا ویستبدل قومًا غیرکم ولا تضروہ شیئًا واللہ علی کل شیئٍ قدیر ٥

(التوبہ آیت ۳۸ تا ۳۹)

ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے اے ایمان والو! تم لوگوں کو کیا ہوا کہ جب تم سے کہا جاتا ہے کہ اللہ کی راہ میں نکلو تو تم زمین کو لگے جاتے ہو کیا تم نے آخرت کے عوض دنیاوی زندگی پر قناعت کر لی سو دنیوی زندگی کا تمتع تو کچھ بھی نہیں بہت قلیل ہے اگر تم نہ نکلو گے تو اللہ تعالیٰ تم کو سخت سزا دے گا اور تم اللہ کو کچھ ضرر نہ پہنچا سکو گے اور اللہ کو ہر چیز پر پوری قدرت ہے۔

۲۔ لا یستاذنک الذین یؤمنون باللہ والیوم الاٰخر ان یجاھدوا

ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے جو لوگ اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں وہ

| | |
|---|---|
| باموالھم وانفسھم و اللہ علیمٌ بالمتقین انما یستاذنک الذین لا یومنون باللہ والیوم الاخر وارتابت قلوبھم فھم فی ریبھم یترددون : (التوبہ آیت ۴۴، ۴۵) | اپنے مال اور جان سے جہاد کرنے کے بارے میں آپؐ سے رخصت نہیں مانگتے اور اللہ تعالیٰ ان متقیوں کو خوب جانتا ہے البتہ وہ لوگ آپؐ سے رخصت مانگتے ہیں جو اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان نہیں رکھتے اور ان کے دل شک میں پڑے ہوئے ہیں وہ اپنے شکوک میں پڑے ہوئے حیران ہیں۔ |
| ۳۔ واذا انزلت سورۃ ان اٰمنوا باللہ وجاھدوا مع رسولہ استاذنک اولوا الطول منھم وقالوا ذرنا نکن مع القٰعدین رضوا بان یکونوا مع الخوالف وطبع علیٰ قلوبھم فھم لا یفقھون ۝ (التوبہ ۸۶، ۸۷) | ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور جب کوئی ٹکڑا قرآن کا اس مضمون میں نازل کیا جاتا ہے کہ تم اللہ پر ایمان لاؤ اور اس کے رسول کے ہمراہ ہو کر جہاد کرو تو ان میں کے جو مقدور والے ہیں آپؐ سے رخصت مانگتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم کو اجازت دیجئے کہ ہم بھی یہاں ٹھہرنے والوں کے ساتھ رہ جائیں تو وہ لوگ خانہ نشین |

عورتوں کے ساتھ رہنے پر راضی ہو گئے اور اُن کے دلوں پر مہر لگ گئی جسے وہ سمجھتے نہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ عن ابی ھریرۃ رضؓ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من مات ولم یغز ولم یحدث بہ نفسہ مات علیٰ شعبۃٍ من النفاق (رواہ مسلم) | حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس شخص نے نہ کبھی جہاد کیا اور نہ اپنے دل میں جہاد کا ارادہ کیا وہ ایک قسم کے نفاق پر مرے گا۔ |
| ۲۔ وعن ابی امۃ رضؓ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من لم یغز او یجھز غازیًا فی اھلہ بخیر اصابہ اللہ | حضرت ابی امۃؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے نہ کبھی جہاد کیا اور نہ کبھی کسی مجاہد فی سبیل اللہ |

بقارعۃ قبل یوم القیامۃ :
(رواہ ابو داؤد)

کی یہ خدمت انجام دی کہ اس کے اہل و عیال کی نگرانی بلا کسی غرض دنیوی کے پوری طرح کرتا تو قیامت سے پہلے پہلے اللہ تعالیٰ اس پر عذاب نازل فرمائیں گے۔

۳۔ عن ابی ھریرۃ رضی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من لقی اللہ بغیر اثر من جہاد لقی اللہ وفیہ ثلمۃ (رواہ الترمذی وابن ماجہ)

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص قیامت کے روز اللہ تعالیٰ کے سامنے اس طرح حاضر ہوگا کہ اس کے بدن پر کوئی جہاد کا نشان نہ ہو وہ ایک عیب کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے ملے گا۔

## ہندوستان پر جہاد کی خاص اہمیت اور فضائل

عن ثوبان رفعہ عصابتان من امتی احازھما اللہ من النار عصابۃ تغزو الھند وعصابۃ تکون مع عیسی بن مریم :
(رواہ الطبرانی فی الاوسط)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دو جماعتیں میری امت میں ایسی ہیں جن کے لئے اللہ تعالیٰ نے جہنم سے نجات لکھ دی ہے۔ ایک وہ جماعت جو ہندوستان پر جہاد کرے گی اور ایک وہ جماعت جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نازل ہونے کے بعد ان کے ساتھ ہوگی

ف : الفاظِ حدیث میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان الفاظِ حدیث کو کسی خاص جہاد کے ساتھ مخصوص کرنے کی کوئی وجہ نہیں اس لئے جتنے جہاد ہندوستان میں مختلف زمانوں میں ہوتے رہے اور آئندہ بھی ہوں گے سب کو یہ بشارت شامل ہے۔

عن ابی ھریرۃ قال وعدنا النبی صلی اللہ علیہ وسلم غزوۃ الھند فان ادرکتھا انفق فیھا نفسی ومالی وان قتلت کنت افضل الشھداء وان رجعت فانا ابو ھریرۃ المحرر (رواہ النسائی)

حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے ہندوستان کے جہاد کا وعدہ فرمایا ہے۔ اگر میں نے اس کو اپنی زندگی میں پا لیا تو میں اپنا سارا مال اور اپنی جان اس میں خرچ کر دونگا پھر اگر میں قتل کر دیا گیا تو افضل شہدا ہو جاؤں گا اور اگر زندہ لوٹا تو میں جہنم سے آزاد ابو ہریرہ ہوں گا۔

ف : سبحان اللہ اس حدیث میں کیا عظیم الشان بشارت ہے۔

# جزاء الاعمال

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ تُجْلَبُ النِّعَمُ بِطَاعَتِہٖ وَالنِّقَمُ بِمَعْصِیَتِہٖ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ الْاَتَمَّانِ الْاَکْمَلَانِ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِیِّہِ الَّذِیْ جَعَلَ الْعِزَّ لِمَنْ وَّالَاہُ وَالْاَذٰی وَالذُّلَّ وَالْھَوَانَ عَلٰی مَنْ عَادَاہُ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحَابَتِہٖ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْہُ فِی الْمَنْشَطِ وَالْمَکْرَہِ وَالْیُسْرِ وَالْعُسْرِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمْ وَوَفَّقَنَا لِلتَّاَسِّیْ بِھِمْ۔ اَمَّا بَعْدُ:

یہ ناچیز ناکارہ اپنے دینی بھائیوں کی خدمت میں عرض رساں ہے کہ اس وقت میں جو حالت ہم لوگوں کی ہے کہ طاعت میں کاہلی وغفلت اور معاصی میں انہماک وجرأت وہ ظاہر ہے، جہاں تک غور کیا گیا اس کی بڑی وجہ یہ معلوم ہوئی کہ اعمال حسنہ وسیئہ کی پاداش صرف آخرت میں سمجھتے ہیں اس کی ہرگز خبر تک نہیں کہ دنیا میں بھی اس کا کچھ نتیجہ مرتب ہوتا ہے اور غلبۂ صفات نفس کے سبب دنیا کی جزا وسزا پر چونکہ وہ سردست واقع ہوجاتی ہے زیادہ نظر ہوتی ہے۔ پھر عالم آخرت میں بھی جزا وسزا کے وقوع کو گو عقیدۃً اُن اعمال کا ثمرہ جانتے ہیں، مگر واقعی بات یہ ہے کہ جو علاقہ قوی مؤثر و اثر میں اور سبب ومسبب میں سمجھنا چاہیے اور اسباب ومسببات دنیویہ میں سمجھتے ہیں، وہ علاقہ اس قوت کے ساتھ اعمال اور ان کے ثمرات آخرت میں ہرگز نہیں سمجھتے بلکہ قریب قریب اس طرح کا خیال ہے کہ گویا اس عالم کے واقعات کا ایک مستقل سلسلہ ہے جس کو چاہیں گے پکڑ کر سزا دے دیں گے جس کو چاہیں گے خوش ہو کر نعمتوں سے مالا مال کر دیں گے، اعمال کو گویا اس میں کچھ دخل[1] ہی نہیں ہے

---

[1] کوئی شخص یہ شبہ نہ کرے کہ اعمال کا دخل نہ ہونا تو خود حدیث سے بھی معلوم ہوتا ہے جس میں آپ نے یہ فرمایا ہے کہ کوئی شخص عمل کے زور سے جنت میں نہ جاوے گا۔ انتہیٰ۔ دفعیہ اس شبہ کا یہ ہے کہ اس حدیث کا یہ مطلب نہیں ہے کہ عمل کو بالکل دخل نہیں ہے بلکہ مقصود یہ ہے کہ عمل پر مغرور ہو کر نہ بیٹھ جائے جزو اخیر علت تامہ کا اللہ تعالیٰ کا فضل ہے بس گویا فضل بھی اعمال نیک سے نصیب ہوتا ہے سو عمل ہی علت تامہ کا ایک جزو ٹھہرا قال اللہ تعالیٰ اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِیْنَ ۵

حالانکہ یہ خیال بیشمار آیات و احادیث صحیحہ کے خلاف ہے چنانچہ عنقریب تفصیلاً معلوم ہوتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ اس لئے اس مرض کے دفع کرنے کے لئے دو امر ضروری خیال میں آگئے۔ اول: کتاب و سنّت و ملفوظاتِ محققین سے یہ دکھلا دیا جائے کہ جیسے آخرت میں اعمال پر جزا و سزا واقع ہوگی۔ ایسے دنیا میں بھی بعض آثار اُن کے واقع ہوئے ہیں۔ دوسرے: یہ ثابت کر دیا جائے کہ اعمال میں اور ثمراتِ آخرت میں ایسا قوی علاقہ ہے جیسا آگ جلانے میں اور کھانا پکانے میں یا کھانا کھانے میں اور شکم سیر ہو جانے میں یا پانی چھڑکنے میں اور آگ کے بجھ جانے میں ان دونوں امر کے ثبوت کے بعد اللہ تعالیٰ کے فضل سے اُمید قوی ہے کہ سردست جزا اور سزا ہو جانے کے یقین سے اور اسی طرح کارخانۂ دنیا پر کارخانۂ آخرت کے مرتب ہونے کے علیٰ الاعتقاد سے طاعات میں رغبت اور معاصی سے نفرت پیدا ہو جانا سہل ہے۔ آئندہ توفیق و امداد حق سبحانہٗ و تعالیٰ کی جانب سے ہے اسی غرض کی تکمیل کے واسطے یہ رسالہ مختصر سلیس اُردو میں جمع کیا جاتا ہے جزاء الاعمال اس کا نام رکھا جاتا ہے۔ مضامین مذکورہ کے لحاظ سے رسالہ ہذا ایک مقدمہ اور چار باب اور ایک خاتمہ پر وضع کیا گیا۔

**مقدمہ**: اس امر کے اجمالی بیان میں کہ اعمال کو جزا اور سزا میں دخل ہے۔

**باب اول**: اس بیان میں کہ گناہ کرنے سے دنیا کا کیا نقصان ہے؟

**باب دوسرا**: اس بیان میں کہ طاعت و عبادت کرنے سے دنیا کا کیا نفع ہے؟

**باب تیسرا**: اس بیان میں کہ گناہ میں اور سزائے آخرت میں کیسا قوی تعلق ہے؟

**باب چوتھا**: اس بیان میں کہ طاعت کو جزائے آخرت میں کیسا کچھ دخل و تاثیر ہے؟

**خاتمہ**: بعض مخصوص اعمال حسنہ یا سیئہ کے بیان میں جس کے کرنے یا نہ کرنے کی زیادہ ضرورت ہے اور بعض شبہات کے جواب میں جو اکثر عوام کے لئے بے باکی کا باعث ہو گئے ہیں اللہ سبحانہ و تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کی تکمیل فرمائے اور اس کو ذریعۂ ہدایت و رُشد کا بنادے اور جو خطا ظاہری یا باطنی مجھ سے سرزد ہو جاوے اس کو معاف فرمادے۔

محمد اشرف علی — امین والآن نشرع وبہ نستعین

# مقدّمہ

اس امر کے اجمالی بیان میں کہ اعمال سبب ہیں جزا و سزا کے، قرآن مجید میں مختلف عنوانات سے یہ امر مذکور ہوا ہے کہیں تو عمل کو شرط اور ثمرہ کو جزا قرار دیا ہے چنانچہ ارشاد ہے فَلَمَّا عَتَوْا عَمَّا نُهُوا عَنْهُ قُلْنَا لَهُمْ كُونُوا قِرَدَةً خَاسِئِينَ ط یعنی جب ان لوگوں نے سرکشی اختیار کی اس چیز سے کہ بیشک وہ اس سے منع کئے گئے تھے، سو ہم نے ان سے کہا کہ ہو جاؤ بندر ذلیل۔ اس سے صاف معلوم ہوا کہ سرکشی کے سبب سے یہ سزا ملی اور ارشاد ہے فَلَمَّا آسَفُونَا انْتَقَمْنَا مِنْهُمْ ط یعنی جب انھوں نے ہم کو ناخوش کیا ہم نے ان سے بدلہ لیا، صاف ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ کو ناخوش کرنا سبب ہوا انتقام کا اور ارشاد ہے۔ إِنْ تَتَّقُوا اللَّهَ يَجْعَلْ لَكُمْ فُرْقَانًا وَيُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّئَاتِكُمْ ط

یعنی اگر تم اللہ تعالیٰ سے ڈرو اللہ تعالیٰ تمہارے لئے فیصلہ کر دیں اور دُور کر دیں تم سے تمہاری بُرائیاں اور ارشاد ہے وَأَنْ لَوِ اسْتَقَامُوا عَلَى الطَّرِيقَةِ لَأَسْقَيْنَاهُمْ مَاءً غَدَقًا ط یعنی اگر وہ لوگ مستقیم رہتے راہ پر البتہ پینے کو دیتے ہم انکو پانی بکثرت اور ارشاد ہے فَإِنْ تَابُوا وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ فَإِخْوَانُكُمْ فِي الدِّينِ ط

یعنی اگر وہ لوگ توبہ کریں اور نماز کو قائم کریں اور زکوٰۃ ادا کریں تو وہ تمہارے بھائی ہیں دین میں اور کہیں بار سببیہ لائے ہیں

چنانچہ ارشاد ہے کہ ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيكُمْ ط یعنی یہ سزا بسبب ان اعمال کے ہے جو تمہارے ہاتھوں نے آگے بھیجے ہیں اور ارشاد ہے بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ط یعنی یہ جزا بسبب اس کام کے جس کو تم کرتے تھے اور ارشاد ہے ذٰلِكَ بِأَنَّهُمْ كَفَرُوا بِآيَاتِنَا ط یعنی یہ بسبب اس کے ہے کہ انہوں نے انکار کر دیا ہماری نشانیوں کا اور کہیں فائے سببیہ لائے ہیں چنانچہ ارشاد ہے فَعَصَوْا رَسُولَ رَبِّهِمْ فَأَخَذَهُمْ یعنی انہوں نے نافرمانی کی اپنے پروردگار کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی پس پکڑ لیا ان کو اور ارشاد ہے فَكَذَّبُوهُمَا فَكَانُوا مِنَ الْمُهْلَكِينَ ط یعنی ان لوگوں نے موسیٰ و ہارون علیہما السلام کی

تکذیب کی۔ پس ہوئے ہلاک کیے ہوؤں سے، کہیں کلمہ لولا وارد ہے، چنانچہ ارشاد ہے:

فَلَوْلَا أَنَّهُ كَانَ مِنَ الْمُسَبِّحِيْنَ لَلَبِثَ فِيْ بَطْنِهِ إِلَىٰ يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ

یعنی اگر یونس علیہ السلام تسبیح کرنے والوں سے نہ ہوتے تو ٹھہرے رہتے مچھلی کے پیٹ میں قیامت کے دن تک، صاف معلوم ہوتا ہے کہ تسبیح کی بدولت اس قید سے رہائی ہوئی۔ کہیں لفظ لَوْ آیا ہے چنانچہ ارشاد ہے وَلَوْ أَنَّهُمْ فَعَلُوْا مَا يُوْعَظُوْنَ بِهٖ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ۔ یعنی اگر وہ لوگ کرتے اس کام کو جس کی وہ نصیحت کئے جاتے ہیں تو ان کے لئے بہتر ہوتا۔ تمام آیتیں صاف صاف کہہ رہی ہیں کہ اعمال اور جزا میں ضرور علاقہ ہے۔

محمد اشرف علی



# باب اوّل

اس بیان میں کہ گناہ کرنے سے دنیا کا کیا نقصان ہے۔ یوں تو یہ مضرتیں اس کثرت سے ہیں جن کا شمار نہیں ہو سکتا مگر اس مقام پر اولاً کچھ آیات و احادیث سے اجمالاً بعض آثار تبلاتے ہیں اس کے بعد کسی قدر تفصیل و ترتیب سے لکھیں گے۔ قرآن مجید میں جو نافرمانوں کے جا بجا قصے اور اس کے ساتھ انکی سزائیں مذکور ہیں، کس کو معلوم نہیں، وہ کیا چیز ہے جس نے ابلیس کو آسمان سے نکال کر زمین پر پھینکا، یہی نافرمانی ہے جس کی بدولت وہ ملعون ہوا، صورت بگاڑ دی گئی، باطن تباہ ہوگیا بجائے رحمت کے لعنت نصیب ہوئی قرب کے عوض بعد حصہ میں آیا تسبیح و تقدیس کی جگہ کفر و شرک جھوٹ فحش انعام ملا۔ وہ کیا چیز ہے جس نے نوح علیہ السلام کے زمانہ میں تمام اہل زمین کو طوفان میں غرق کر دیا۔ وہ کون چیز ہے کہ جس نے نوح علیہ السلام کے زمانہ میں تمام اہل زمین کو طوفان میں غرق کر دیا۔ وہ کون چیز ہے کہ جس سے ہوائے تند کو قوم عاد پر مسلط کیا گیا، یہاں تک کہ زمین پر ٹپک ٹپک کر مارے گئے۔ وہ کون چیز ہے جس سے قوم ثمود پر چیخ آئی جس سے ان کے کلیجے پھٹ گئے اور سب کے سب ہلاک ہو گئے۔ وہ کون چیز ہے جس سے قوم لوط علیہ السلام کی بستیاں آسمان تک لے جا کر الٹی گرائی گئیں اور اوپر سے پتھر برسائے گئے۔ وہ کون چیز ہے جس سے قوم شعیب علیہ السلام پر بشکل سائبان ابر کے عذاب آیا اور اس سے آگ برسی۔ وہ کون چیز ہے جس سے قوم فرعون بحر قلزم میں غرق کی گئی۔ وہ کون چیز ہے جس سے قارون زمین میں دھنسایا گیا اور پیچھے سے گھر اور اسباب اس کے ہمراہ ہوا۔ وہ کون چیز ہے جس نے ایک بار بنی اسرائیل پر ایسی قوم کو مسلط کیا کہ جو سخت لڑائی والی تھی اور وہ ان کے گھروں کے اندر گھس گئے اور ان کو زیر و زبر کر ڈالا اور پھر دوسری بار ان کے مخالفین کو ان پر غالب کیا جس سے ان کا پھر بنا بنایا کارخانہ تباہ و برباد ہوا۔ اور وہ کون چیز ہے جس نے انہیں بنی اسرائیل کو طرح طرح کی مصیبت و بلا میں گرفتار کیا، کبھی قتل ہوئے کبھی قید کبھی

ان کے گھر اجاڑے گئے، کبھی ظالم بادشاہ ان پر مسلط ہوئے، کبھی وہ جلا وطن کئے گئے، وہ چیز جس کے یہ آثار ظاہر ہوئے، اگر نافرمانی نہیں تھی تو پھر کیا تھا۔ ان قصوں کو جابجا ذکر فرمایا گیا اور نہایت مختصر الفاظ میں اس کی وجہ ارشاد ہوئی۔ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ط یعنی اللہ تعالیٰ ایسے نہیں ہیں کہ ان پر ظلم کرتے لیکن وہ تو خود اپنی جانوں پر ظلم کرتے تھے، دیکھئے ان لوگوں نے اسی گناہ کی بدولت دنیا میں کیا خرابیاں بھگتیں۔ امام احمدؒ نے فرمایا ہے کہ جب قبرص فتح ہوا جبیرؓ بن نضیر نے ابو درداءؓ کو دیکھا کہ اکیلے بیٹھے رو رہے ہیں وہ فرماتے ہیں کہ میں نے ان سے عرض کیا کہ اے ابو درداءؓ ایسے مبارک دن میں رونا کیسا جس میں اللہ تعالیٰ نے اسلام اور اہلِ اسلام کو عزت دی، انھوں نے جواب دیا کہ اے جبیرؓ افسوس ہے تم نہیں سمجھتے جب کوئی قوم اللہ تعالیٰ کے حکم کو ضائع کر دیتی ہے وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک کیسی ذلیل و بے قدر ہو جاتی ہے، دیکھو کہاں تو یہ قوم برسرِ حکومت تھی خدا کا حکم چھوڑنا تھا اور ذلیل و خوار ہونا جس کو تم اس وقت ملاحظہ کر رہے ہو اور مسند میں ہے۔
ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اِنَّ الرَّجُلَ لَيُحْرَمُ الرِّزْقَ بِالذَّنْبِ يُصِيْبُهٗ یعنی بے شک آدمی محروم ہو جاتا ہے رزق سے گناہ کے سبب جس کو وہ اختیار کرتا ہے ابن ماجہ میں عبد اللہ ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ ہم دس آدمی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھے، آپ ہماری طرف متوجہ ہو کر ارشاد فرمانے لگے کہ پانچ چیزیں ہیں میں خدا کی پناہ چاہتا ہوں کہ تم ان کو پاؤ، جب کسی قوم میں بے حیائی کے افعال علی الاعلان ہونے لگیں گے وہ طاعون میں مبتلا ہوں گے اور ایسی ایسی بیماریوں میں گرفتار ہوں گے جو ان کے بڑوں کے وقت میں نہیں ہوئیں اور جب کوئی قوم ناپنے تولنے میں کمی کرے گی قحط اور تنگی اور ظلم حکام میں مبتلا ہوں گے اور نہیں بند کیا کسی قوم نے زکوٰۃ کو مگر بند کیا جاوے گا بارانِ رحمت ان سے اگر بہائم نہ ہوتے تو کبھی ان پر بارش نہ ہوتی اور نہیں عہد شکنی کی کسی قوم نے مگر مسلط فرمادے گا اللہ تعالیٰ ان کے دشمنوں کو غیر قوم سے بجبر لے لیں گے ان کے اموال کو ابن ابی الدنیا روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے سبب زلزلہ کا دریافت کیا انھوں نے فرمایا جب لوگ زنا کو امرِ مباح کی طرح بے باکی سے کرنے لگتے ہیں اور شرابیں پیتے ہیں اور معازف

بجاتے ہیں اللہ تعالیٰ کو آسمان میں غیرت آتی ہے زمین کو حکم فرماتے ہیں کہ ان کو ہلا ڈال اور عمرؒ بن عبدالعزیز نے جا بجا شہر میں حکم نامے بھیجے جن کا مضمون یہ ہے بعد حمد وصلوٰۃ کے مدعا یہ ہے کہ یہ زلزلہ زمین کا علامت عتابِ الٰہی ہے۔ میں نے تمام شہروں میں لکھ بھیجا ہے کہ فلاں تاریخ فلاں مہینے میں میدان میں نکلیں یعنی دعا و تضرع کے لئے اور جس کے پاس کچھ روپیہ پیسہ بھی ہو وہ خیرات بھی کرے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى ط وَذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰى اور کہو کہ جس طرح آدمؑ نے کہا تھا رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ط اور جس طرح نوحؑ نے کہا تھا وَاِلَّا تَغْفِرْ لِيْ وَتَرْحَمْنِيْٓ اَكُنْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ط اور جس طرح یونس علیہ السلام نے کہا تھا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ہ ابن ابی الدنیا نے روایت کیا ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب اللہ عزوجل بندوں سے انتقام لینا چاہتے ہیں بچے بکثرت مرتے ہیں اور عورتیں بانجھ ہو جاتی ہیں۔ مالکؒ بن دینار فرماتے ہیں کہ میں نے کتب حکمت میں پڑھا ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ میں اللہ ہوں بادشاہوں کا مالک ہوں ان کا دل میرے ہاتھ میں ہے۔ پس جو شخص میری اطاعت کرتا ہے میں ان بادشاہوں کا دل اس پر مہربان کر دیتا ہوں اور جو میری نافرمانی کرتا ہے میں انہیں بادشاہوں کو اس شخص پر عقوبت مقرر کرتا ہوں تم بادشاہوں کو بُرا کہنے میں مشغول مت ہو میری طرف رجوع کرو میں ان کو تم پر نرم کر دوں گا۔ امام احمدرحؒ نے وہب سے نقل کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل سے فرمایا کہ جب میری اطاعت کی جاتی ہے میں راضی ہوتا ہوں اور جب راضی ہوتا ہوں برکت کرتا ہوں اور میری برکت کی کوئی انتہا نہیں۔ اور جب میری اطاعت نہیں ہوتی غضبناک ہوتا ہوں، لعنت کرتا ہوں اور میری لعنت کا اثر سات پُشت تک رہتا ہے اور امام احمدؒ نے وکیعؒ سے روایت کی ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے حضرت معاویہؓ کو خط میں لکھا کہ جب بندہ اللہ تعالیٰ کی بے حکمی کرتا ہے تو اس کی تعریف کرنے والا خود بخود ہجو کرنے لگتا ہے اور بہت احادیث و آثار میں مضرتیں گناہ کی جو دنیا میں پیش آتی ہیں مذکور ہیں اب بعض نقصانات تفصیل و ترتیب سے مرقوم ہوتے ہیں، آسانی کے لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس مضمون کے لئے فصلیں

مقرر کی جادیں۔

**فصل ۱** : ایک اثر معاصی کا یہ ہے کہ آدمی علم سے محروم رہتا ہے کیونکہ علم ایک باطنی نور ہے اور معصیت سے نورِ باطن بجھ جاتا ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ نے امام شافعی کو وصیت فرمائی تھی۔

اِنِّیْ اَرٰی اللّٰہَ تَعَالٰی قَدْ اَلْقٰی عَلٰی قَلْبِکَ نُوْرًا فَلَا تُطْفِئْہُ بِظُلْمَۃِ الْمَعْصِیَۃِ :

یعنی میں دیکھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے قلب میں ایک نور ڈالا ہے سو تم اس کو تاریکی معصیت سے مت بجھا دینا۔

**فصل ۲** ایک نقصان گناہ کا دنیا میں یہ ہے کہ رزق کم ہو جاتا ہے، حدیث اُوپر آچکی ہے۔

**فصل ۳** ایک نقصان یہ ہے کہ عاصی کو خدائے تعالیٰ سے ایک وحشت سی رہتی ہے اور یہ ایسی بات ہے کہ ذرا بھی ذوق ہو تو سمجھ سکتا ہے کسی شخص نے ایک عارف سے وحشت کی شکایت کی۔

انہوں نے فرمایا :

ے اذا کُنْتَ قَدْ اَوْحَشَتْکَ الذُّنُوْبُ فَدَعْہَا اِذَا شِئْتَ وَاسْتَاْنِسْ

**فصل ۴** : ایک نقصان یہ ہے کہ معصیت کرنے سے آدمیوں سے بھی وحشت ہونے لگتی ہے خصوص نیک لوگوں سے کہ ان کے پاس بیٹھ کر دل نہیں لگتا اور جس قدر وحشت بڑھتی جاتی ہے ان سے دُور اور ان کے برکات سے محروم ہو جاتا ہے ایک بزرگ کا قول ہے کہ مجھ سے کبھی معصیت سرزد ہو جاتی ہے تو اس کا اثر اپنی بی بی اور جانور کے اخلاق میں پاتا ہوں کہ وہ پوری طرح مطیع نہیں رہتے۔

**فصل ۵** : ایک نقصان یہ ہے کہ عاصی کو اکثر کارروائیوں میں دشواری پیش آتی ہے جیسے تقویٰ کرنے سے کامیابی کی راہیں نکل آتی ہیں، ایسے ہی ترکِ تقویٰ سے کامیابی کی راہیں بند ہو جاتی ہیں۔

**فصل ۶** : ایک نقصان یہ ہے کہ قلب میں ایک تاریکی سی معلوم ہوتی ہے۔ ذرا بھی

---

لہ یعنی جب وحشت میں ڈالے تجھ کو گناہ سو تجھ کو جب رفع وحشت منظور ہو گناہ کو چھوڑ اور انس حاصل کر لے ۱۲ منہ

ے قال اللّٰہ تعالیٰ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا ۱۲ منہ

دل میں غور کیا جاوے تو یہ ظلمت صاف محسوس ہوتی ہے اس ظلمت کی قوت سے ایک حیرت پیدا ہو جاتی ہے اس سے بدعت و ضلالت و جہالت میں مبتلا ہو کر ہلاک ہو جاتا ہے اور اس ظلمت کا اثر قلب سے آنکھ میں آتا ہے اور پھر چہرہ پر ہر شخص کو یہ سیاہی نظر آنے لگتی ہے فاسق کیسا ہی حسین و جمیل ہو مگر اس کے چہرے پر ایک بے رونقی کی کیفیت ضرور ہوتی ہے۔ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نیکی کرنے سے چہرہ پر رونق، قلب میں نور، رزق میں وسعت، بدن میں قوت، لوگوں کے قلوب میں محبت پیدا ہوتی ہے اور بدی کرنے سے چہرہ پر بے رونقی، قبر اور قلب میں ظلمت، بدن میں سستی، رزق میں تنگی، لوگوں کے دل میں بغض ہوتا ہے۔

**فصل ۷**: ایک نقصان یہ ہے کہ معصیت سے دل اور جسم میں کمزوری پیدا ہوتی ہے دل کی کمزوری تو ظاہر ہے کہ امورِ خیر کی ہمت گھٹتے گھٹتے بالکل نابود ہو جاتی ہے، رہ گئی جسم کی کمزوری سو جسم تو قلب کے تابع ہے جب یہ کمزور ہے تو وہ بھی ضعیف ہوگا۔ دیکھو تو کفار فارس و روم کیسے قوی الجثہ تھے مگر صحابہ رضی اللہ عنہم کے مقابلے میں نہ ٹھہر سکے۔

**فصل ۸**: ایک نقصان یہ ہے کہ آدمی طاعت سے محروم ہو جاتا ہے آج ایک طاعت گئی کل دوسری چھوٹ گئی پرسوں تیسری رہ گئی یوں ہی سلسلہ وار تمام نیک کام بدولت گناہ کے اس کے ہاتھ سے نکل جاتے ہیں جیسے کسی نے ایک لقمہ لذیذ ایسا کھایا جس سے ایسا مرض پیدا ہو گیا کہ ہزار دل لذیذ کھانوں سے محروم کر دیا۔

**فصل ۹**: ایک نقصان یہ ہے کہ معصیت سے عمر گھٹتی ہے اور اس کی برکت لٹتی ہے کیونکہ (برّ) نیکی سے عمر بڑھ جانا حدیث صحیح سے ثابت ہے تو فجور سے گھٹنا اسی سے سمجھ لیجئے اور یہ شبہ نہایت ضعیف ہے کہ عمر تو مقدر ہے وہ کیسے گھٹ بڑھ سکتی ہے کیونکہ عمر کی کیا تخصیص ہے یہ سب چیزیں مقدر ہی ہیں امیری اور غریبی اصحت و مرض سب میں یہی شبہ ہو سکتا ہے مگر پھر بھی ان امور کو اسباب کے ساتھ مربوط سمجھ کر تدبیر کا استعمال کیا جاتا ہے یہی حال عمر کا سمجھ لینا چاہیئے۔

**فصل ۱۰**: ایک نقصان یہ ہے کہ ایک معصیت دوسری معصیت کا سبب ہو جاتی ہے وہ تیسری کا، اسی طرح شدہ شدہ معاصی کی کثرت ہو جاتی ہے یہاں تک کہ عاصی گناہوں میں گھر جاتا ہے، دوسرے یہ کرتے کرتے اس کی عادت ہو جاتی ہے کہ چھوڑنا دشوار ہوتا ہے۔ پھر اس

نعامضہ میں ارشاد فرمایا ہے کہ پُل صراط پر ایمان لانا برحق ہے ، یہ جو کہا جاتا ہے کہ پُل صراط باریکی میں بال کے مانند ہے یہ تو اس کے وصف میں ظلم ہے بلکہ وہ تو بال سے بھی باریک ہے ۔ اس میں اور بال میں کچھ مناسبت ہی نہیں جیسا کہ باریکی میں خطِ ہندسی کو جو سایہ اور دھوپ کے مابین ہوتا ہے ۔ نہ سایہ میں اس کا شمار ہے نہ دُھوپ میں بال کے ساتھ کچھ مناسبت نہیں پل صراط کی باریکی بھی خطِ ہندسی کے مثل ہے جس کا کچھ عرض نہیں کیونکہ وہ صراطِ مستقیم کی مثال پر ہے جو باریکی میں خطِ ہندسی کے مثل ہے اور صراطِ مستقیم اخلاق متضادہ کی وسطِ حقیقی سے مراد ہے جیسا کہ فضول خرچی اور بُخل کے درمیان وسطِ حقیقی سخاوت ہے ۔ تہوّر یعنی افراطِ قوتِ غضبی اور جبن یعنی بُزدلی کے درمیان میں شجاعت ، اسراف اور تنگی خرچ کے درمیان میں وسطِ حقیقی میانہ روی ہے تکبّر اور غایت درجہ کی ذلّت کے درمیان میں تواضع شہوت اور خمود کے درمیان میں عفت کیونکہ ان صفتوں کی دُو طرفیں ہیں ، ایک زیادتی دوسرے کمی وہ دونوں مذموم ہیں ۔ افراط اور تفریط کے مابین وسط ہے ۔ وہ دونوں طرف کے نہایت دُوری ہے اور وہ وسط میانہ روی ہے نہ زیادتی کی طرف میں اور نہ نقصان کی طرف میں جیسا خطِ فاصل دھوپ اور سایہ کے مابین ہوتا ہے نہ سایہ میں ہے نہ دھوپ میں ۔ جب اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے لئے قیامت میں صراطِ مستقیم کو جو خطِ ہندسی کی طرح ہے جس کا کچھ عرض نہیں متمثل کریں گے تو ہر انسان سے اس صراط پر استقامت کا مطالبہ ہوگا ۔ پس جس شخص نے دنیا میں صراطِ مستقیم پر استقامت کی اور افراط و تفریط یعنی زیادتی و کمی کی دونوں جانبوں میں سے کسی جانب میلان نہ کیا وہ اس پُل صراط پر برابر گزر جائے گا اور کسی طرف کو نہ جھکے گا کیونکہ اس شخص کی عادت دنیا میں میلان سے بچنے کی تھی سو یہ اس کا وصفِ طبعی بن گیا اور عادت طبیعت خامسہ ہوتی ہے سو صراط پر برابر گزر جائے گا اور ان دلائل سے معلوم ہو گیا ہوگا کہ کارخانہ آخرت کا غیر منتظم نہیں ہے کہ جس کو چاہا پکڑ کر جہنّم میں پھینک دیا ۔ یوں مالکِ حقیقی کو سب اختیار ہے مگر عادت اور وعدہ یونہی ہے کہ جیسا کرو گے ویسا پاؤ گے ۔ اسی لئے جا بجا ارشاد فرمایا ہے وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ اور ارشاد فرمایا ہے سَابِقُوْٓا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ ۔ یعنی دوڑو طرف مغفرت پروردگار اپنے کے اور طرف جنّت کے جس کی وسعت

آسمان و زمین کے برابر ہے (یہ ہمارے سمجھانے کو فرمایا) سو اگر جنت میں داخل ہونا غیر اختیاری ہے تو اس کی طرف دوڑنے کو کیسے حکم فرمایا ہے یعنی اس کے اسباب اختیار میں دیئے ہیں جن پر دخولِ جنت حسب وعدۂ آیۃ مرتب ہو جاتا ہے اسی لیے بعد حکم مُسَابِقَتِ اِلَی الْجَنَّۃِ کے ان اعمال و اسباب کو ذکر فرمایا جو یقیناً انسان کے اختیار میں ہیں چنانچہ ارشاد ہوا۔

اُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِیْنَ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ فِی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَالْکَاظِمِیْنَ الْغَیْظَ وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰہُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ وَالَّذِیْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَۃً اَوْ ظَلَمُوْآ اَنْفُسَہُمْ ذَکَرُوا اللّٰہَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِہِمْ وَمَنْ یَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَمْ یُصِرُّوْا عَلٰی مَا فَعَلُوْا وَھُمْ یَعْلَمُوْنَ ٥ یعنی یہ جنت ایسے پرہیزگاروں کے لئے تیار کی گئی ہے جو خرچ کرتے ہیں فراغت میں اور تنگی میں اور پی جانے والے ہیں غصہ کے اور معاف کرنے والے ہیں لوگوں سے اور اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں نیکی کرنے والوں کو اور وہ لوگ ایسے ہیں کہ جب کر گزرتے ہیں کوئی بے حیائی کا کام یا ظلم کرتے ہیں اپنی جانوں پر فوراً یاد کرتے ہیں اللہ تعالیٰ کو اور معافی مانگتے ہیں اپنے گناہوں کی اور سوا اللہ تعالیٰ کے گناہ کو بخشتا ہی کون ہے اور وہ لوگ اڑتے نہیں اس کام پر جو کیا انھوں نے وہ جانتے ہیں۔ دیکھئے اس آیت میں صاف فرما دیا کہ جنت ایسوں کے لئے ہے جن میں فلاں فلاں اوصاف ہیں اور یہ سب اوصاف اختیاری ہیں۔ اس کے بعد اور بھی صاف لفظوں میں بتلاتے ہیں کہ ان کاموں کے کرنے سے ضرور جنت مل ہی جاتی ہے۔ ارشاد ہوتا ہے۔ اُولٰٓئِکَ جَزَآؤُھُمْ مَّغْفِرَۃٌ مِّنْ رَّبِّھِمْ وَجَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِہَا الْاَنْھٰرُ خَالِدِیْنَ فِیْہَا وَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِیْنَ۔ ہم دنیا میں دیکھتے ہیں کہ شئے محبوب کے اسباب بھی محبوب ہوتے ہیں دیکھو ٹلہ دار مزدور چونکہ جانتے ہیں کہ اسباب اٹھانے سے پیسہ ملے گا سو مسافروں کے اسباب لینے اور لادنے کے لئے آپس میں کیسا جھگڑتے ہیں اور ہر شخص چاہتا ہے کہ مجھ پر یہ اسباب لادا جاوے اور باوجود مشقت و تعب کے پھر بھی بوجھ لادنے میں ان کو ایک قسم کا لطف و لذت ملتا ہے پھر کیا وجہ ہے کہ جنت محبوب ہو اللہ تعالیٰ کا لقا محبوب ہو اور اس کے اسباب یعنی

اعمال صالحہ مرغوب ومحبوب نہ ہوں اسی لئے حدیث شریف میں وارد ہے کہ مَا رَاَیْتُ مِثْلَ الْجَنَّۃِ نَامَ طَالِبُھَا اَوْکَمَا قَالَ ۔۔۔ یعنی میں نے جنت کے برابر کوئی چیز عجیب نہیں دیکھی جس کا طالب سو جاوے جن کو دیدۂ بصیرت سے یہ مضمون کھل گیا ان کو بیشک ان اعمالِ شاقہ میں لطف و راحت ملتا ہے۔ قال اللہ تعالیٰ وَاِنَّھَا لَکَبِیْرَۃٌ اِلَّا عَلَی الْخَاشِعِیْنَ الَّذِیْنَ یَظُنُّوْنَ اَنَّھُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّھِمْ وَاَنَّھُمْ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۔ یعنی بے شک نماز ضرور گراں گزرتی ہے مگر ان لوگوں پر جو خشوع کرنے والے ہیں جن کا یہ یقین ہے کہ وہ اپنے رب سے ملنے والے ہیں اور اس کی طرف رجوع ہونے والے ہیں سو نماز کے آسان ہونے کے لئے یہ یقین معین ٹھہرا کہ ہم کو اپنے رب سے ملنا ہے اور حدیث صحیح میں ارشاد ہے جُعِلَتْ قُرَّۃُ عَیْنِیْ فِی الصَّلٰوۃِ یعنی نماز میں مجھ کو آنکھوں کی ٹھنڈک یعنی راحت ملتی ہے۔

# مشورہ نیک

جب اعمال کی صورت مثالیہ معلوم ہوچکی تو اب تمام جزا و سزا تمہارے ہاتھوں ہے۔ اگر چاہتے ہو کہ جنت کے بہت سے درخت ہمارے حصے میں آویں تو سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر، خوب پڑھا کرو۔ اگر چاہتے ہو کہ قیامت کے دن ہم سایہ میں ہوں تو سورۂ بقرہ و آل عمران کی تلاوت کیا کرو۔ وہ سائبان کی شکل میں ہوں گی۔ اگر چاہتے ہو کہ ہم کو جنت کا چشمہ ملے خیرات جاری کیا کرو اگر چاہتے ہو کہ خوب کپڑے ملیں تو تقویٰ و دین کو مضبوط پکڑو۔ اگر چاہتے ہو کہ جنت میں دودھ کا چشمہ ملے یا حوض کوثر سے سیراب ہوں تو علم دین خوب حاصل کرو۔ اگر چاہتے ہو کہ پل صراط پر پل جھپکتے گزر جاؤ شریعت پر خوب مستقیم رہو۔ اگر چاہو کہ پل صراط پر ہمارے پاس نور رہے تو نماز کا خوب اہتمام کرو۔ اگر چاہو ہم کو جنت میں بہت سے محل ملیں تو خوب قل ھو اللہ پڑھا کرو۔ اسی طرح جو نعمت چاہو اس کے اسباب اختیار کرو۔ وہی اسباب ان نعمتوں کی شکل بن کر تم کو مل جاویں گے سُبْحَانَ الَّذِیْ لَا یُخْلِفُ الْمِیْعَادَ وَلَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ ۔

# خاتمہ

بعض اعمالِ مخصوصہ کے بیان میں جو زیادہ مُفید یا مضر ہیں اور بعض شبہاتِ عوام کے جواب میں یوں تو جتنی طاعات ہیں سب ضروری ہیں اور جتنے سیئات ہیں سب مُضر ہیں، مگر بعض بعض اعمال جو بمنزلہ اصول کے ہیں زیادہ اہتمام کے قابل ہیں، فعلاً یا ترکاً کہ ان کے اہتمام سے دوسرے اعمال کی اصلاح کی زیادہ اُمید ہے ان کو ہم دو فصلوں میں لکھتے ہیں۔

**فصل** : ایسے طاعات کے بیان میں جن کی محافظت سے اُمید ہے کہ دُوسری طاعات کا سلسلہ قائم ہو جائے۔ ایک ان میں علم دین کا حاصل کرنا ہے خواہ کُتب سے حاصل کیا جاوے یا صحبتِ علماء سے بلکہ تحصیل کُتب کے بعد بھی علماء کی صحبت ضروری ہے اور مراد ہماری علماء سے وہ علماء ہیں جو اپنے علم پر خود عمل کرتے ہوں اور شریعت و حقیقت کے جامع ہوں، اتباعِ سُنت کے عاشق ہوں، توسط پسند ہوں، افراط و تفریط سے بچتے ہوں، خلق پر شفیق ہوں، تعصب و عناد ان میں نہ ہو، گو اس وقت بھی بفضلہ تعالیٰ اس قسم کے علماء بہت ہیں اور ہمیشہ رہیں گے جیسا ہمارے سردار اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا وعدہ ہے۔ لَا يَزَالُ طَائِفَةٌ مِّنْ اُمَّتِيْ مَنْصُوْرِيْنَ عَلَى الْحَقِّ لَا يَضُرُّهُمْ مَنْ ذَلَّهُمْ (مگر ہم چند بزرگوں کا نام تبرکاً) اپنے رسالہ میں لکھتے ہیں تاکہ غیر مذکورین کو مذکورین پر قیاس کر سکیں اور جن کی ایسی ہی شان ہو انکی صحبت سے مستفید ہو سکیں۔

۱۔ مکہ معظمہ میں حضرت سیدی مُرشدی مولانا الحاج الشیخ محمد امداد اللہ صاحب دامت برکاتہم
۲۔ گنگوہ میں حضرت مولانا رشید احمد صاحب دامت برکاتہم
۳۔ سہارنپور میں جناب مولانا ابُوالحسن صاحب مہتمم جامع مسجد سہارنپور
۴۔ دیوبند میں جناب مولانا محمود حسن صاحب مدرس اعلیٰ مدرسہ دیوبند
۵۔ حضرت حاجی محمد عابد صاحب مقیم مسجد چھتہ دیوبند
۶۔ انبالہ میں حضرت سائیں توکل شاہ صاحب دامت برکاتہم [۱]

---

[۱] افسوس اس وقت ان حضرات میں سے کوئی بھی زندہ نہیں۔ ۱۲۔ اشرف علی

ایسے بزرگوں کی صحبت و خدمت جس قدر میسر ہو جائے غنیمت کبریٰ و نعمتِ عظمیٰ ہے اگر ہر روز ممکن نہ ہو تو ہفتہ میں آدھ گھنٹہ ضرور التزام کرے اس کے برکات خود دیکھ لے گا۔ ایک ان میں سے نماز ہے جس طرح ہو سکے پانچوں وقت پابندی سے نماز پڑھتا رہے اور حتی الامکان جماعت حاصل کرنے کی بھی کوشش کرے اور بدرجہ مجبوری جس طرح ہاتھ آوے غنیمت ہے۔ اس سے دربارِ الٰہی میں ایک تعلق اور ارتباط قائم رہے گا۔ اس کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حالت درست رہے گی۔ اِنَّ الصَّلٰوۃَ تَنْھٰی عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْکَرِ الآیۃ۔ ایک ان میں سے لوگوں سے کم بولنا اور کم ملنا اور جو کچھ بولنا ہو سوچ کر بولنا ہے۔ ہزاروں آفتوں سے محفوظ رہنے کا یہ ایک اعلیٰ درجہ کا آلہ ہے۔ ایک ان میں سے محاسبہ و مراقبہ ہے یعنی اکثر اوقات یہ خیال رکھے کہ میں اپنے مالک کے پیشِ نظر ہوں، میرے سب اقوال و افعال و احوال پر ان کی نظر ہے۔ یہ مراقبہ ہوا اور محاسبہ یہ کہ کوئی وقت مثلاً سوتے وقت تنہا بیٹھ کر تمام دن کے اعمال یاد کر کے یوں خیال کرے کہ اس وقت میرا حساب ہو رہا ہے اور میں جواب سے عاجز ہو جاتا ہوں۔ ایک ان میں سے توبہ و استغفار ہے۔ جب کبھی کوئی لغزش ہو جائے توقف نہ کرے کسی وقت یا کسی چیز کا انتظار نہ کرے فوراً تنہائی میں جاکر سجدہ میں گر کر خوب معذرت کرے اور اگر رونا آوے تو رو دے ورنہ رونے کی صورت ہی بنائے۔ یہ پانچ چیزیں ہیں علم و صحبتِ علماء، نماز پنجگانہ، قلتِ کلام و قلتِ مخالطت محاسبہ و مراقبہ، توبہ و استغفار، انشاء اللہ تعالیٰ ان تمام امور پنجگانہ کی پابندی سے جو کہ کچھ مشکل بھی نہیں۔ تمام طاعات کا دروازہ کھل جائے گا۔

# فصل دوسری

ایسے معاصی کے بیان میں کہ ان کے بچنے سے بفضلہ تعالیٰ قریب قریب تمام معاصی سے نجات ہو جاتی ہے۔ ایک ان میں سے غیبت ہے۔ اس سے طرح طرح کے مفاسد دنیاوی و اخروی پیدا ہوتے ہیں جیسا ظاہر ہے اس میں آج کل بہت مبتلا ہیں، اس سے بچنے کا سہل طریق یہ ہے کہ بلا ضرورتِ شدیدہ نہ کسی کا تذکرہ کرے نہ سنے نہ اچھا نہ برا اپنے ضروری کاموں میں مشغول رہے۔ ذکر کرے تو اپنا ہی کرے، اپنا دھندہ کیا تھوڑا ہے جو اوروں سے

ذکر کرنے کی فرصت اس کو ملتی ہے۔ ایک ان میں سے ظلم ہے خواہ مالی یا جانی یا زبانی مثلاً کسی کا حق مار لیا، قلیل یا کثیر یا کسی کو ناحق تکلیف پہنچائی یا کسی کی بے آبروئی کی۔ ایک ان میں سے اپنے کو بڑا سمجھنا اوروں کو حقیر سمجھنا، ظلم وغیبت وغیرہ اسی مرض سے پیدا ہوتے ہیں اور بھی خرابیاں اس سے پیدا ہوتی ہیں۔ حقد وحسد وغضب وغیر ذٰلک۔ ایک ان میں سے غصّہ ہے کبھی یاد نہیں ہے کہ غصّہ کر کے پچھتائے نہ ہوں کیونکہ حالتِ غضب میں قوتِ عقلیہ مغلوب ہو جاتی ہے سو جو کام اس وقت ہوگا عقل کے خلاف ہی ہوگا جو بات ناگفتنی تھی وہ منہ سے نکل گئی جو کام ناکردنی تھا، ہاتھ سے ہو گیا بعد غصّہ اترنے کے جس کا کوئی تدارک نہیں ہو سکتا، کبھی کبھی عمر بھر کے لئے صدمہ میں گرفتاری ہو جاتی ہے، ایک ان میں سے غیر محرم عورت یا مرد سے کسی قسم کا علاقہ رکھنا خواہ اس کو دیکھنا یا اس سے دل خوش کرنے کے لئے ہم کلام ہونا یا تنہائی میں اس کے پاس بیٹھنا یا اس کے پسند طبع کے موافق اس کے خوش کرنے کو اپنی وضع یا کلام کو آراستہ و نرم کرنا۔ میں سچ عرض کرتا ہوں کہ اس تعلق سے جو جو خرابیاں پیدا ہوتی ہیں اور جو جو مصائب پیش آتے ہیں احاطۂ تحریر سے خارج ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کسی رسالہ میں ضمناً اس کو کسی قدر زیادہ لکھنے کا ارادہ ہے۔ ایک ان میں سے طعام مشتبہ یا حرام کھانا ہے کہ اسی سے تمام ظلمات وکدورت نفسانیہ پیدا ہوتی ہیں کیونکہ غذا اسی سے بن کر تمام اعضاء اور رگ رگ میں پھیلتی ہے۔ پس جیسی غذا ہوگی ویسا ہی اثر تمام جوارح میں پیدا ہوگا اور ویسے ہی افعال اس سے سرزد ہوں گے۔ یہ چھ معاصی ہیں جن سے اکثر معاصی پیدا ہوتے ہیں ان کے ترک سے انشاء اللہ تعالیٰ اوروں کا ترک بہت سہل ہو جاوے گا۔ بلکہ اُمید ہے کہ خود بخود متروک ہو جاویں گے۔ اَللّٰھُمَّ وَفِّقْنَا اب یہاں سے عوام کے بعض شبہات کا جواب دیا جاتا ہے جن سے وہ دھوکہ میں پڑے ہیں اور دوسروں کو بھی دھوکہ میں ڈالتے ہیں جب کبھی ان سے التزام طاعات و اجتناب معصیت کے لیے کہا جاتا ہے وہ ان ہی شبہات کو پیش کر دیا کرتے ہیں یہ شبہات دو قسم کے ہیں، ایک قسم وہ شبہات ہیں جن سے صریح کفر لازم آتا ہے۔ مثلاً یہ شبہ کہ دنیا نقد ہے اور آخرت نسیہ اور نقد بہتر ہوتا ہے نسیہ سے، یا یہ شبہ کہ دنیا کی لذت یقینی ہے اور آخرت کی لذت مشکوک تو یقینی کو مشکوک کی اُمید میں کیوں چھوڑ دیں،

جیسے کسی نے کہا ہے ؎

اب تو آرام سے گزرتی ہے ٭ عاقبت کی خبر خدا جانے

سو چونکہ ہمارا روئے سخن اس وقت اہل ایمان کی طرف ہے اس لئے اُن شبہات کو مطرح النظر کرتے ہیں۔[1] دوسری قسم وہ شبہات جن کا باعث جہل و غفلت ہے اس مقام پر اُن کا جواب دینا مقصود ہے ہم اس کو کئی فصلوں میں لکھتے۔ بِتَوْفِیْقِ اللّٰہِ تَعَالٰی :

**فصل** : ایک شبہ ہو جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ بڑے غفور الرحیم ہیں میرے گناہوں کی وہاں کیا حقیقت ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ بیشک وہ غفور الرحیم ہیں مگر قہار و منتقم بھی تو ہیں سو تم کو یہ کیسے معلوم ہو گیا کہ تمہارے لئے ضرور مغفرت ہو گی، ممکن ہے کہ انتقام و قہر ہونے لگے۔ علاوہ اس کے آیات سے معلوم ہوتا ہے کہ غفور رحیم اس شخص کے لئے جو پچھلے گناہوں سے توبہ کرے اور آئندہ اعمال کی اصلاح کرے۔ کما قال اللہ تعالیٰ ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ عَمِلُوا السُّوْٓءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْٓا اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ یعنی اس کے بعد تیرا پروردگار ان لوگوں کے لئے غفور الرحیم ہے جنہوں نے نادانی سے بُرا کام کیا پھر انہوں نے توبہ کر لی، اس کے بعد اور اپنے اعمال درست کر لیے اور جو بلا توبہ مر جاوے تو بقدر گناہ تو مستحق عقوبت ہے اور فضل کا کوئی روکنے والا نہیں، مگر اس شخص کے پاس کیا دلیل ہے کہ میرے ساتھ یہی معاملہ ہو گا۔

**فصل** : ایک شبہ یہ ہوتا ہے کہ میاں ابھی کیا جلدی ہے آگے چل کر توبہ کر لیں گے۔ اس شخص سے یہ کہنا کہ تم کو یہ کیسے معلوم ہو گیا کہ ابھی تم اور زندہ رہو گے، ممکن ہے کہ شب کو سوتے کے سوتے رہ جاؤ یا اگر زندگی بھی ہوئی تو توبہ کی شاید توفیق نہ ہو۔ یاد رکھو کہ گناہ جس قدر بڑھتا جاتا ہے دل کی سیاہی بڑھتی جاتی ہے روز بروز توبہ کی توفیق کم ہوتی جاتی ہے یہاں

---

[1] علاوہ اس کے ان شبہات کا لغو ہونا ہر عاقل پر ظاہر ہے۔ وجود آخرت تو دلائل قطعیہ سے ثابت ہو چکا۔ اگر خود ان دلائل کے ثبوت میں کلام ہے تو بفضلہ تعالیٰ براہین عقلیہ اس کے اثبات کے لئے ہر وقت موجود ہیں۔ بعد ثبوت آخرت کے نقد کو نسیہ پر مطلقاً ترجیح دینا بالکل مغالطہ ہے۔ یہ قاعدہ موقوف ہے کہ نسیہ اور نقد کماً و کیفاً برابر ہوں ورنہ تمام معاملات دنیا میں نسیہ کو نقد پر ترجیح دیا کرتے ہیں۔ پیسہ کی چیز اگر دو پیسہ میں اُدھار بکنے لگے اور خریدار پر ذرا بھی اطمینان ہو خوشی خوشی سے دے ڈالتے ہیں یہاں وہ قاعدہ کہاں گیا۔ ۱۲ منہ۔

تک کہ اکثر بلا توبہ مرجاتا ہے ۔

**فصل:** ایک شبہ یہ ہوتا ہے کہ میاں گناہ تو کرلیں پھر توبہ کر کے معاف کرالیں گے۔ اس شخص سے یہ کہنا چاہیئے کہ ذرا اپنی انگلی آگ کے اندر ڈال دو پھر اس پر ہم مرہم لگا دیں گے۔ یہ ہرگز گوارا نہ ہوگا۔ پھر افسوس ہے کہ معصیت پر کیسے جرأت ہوتی ہے۔ اس شخص کو یہ کیسے معلوم ہوگیا کہ توبہ کی توفیق ضرور ہی ہو جاوے گی، یا اگر توبہ کی تو اللہ تعالیٰ کے ذمہ واجب ہے کہ توبہ قبول ہی کرلیں پھر یہ کہ بعض گناہ ایسے ہیں کہ ان سے توبہ کرلینا اللہ تعالیٰ کے رُوبرُو کافی نہیں بلکہ صاحبِ حق سے معاف کرانے کی ضرورت ہے ۔

**فصل:** ایک شبہ یہ ہوتا ہے کہ ہم کیا کریں ہماری تقدیر ہی میں یوں لکھا ہے اور یہ شبہ بہت ارزاں ہے کہ ہر کس و ناکس اس سے منتفع ہوتا ہے۔ صاحبو ذرا انصاف کرنا چاہیئے کہ جس وقت گناہ کرتے ہیں خواہ اسی قصد سے کرتے ہو کہ چونکہ ہماری تقدیر میں لکھا ہے لاؤ تقدیر کی موافقت کرلیں، ہرگز نہیں، اس وقت اس مسئلہ کا ہوش بھی نہیں رہتا جب گناہ سے فراغت ہو جاتی ہے فرصت میں تاویل سُوجھتی ہے اگر انصاف کر کے دیکھو خود اس تاویل کی بے قدری دل میں سمجھتے ہو گے۔ دوسرے بات یہ ہے کہ اگر تقدیر پر ایسا ہی بھروسہ ہے تو دنیاوی معاملات میں اس مسئلہ پر کیوں نہیں اعتماد ہوتا ہے جب کوئی شخص تم کو جانی یا مالی ضرر پہنچاوے تو اس پر ہرگز عتاب مت کیا کرو، سمجھ لیا کرو کہ ان کی تقدیر میں یہی لکھا تھا کہ شرارت کریں گے، نقصان کریں گے وہاں مسئلہ تقدیر کے منکر بن جاتے ہو۔ یہاں سب سے بڑھ کر تقدیر پر تمہارا ہی ایمان ہوتا ہے ۔

**فصل:** ایک شبہ یہ ہوتا ہے کہ اگر قسمت میں جنّت لکھی ہے تو جنّت میں جاویں گے اور اگر دوزخ لکھی ہے دوزخ میں جاویں گے محنت و مشقت سب بیکار ہے۔ ان لوگوں سے کہنا چاہیئے کہ اگر یہ بات ہے تو دنیوی معاملات میں کیوں تدبیریں و کوششیں کرتے ہو۔ کھانے کے لئے اس قدر اہتمام کرتے ہو، بوتے ہو، جوتتے ہو، پیستے ہو، چھانتے ہو، گوندھتے ہو، پکاتے ہو، لقمہ بنا کر منہ میں لے جاتے ہو، چباتے ہو، نگلتے ہو، کچھ بھی نہ کیا کرو، اگر قسمت میں ہے آپ ہی بن بنا کر پیٹ میں اُتر جاوے گا۔ نوکری کیوں کرتے ہو،

کھیتی کیوں کرتے ہو، یہ شعر کیوں پڑھ دیا کرتے ہو ؎

رزق ہر چند بے گماں برسد ٭ لیک شرط است جستن از درہا

اگر اولاد کی تمنا ہوتی ہے تو نکاح کیوں کرتے ہو۔ پس جس طرح باوجود ثبوت تقدیر کے ان مسبّبات کے لئے اسباب خاصہ جمع کرتے ہو۔ اسی طرح نعمائے آخرت کے لئے وہی اسباب و اعمالِ صالحہ جمع کرنا ضروری ہے۔

**فصل :** ایک دھوکہ یہ ہو جاتا ہے کہ حدیث میں ہے۔ اَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِیْ بِیْ سو ہم کو اپنے رب کے ساتھ حُسنِ ظن ہے ضرور ہمارے ساتھ حسنِ معاملہ ہوگا سو خوب یاد رکھنا چاہیئے۔ رجا و حُسنِ ظن کے معنی یہ ہیں کہ اسباب کو اختیار کر کے مسبب کے مرتب ہونے کا اللہ تعالیٰ کے فضل سے منتظر رہے، اپنی تدبیر پر وثوق نہ کر بیٹھے اور جو اسباب ہی کو اڑا دیا تو یہ حُسنِ ظن نہیں ہے بلکہ غرور اور دھوکہ ہے۔ اس کی موٹی مثال یہ ہے کہ تخم پاشی کر کے انتظار ہو کہ اب غلّہ فضل خدا سے پیدا ہوگا۔ یہ تو اُمید ہے اگر تخم پاشی ہی نہ کرے اور اس ہوس پر بیٹھا رہے کہ اب غلّہ پیدا ہوگا تو یہ نرا جنون اور دھوکہ ہے جس کا انجام افسوس و حسرت کے سوا کچھ بھی نہیں۔

**فصل :** ایک دھوکہ یہ ہو جاتا ہے کہ فلاں بُزرگ کی اولاد یا فلاں بزرگ کے مرید ہیں، یا فُلاں بُزرگ زندہ یا مُردہ سے محبّت رکھتے ہیں پس خواہ ہم کچھ ہی کریں اللہ تعالیٰ کے نزدیک مقبول و مغفور ہیں صاحبو! اگر یہ نسبتیں صرف کافی ہوتیں تو حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم اپنی صاحبزادی کو ہرگز نہ فرماتے فَاطِمَةُ اَنْقِذِیْ نَفْسَكِ مِنَ النَّارِ فَاِنِّیْ لَآ اُغْنِیْ عَنْكِ مِنَ اللہِ شَیْئًا۔ یعنی اے فاطمہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) اپنی جان کو جہنّم سے بچاؤ کیونکہ میں اللہ تعالیٰ کے یہاں کچھ کفایت نہیں کر سکتا یعنی جب کہ اپنے پاس سرمایہ ایمان و اعمالِ صالحہ کا نہ ہو، صرف نسبت کافی نہیں ہے اور ایمان و تقویٰ کے ساتھ اگر نسبت شریفہ بھی ہو تو سُبحان اللہ نُورٌ علیٰ نور ہے اور قیامت کے دن فائدہ بخش بھی ہوگی، کما قال اللہ تعالیٰ :

وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّیَّتُهُمْ بِاِیْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّیَّتَهُمْ وَمَآ اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ عَمَلِهِمْ مِّنْ شَیْءٍ۔ یعنی فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور جو لوگ ایمان لائے اور ان کی پیروی کی انکی اولاد نے ایمان کے ساتھ ہم ملحق کر دیں گے ان کے ساتھ اُن کی

اولاد کو اور نہیں کم کریں گے ان کے عمل سے کچھ یعنی آباء کی مقبولیت کی برکت سے اولاد کو بھی اسی درجہ میں پہنچا دیں گے اور آباؤ اجداد کے عمل میں کوئی کمی نہ ہو گی۔

**فصل :** بعض لوگوں کو یہ شبہ ہو جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو ہماری طاعت و اعمال کی پرواہ ہی کیا ہے۔ صاحبو! یہ سچ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو کسی کے عمل کی پرواہ نہیں ہے نہ ان کا کوئی فائدہ۔ مگر کیا آپ کو بھی ان منافع کی پرواہ نہیں جو اعمال صالحہ پر مرتب ہوتے ہیں اور کیا نیک عمل میں آپ کا بھی فائدہ نہیں۔ خلاصہ یہ کہ عمل تو آپ کے لئے مقرر ہوا ہے نہ کہ اللہ تعالیٰ کے نفع کے لئے۔ سو اللہ تعالیٰ اگرچہ مستغنی ہیں مگر آپ تو مستغنی نہیں۔ اس کی تو بعینہٖ ایسی مثال ہے جیسے کوئی مشفق طبیب کسی مریض پر رحم کر کے کوئی دوا بتلاوے اور وہ مریض اپنی جان کا دشمن یہ کہہ کر ٹال دے کہ صاحب دوا پینے سے حکیم صاحب کا کیا فائدہ ہو گا بھلے مانس حکیم صاحب کا کیا فائدہ ہوتا تیرا فائدہ ہے کہ مرض سے صحت ہو گی۔

**فصل :** ایک شبہ بعض علماء کا یہ ہو جاتا ہے کہ ہم دوسرے لوگوں کو وعظ و پند کرتے ہیں ان کے اعمال کا ثواب بھی ہم کو ملتا ہے وہ اس کثرت سے ہے کہ ہمارے تمام گناہوں کا کفارہ ہو جائے گا۔ یا یہ کہ ہم کو ایسے اعمال معلوم ہیں کہ جن کے کرنے سے سینکڑوں برس کے گناہ معاف ہو سکتے ہیں مثلاً سبحان اللہ وبحمدہٖ سو مرتبہ روزانہ کہہ لینا یا عرفہ یا عاشورہ کا روزہ رکھ لینا یا مکہ والوں کے لئے ایک طواف کر لینا۔ صاحبو! موٹی بات ہے کہ اگر یہ اعمال کافی ہوں تو تمام اوامر و نواہی کا لغو ہونا لازم آتا ہے۔ ادھر احادیث میں صاف صاف مذکور ہے۔ اِذَا اجْتُنِبَ الْکَبَائِرُ۔ یعنی یہ اعمال اس وقت سیئات کا کفارہ بن جاتے ہیں جب کبائر سے اجتناب کیا جاوے۔ رہا یہ کہ ہم لوگوں کو وعظ و پند کرتے ہیں۔ صاحبو! ایسے شخص پر تو زیادہ وبال آنے والا ہے۔ چنانچہ حدیث شریف میں واعظ بدعمل کے باب میں جو حدیثیں آئی ہیں مشہور و معروف ہیں۔

**فصل :** ایک شبہ بعض جاہل فقیروں کو یہ ہوتا ہے کہ ہم ریاضت و مجاہدہ کی بدولت مقام فنا تک پہنچ گئے ہیں۔ اب ہم کچھ رہے ہی نہیں جو کچھ کرتا ہے وہی کرتا ہے اور ایسی واہی تباہی باتیں کرتے ہیں کہ اچھا خاصہ کفر الحاد ہو جاتا ہے۔ کہیں کہتے ہیں کہ دریا میں قطرہ

مل گیا، کہیں کہتے ہیں کہ سمندر کو پیشاب کا قطرہ ناپاک نہیں کر سکتا۔ کہتے ہیں ہم تو خود خدا ہیں، عبادت کس کی اور معصیت کس کی کبھی کہتے ہیں اصل مقصود یاد ہے۔ ظاہری نماز روزہ نرا ڈھکوسلہ ہے جو بمصلحت انتظام مقرر ہوا ہے۔ تمام تر باعث ان خرافات کا جہالت ہے۔ ان لوگوں کو حقائق مقامات کا علم تک نہیں اور سلوک و وصول تو کیا خاک میسر ہوا ہوگا۔ یہ ثمرہ غلو فی التوحید کا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کسی رسالہ میں اس کی مفصّل تحقیق لکھی جائے گی۔

اس مقام پر اتنی موٹی سی بات سمجھ لینا چاہیئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر نہ کوئی واصل ہوا نہ موحد اور نہ صحابہ رضی اللہ عنہم سے بڑھ کر کسی نے آج تک تعلیم پائی۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وصحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے خوف وخشیت وتوبہ واستغفار واجتہاد فی العمل اور اہتمام مخالفت نفس وسزائے اعمال بد کو دیکھ لینا ان شبہات کے دفع ہوجانے کے لئے کافی ووافی ہے۔

---



# تعلیم الدین

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۙ وَّاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۔ اَمَّا بَعْدُ ،

اس زمانہ میں اکثر لوگوں کا خیال ہے کہ اسلام نے صرف نماز روزہ اور چند غیبی خبریں کر قیامت میں کیا کیا ہوگا، بہشت میں حوریں اور دوزخ میں سانپ بچھو ہیں بتلائی ہیں اور انسان کے باقی ظاہری و باطنی حالات متعلقہ سے اس کو کچھ تعرض نہیں۔ اللہ و رسول کو جیسا چاہو سمجھو جو چاہو معاملہ کرو، تجارت جس طرح چاہو کرو۔ لوگوں سے جس طور چاہو برتاؤ رکھو، جو چاہو کھاؤ، جو چاہو پہنو، نشست و برخاست، ملاقات معاشرت کے طریقے جو چاہو اختیار کرو، اپنے نفس کو جن صفات سے چاہو متصف رکھو۔ غرض تم کو امور میں ہر طرح آزادی ہے اور اگر پابندی کا خیال آیا تو اصول تجارت میں غیر قوموں کی تقلید کرو۔ طرز معاشرت قدیم یا جدید فلاسفروں سے حاصل کرو۔ مقامات نفس میں ان پڑھ لوگوں سے جو خدائی کے دعوے میں بھی نہ رکتے ہوں۔ مدد لو۔ غرض اس میں نہ الوہیت و رسالت کی تنظیم ہے نہ معاملات کے اصول کی تعلیم نہ اخلاق و آداب کی تفہیم، نہ مقامات نفس کی تکمیل و تتمیم اور اس خیال باطل کے ایسے برے برے آثار مرتب ہوئے کہ خدا کی پناہ۔ ایک اثر مخالفین پر یہ ہوا کہ اسلام پر تعلیم کے ناکافی ہونے کا دھبہ لگایا۔ ایک اثر نو تعلیم یافتہ نوجوانوں پر یہ ہوا کہ بوجہ ناحقیقت شناسی کے یہ شبہ ان کے دل میں جم گیا اور اپنے کو بعض امور میں تہذیب جدید کا محتاج سمجھا اور زبان سے یا دل سے یا طرز عمل سے غیر طریقوں کو اپنے طریقے پر ترجیح دینے لگے اور بہت سے

عقائدِ اسلام پر خود ہنسنے لگے۔ ایک اثر عوام پر یہ ہوا کہ نماز روزہ میں تو علماء سے رجوع کرنے کو ضروری سمجھے اور معاملات و معاشرت میں اپنے کو خود مختار جان لیا۔ اسی وجہ سے علماء سے کبھی اپنے مقدمہ یا تجارت کے متعلق رائے نہیں لی جاتی۔ نہ تو توحید و رسالت کے مباحث و احکام کی تحقیق کی جاتی ہے۔ یہاں تک کہ بعض اعمال سے شرک فی الالوہیت یا شرک فی النبوت لازم آجاتا ہے۔ بالخصوص مستورات کو ایک اثر اہلِ علم پر یہ ہوا کہ شب و روز اعمال و عبادات کے مسائل کے استذکار و استحضار میں شغل و اہتمام رہتا ہے۔ نہ معاملات کی تحقیق نہ اخلاق و آداب کا لحاظ نہ اصلاح نفس و قلب کی کوشش حتیٰ کہ ترقی علم کے ساتھ ہی عجب کبر و حرص و حُبِ دنیا و غفلت کی بھی ترقی ہوتی جاتی ہے۔ ایک اثر درویشوں پر یہ ہوا کہ شریعت اور طریقت کو جُدا جُدا سمجھے اور حقیقت کو اصل مقصود اور شریعت کو انتظامی قانون اعتقاد کر لیا۔ علماء سے نفور ہو گئے۔ واردات و احوال کو منتہیٰ معراج خیال کیا۔ خیالات کو مکاشفات اور مکاشفات کو فوق الیقینیات یقین کیا۔ نہ اس کو میزانِ شرع میں وزن کرنے کی ضرورت نہ علماء سے پیش کرنے کی حاجت۔ غرض ہر طبقے کے لوگوں کو کم و بیش اس خیالِ باطل کا اثر ضرور پہنچا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ حالانکہ جس نے کتاب و سنت کو ذرا بھی طلب و التفات کی نگاہ سے دیکھا ہو گا وہ ان سب امور کی تعلیم کو کھلے کھلے الفاظ میں پا دے گا اور شریعت مطہرہ کو کافی وافی اور دوسری کتب و حکم و قوانین و تعالیم سے مستغنی کرنے والا دیکھے گا ـــــ اگر ایسا نہ ہوتا تو حضرت حق سبحانہٗ تعالیٰ اپنے کلام پاک میں کیوں فرماتا :ـــــ اَرْسَلْنَا فِیْکُمْ رَسُوْلًا مِّنْکُمْ یَتْلُوْا عَلَیْکُمْ اٰیٰتِنَا وَیُزَکِّیْکُمْ وَیُعَلِّمُکُمُ الْکِتٰبَ وَالْحِکْمَةَ وَیُعَلِّمُکُمْ مَّا لَمْ تَکُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا ونحو ذٰلک آخر جس قرآن میں یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ وَیُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰھُمْ یُنْفِقُوْنَ مذکور ہے۔ اسی قرآن میں فَانْکِحُوْا مَا طَابَ لَکُمْ الآیۃ اَلطَّلَاقُ مَرَّتٰنِ الآیۃ اَحَلَّ اللّٰہُ الْبَیْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا الآیۃ لَا تَاْکُلُوْٓا اَمْوَالَکُمْ بَیْنَکُمْ بِالْبَاطِلِ اِلَّآ اَنْ تَکُوْنَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِّنْکُمْ الآیۃ وَاِذَا حُیِّیْتُمْ بِتَحِیَّةٍ فَحَیُّوْا بِاَحْسَنَ مِنْھَا الآیۃ مَنْ یَّشْفَعْ شَفَاعَةً حَسَنَةً الآیۃ وَوَصَّیْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَیْہِ الآیۃ وَصَاحِبْھُمَا

فِی الدُّنْیَا مَعْرُوفًا الآیۃ وَاٰتِ ذَاالْقُرْبیٰ حَقَّہٗ الآیۃ اِذَآ اَنْفَقُوْا لَمْ یُسْرِفُوْا وَلَمْ یَقْتُرُوْا الآیۃ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَۃٌ الآیۃ لَا یَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ الآیۃ اِجْتَنِبُوْا کَثِیْرًا مِّنَ الظَّنِّ الآیۃ وَلَا یَغْتَبْ بَّعْضُکُمْ بَعْضًا الآیۃ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُحِبُّ الْمُسْتَکْبِرِیْنَ الآیۃ یُحِبُّھُمْ وَیُحِبُّوْنَہٗ الآیۃ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ الآیۃ وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُتَوَکِّلُوْنَ الآیۃ اَلَّذِیْنَ ھُمْ فِیْ صَلٰوتِھِمْ خٰشِعُوْنَ الآیۃ تَقْشَعِرُّ مِنْہُ جُلُوْدُ الَّذِیْنَ یَخْشَوْنَ رَبَّھُمْ الآیۃ یَبْکُوْنَ وَیَزِیْدُھُمْ خُشُوْعًا الآیۃ وغیرھا من اٰیات المعاملات وللمعاشرت

والمقامات بھی تو مذکور ہیں اسی طرح کتبِ حدیث کی فہرست اُٹھا کر ملاحظہ کرنے سے جہاں کتاب الایمان کتاب الصلوٰۃ، کتاب الزکوٰۃ نظر آوے گا اس کے نیچے ہی کتاب البیوع، کتاب النکاح والطلاق کتاب الآداب، کتاب الرقاق بھی ملاحظہ سے گزرے گا۔ پھر اس خیال کی گنجائش کہاں ہے کہ اسلام نے صرف عقائد و اعمال سکھلائے ہیں اور معاملات و معاشرت و تصوف نہیں بتلایا بلکہ منصف کو اسی مقام پر یقین آگیا ہوگا کہ اسلام نے پانچوں چیزیں تعلیم کی ہیں اور ہم کو کسی کا محتاج نہیں چھوڑا بلکہ غیر قوموں میں بھی منصف مزاج لوگ ہیں وہ اسلام سے متقبس ہونے کے خود معترف ہیں۔

غرض جب دیکھا گیا کہ یہ خیال عالمگیر ہو رہا ہے اور ہر طبقے کے لوگوں کو اس سے مضرتیں پہنچتی ہیں، اسلامی ہمدردی نے تقاضا کیا کہ اس غلطی کی اصلاح کی جاوے اور ایک رسالہ لکھا جاوے جس میں بقدر ضرورت اختصار کے ساتھ پانچوں مضامین کو کتاب و سنت سے مستنبط و ملتقط کر کے جمع کیا جاوے یوں تو اس رسالہ سے سب اہلِ اسلام کو نفع پہنچانا مقصود ہے مگر بالخصوص درویشی کی راہ چلنے والوں کی دلسوزی زیادہ مدنظر ہے۔ اب ہر مسلمان کو عموماً اور درویش کو خصوصاً اس کا مطالعہ کرنا بلکہ تھوڑا تھوڑا وظیفہ مقرر کر لینا ضرور ہے کیونکہ مقصود درویشی کا یہی ہے کہ محبوبِ حقیقی راضی ہو جاوے اور طریقہ حصولِ رضا کا اطاعت و امتثالِ امر ہے پس جب محبوبِ حقیقی کا امر تمام حالات کے ساتھ متعلق ہے تو رضامندی اسی وقت ممکن ہے جب ہر حالت میں اس کا امر مانا جاوے۔ اسی لئے طالبِ حق کو ضرور ہے کہ اوّل اپنے عقائد موافق اہلِ سنت و جماعت کے درست کرے پھر اعمالِ مفروضہ نماز روزہ وغیرہما کے احکام سیکھ کر ان کا پابند ہو اور حرام و حلال کے مسائل سے واقف ہو۔ تاکہ اکلِ حلال سے نورانیتِ قلب پیدا ہو اور طرزِ معاشرت سے مطلع ہو، تاکہ اہلِ حقوق

کے حقوق تلف ہوجاویں کیونکہ اتلافِ حقوق ظلم ہے اور ظالم پر لعنت ہوتی ہے پھر لعنت رحمت جمع کیسے ہوگی اور رضا بدون رحمت کے ہوتی نہیں ان سب مراحل کو طے کر کے اب اس راہ باریک میں قدم رکھے۔ ایسا شخص انشاء اللہ تعالیٰ کبھی گمراہ نہ ہوگا اور انشاء اللہ تعالیٰ اپنے مقصود حقیقی تک پہنچے گا۔

اب خدا کے نام پر مقصود کو شروع کرتے ہیں اور بہ نظر تعداد مضامین اس کو پانچ حصّوں پر منقسم کرتے ہیں:

عقائد و تصدیقات، اعمال و عبادات، معاملات و سیاسیات، آداب و معاشرت سلوک و مقامات — یا الٰہی اس نادان کی مدد فرما اور خطا و لغزش دریا سے بچا۔

آمین و بہ نستعین:

محمد اشرف علی تھانوی

---



# عقائد و تصدیقات

۱۔ تمام عالم پہلے ناپید تھا پھر اللہ تعالیٰ کے پیدا کرنے سے موجود ہوا۔

۲۔ اللہ ایک ہے وہ کسی کا محتاج نہیں نہ اس نے کسی کو جنا نہ وہ کسی سے جنا گیا، کوئی اس کے مقابل کا نہیں۔ ۳۔ وہ ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا۔

۴۔ کوئی چیز اس کے مانند نہیں اور سب سے نرالا ہے۔

۵۔ وہ زندہ ہے ہر چیز پر اس کو قدرت ہے کوئی چیز اس کے علم سے پوشیدہ نہیں وہ سب کچھ دیکھتا ہے سنتا ہے۔ وہ جو چاہے کرتا ہے کلام فرماتا ہے وہی پوجنے کے قابل ہے۔ اس کا کوئی ساجھی نہیں اپنے بندوں پر مہربان ہے، بادشاہ ہے۔ وہ سب عیبوں سے پاک ہے۔ وہی اپنے بندوں کو سب آفتوں سے بچاتا ہے، وہی عزت والا ہے۔ بڑائی والا ہے، پیدا کرنے والا ہے، گناہوں کا بخشنے والا ہے بہت دینے والا ہے زبردست ہے۔ روزی پہنچانے والا ہے جس کی روزی چاہے تنگ کر دے جس کی روزی چاہے فراخ کر دے جس کو چاہے پست کر دے جس کو چاہے بلند کر دے جس کو چاہے عزت دے جس کو چاہے ذلت دے، انصاف والا ہے، بردباری اور برداشت والا ہے خدمت کی قدر دانی کرنے والا ہے، دعا کا قبول کرنے والا ہے سمائی والا ہے، اس کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں۔ وہ سب کا کام بنانے والا ہے۔ اسی نے پہلے سب کو پیدا کیا۔ وہی قیامت میں دوبارہ پیدا کرے گا وہی جلاتا ہے، وہی مارتا ہے۔ اس کو نشانیوں اور صفتوں سے سب جانتے ہیں اور اس کی ذات کی باریکی کوئی نہیں جانتا۔ گنہگاروں کی توبہ قبول کرتا ہے جو سزا کے قابل ہیں ان کو سزا دیتا ہے۔ وہی ہدایت کرتا ہے۔ نہ وہ سوتا ہے نہ اونگھتا ہے وہ تمام عالم کی حفاظت سے تھکتا نہیں۔ وہی سب چیزوں کو تھامے ہوئے ہے۔ اسی طرح تمام صفتیں کمال کی اس کو حاصل ہیں۔

۶۔ مخلوق کی صفتوں سے وہ پاک ہے اور قرآن و حدیث میں بعضی جگہ جو ایسی باتوں

کی خبر کر دی گئی ہے یا تو اس کے معنی اللہ کے سپرد کریں کہ وہی اس کی حقیقت جانتا ہے اور ہم بے کھود کرید کئے ہوئے ایمان اور یقین کرتے ہیں اور یہی بات بہتر ہے اور یا کچھ مناسب معنی اس کے لگائے جاویں جس سے وہ سمجھ میں آجاوے۔

۷۔ عالم میں جو کچھ بھلا بُرا ہوتا ہے سب کو اللہ تعالیٰ اس کے ہونے سے آگے ہمیشہ سے جانتا ہے اور اپنے جاننے کے موافق اس کو پیدا کرتا ہے۔ تقدیر اسی کا نام ہے اور بُری باتوں کے پیدا کرنے میں بہت بھید ہیں ان کو ہر کوئی نہیں جانتا۔

۸۔ بندوں کو اللہ تعالیٰ نے سمجھ اور ارادہ دیا ہے جس سے وہ گناہ اور ثواب کے کام اپنے اختیار سے کرتے ہیں۔ گناہ کے کام سے اللہ تعالیٰ ناراض اور ثواب کے کام سے خوش ہوتے ہیں مگر بندوں کو کسی کام کے پیدا کرنے کی قدرت نہیں۔

۹۔ اللہ تعالیٰ نے بندوں کو ایسے کسی کام کا حکم نہیں دیا جو بندوں سے نہ ہو سکے۔

۱۰۔ کوئی چیز خدا کے ذمہ ضرور نہیں وہ جو کچھ مہربانی کرے اس کا فضل ہے۔

۱۱۔ بہت سے پیغمبر اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے بندوں کو سیدھی راہ بتلانے آئے اور وہ سب گناہوں سے پاک ہیں۔ گنتی ان کی پوری طرح اللہ تعالیٰ ہی کو معلوم ہے۔ ان کی سچائی بتلانے کو اللہ تعالیٰ نے ان کے ہاتھوں ایسی نئی نئی مشکل باتیں ظاہر کیں جو اور لوگ نہیں کر سکتے۔ ایسی باتوں کو معجزہ کہتے ہیں۔ ان میں سب سے پہلے آدم علیہ السلام تھے اور سب سے بعد حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور باقی درمیان میں ہوئے۔ بعضے بہت مشہور ہیں۔ حضرت نوح علیہ السلام، ابراہیم علیہ السلام، اسحٰق علیہ السلام، اسمٰعیل علیہ السلام، یعقوب علیہ السلام یوسف علیہ السلام، داؤد علیہ السلام، سلیمان علیہ السلام، ایوب علیہ السلام، موسیٰ علیہ السلام، ہارون علیہ السلام، زکریا علیہ السلام، یحییٰ علیہ السلام، عیسیٰ علیہ السلام، الیاس علیہ السلام، الیسع علیہ السلام، یونس علیہ السلام، لوط علیہ السلام، ادریس علیہ السلام، ذوالکفل علیہ السلام، صالح علیہ السلام، ہود علیہ السلام۔ شعیب علیہ السلام۔

۱۲۔ پیغمبروں میں بعضوں کا رتبہ بعضوں سے بڑا ہے۔ سب میں زیادہ مرتبہ ہمارے پیغمبر محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے اور آپ کے بعد کوئی نیا پیغمبر نہیں آسکتا۔ قیامت تک جتنے

آدمی اور جن ہوں گے آپ سب کے پیغمبر ہیں۔

۱۳۔ ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے جاگتے میں جسم کے ساتھ مکے سے بیت المقدس میں اور وہاں سے ساتوں آسمان پر اور وہاں سے جہاں تک اللہ کو منظور ہوا پہنچایا اور پھر مکہ میں پہنچا دیا اس کو معراج کہتے ہیں۔

۱۴۔ اللہ تعالیٰ نے کچھ مخلوقات نور سے پیدا کر کے ان کو ہماری نگاہوں سے پوشیدہ کیا ہے ان کو فرشتے کہتے ہیں ان کا مرد یا عورت ہونا کچھ نہیں بتلایا گیا۔ بہت سے کام ان کے سپرد ہیں۔ وہ کبھی اللہ تعالیٰ کے حکم کے خلاف کوئی کام نہیں کرتے۔ ان میں چار فرشتے بہت مشہور ہیں، حضرت جبرئیل علیہ السلام، حضرت میکائیل علیہ السلام، حضرت اسرافیل علیہ السلام، حضرت عزرائیل علیہ السلام۔

۱۵۔ اللہ تعالیٰ نے کچھ مخلوقات آگ سے پیدا کر کے ان کو ہماری نظروں سے پوشیدہ کیا ہے انکو جن کہتے ہیں ان میں نیک و بد سب طرح کے ہوتے ہیں ان کی اولاد بھی ہوتی ہے ان سب میں زیادہ مشہور شریر ابلیس ہے۔

۱۶۔ مسلمان جب خوب عبادت کرتا ہے اور گناہوں سے بچتا ہے اور دنیا سے محبت نہیں رکھتا اور پیغمبر صاحب کی ہر طرح کی خوب تابعداری کرتا ہے تو وہ اللہ کا دوست اور پیارا ہو جاتا ہے ایسے شخص کو ولی کہتے ہیں، اس شخص سے کبھی ایسی باتیں ظہور میں آتی ہیں جو اور لوگوں سے نہیں ہو سکتیں۔ ایسی باتوں کو کرامت کہتے ہیں۔

۱۷۔ ولی کتنے ہی بڑے درجے کو پہنچ جاوے مگر نبی کے برابر نہیں ہو سکتا۔

۱۸۔ خدا کا کیسا ہی پیارا ہو جاوے مگر جب تک ہوش و حواس درست ہیں شرع کا پابند رہنا فرض ہے، نماز، روزہ اور کوئی عبادت معاف نہیں ہوتی جو گناہ کی باتیں ہیں وہ اس کے لئے درست نہیں ہو جاتیں۔

۱۹۔ جو شخص شرع کے خلاف ہو وہ خدا کا دوست نہیں ہو سکتا اگر اس کے ہاتھ سے کوئی اچنبھے کی بات دکھلائی دے یا وہ جادو ہے یا وہ نفسانی اور شیطانی دھندہ ہے۔ اس سے اعتقاد درست نہیں۔

۲۰۔ ولی لوگوں کو بعضی باتیں بھید کی سوتے یا جاگتے میں معلوم ہو جاتی ہیں اس کو کشف و الہام کہتے ہیں اگر شرع کے موافق ہے قبول ہے اور اگر خلاف ہے تو رَد ہے۔

۲۱۔ اللہ اور رسول نے دین کی سب باتیں قرآن و حدیث میں بندوں کو تبلا دیں اب کوئی نئی بات دین میں نکالنا دُرست نہیں ایسی ہی بات کو بدعت کہتے ہیں۔ بدعت بہت بڑا گناہ ہے۔ البتہ بعض باریک باتیں دین کی جو ہر ایک کی سمجھ میں نہیں آتیں پکے پکے عالموں نے اپنے علم کے زور سے قرآن و حدیث سے سمجھ کر دوسروں کو بھی بتلا دیں ایسے لوگ مجتہد کہلاتے ہیں، مجتہد بہت ہوئے چار ان میں بہت مشہور ہیں۔ امام اعظم ابوحنیفہ رح، امام شافعی رح امام مالک رح، امام احمد رح، جس کو جس مجتہد سے زیادہ اعتقاد ہو اس کی پیروی کرلے۔ ہندوستان میں امام ابوحنیفہ رح کی پیروی کرنیوالے زیادہ ہیں وہ حنفی کہلاتے ہیں، اسی طرح نفس کے سنوارنے کے طریقے قرآن و حدیث کے موافق ولی لوگوں نے اپنے دل کی روشنی سے سمجھ کر تبلائے۔ ایسے لوگ شیخ کہلاتے ہیں مگر ان میں چار زیادہ مشہور ہیں۔ خواجہ معین رح الدین چشتی، حضرت غوث الاعظم عبدالقادر رح، شیخ شہاب رح الدین سہروردی، خواجہ بہاء الدین رح نقشبند جس مجتہد اور شیخ سے اعتقاد ہو اس کی پیروی کر کے دوسروں کو بُرا سمجھنا دُرست نہیں اور پیروی مجتہد اور شیخ کی اسی وقت تک ہے جب تک ان کی بات خدا اور رسول کے خلاف نہ ہو اگر ان سے کوئی غلطی ہوگئی ہو اس میں پیروی نہیں۔

۲۲۔ اللہ تعالیٰ نے بہت سی چھوٹی بڑی کتابیں آسمان سے جبرئیل علیہ السلام کی معرفت بہت سے پیغمبروں پر اتاریں تاکہ وہ اپنی اپنی اُمتوں کو دین کی باتیں بتلائیں۔ ان میں چار کتابیں بہت مشہور ہیں۔ توریت حضرت موسیٰ علیہ السلام کو ملی، زبور حضرت داؤد علیہ السلام کو، انجیل حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو، قرآن مجید ہمارے پیغمبر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو، قرآن مجید آخری کتاب ہے اب کوئی کتاب آسمان سے نہ آوے گی قیامت تک قرآن کا حکم چلتا رہے گا۔ دوسری کتابوں کو گمراہ لوگوں نے بہت کچھ بدل ڈالا مگر قرآن مجید کی نگہبانی کا اللہ تعالیٰ نے وعدہ کیا ہے اس کو کوئی نہیں بدل سکتا۔

۲۳۔ ہمارے پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم کو جس جس مسلمان نے دیکھا اس کو صحابی کہتے ہیں۔ ان کی بڑی بڑی بزرگیاں آئی ہیں ان سب سے محبت اور اچھا گمان رکھنا چاہیے اگر کوئی لڑائی جھگڑا

ان کا سننے میں آوے اس کو بھول چوک سمجھے ان کی برائی نہ کرے ان سب میں سب سے بڑھ کر چار صحابی ہیں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، یہ پیغمبر صاحب کے بعد ان کی جگہ بیٹھے اور دین کا بندوبست کیا۔ اس لئے خلیفۂ اوّل کہلاتے ہیں تمام امت میں یہ سب سے بہتر ہیں۔ ان کے بعد حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، یہ دوسرے خلیفہ ہیں۔ ان کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، یہ تیسرے خلیفہ ہیں۔ ان کے بعد حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ یہ چوتھے خلیفہ ہیں۔

۲۴۔ پیغمبر صاحب کی اولاد اور بیبیاں سب تعظیم کے لائق ہیں اولاد میں سب سے بڑا رتبہ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا اور بیبیوں میں حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا ہے۔

۲۵۔ ایمان جب درست ہوتا ہے کہ اللہ و رسول کو سب باتوں میں سچا سمجھے اور ان کو مان لے۔ اللہ و رسول کی کسی بات میں بھی شک کرنا یا اس کو جھٹلانا یا اس میں عیب نکالنا یا اس کے ساتھ مذاق اڑانا ان سب باتوں سے ایمان جاتا رہتا ہے۔

۲۶۔ قرآن و حدیث کے کھلے کھلے مطلب کا نہ ماننا اور ایچ پیچ کرکے اپنے مطلب بنانے کو معنی گھڑنا بد دینی کی بات ہے۔ ۲۷۔ گناہ کو حلال سمجھنے سے ایمان جاتا رہتا ہے۔

۲۸۔ گناہ خواہ کتنا ہی بڑا ہو جب تک اس کو برا سمجھے اس سے ایمان نہیں جاتا البتہ کمزور ہو جاتا ہے۔

۲۹۔ اللہ تعالیٰ سے نڈر ہو جانا یا ناامید ہو جانا کفر ہے۔

۳۰۔ کسی سے غیب کی باتیں پوچھنا اور اس کا یقین کرنا کفر ہے۔ البتہ نبیوں کو وحی سے اور ولیوں کو کشف اور الہام سے اور عام لوگوں کو نشانیوں سے کوئی بات معلوم ہو سکتی ہے۔

۳۱۔ کسی کا نام لے کر کافر کہنا یا لعنت کرنا بڑا گناہ ہے۔ ہاں یوں کہہ سکتے ہیں کہ ظالموں پر لعنت، جھوٹوں پر لعنت، مگر جن کا نام لے کر اللہ و رسول نے لعنت کی ہے یا ان کے کفر کی خبر دی ہے ان کو کافر ملعون کہنا گناہ نہیں۔

۳۲۔ جب آدمی مر جاتا ہے اگر گاڑا جاوے تو گاڑنے کے بعد اور اگر نہ گاڑا جاوے تو جس حال میں ہو اس کے پاس دو فرشتے جن میں ایک کو منکر دوسرے کو نکیر کہتے ہیں آ کر پوچھتے ہیں تیرا پروردگار کون ہے، تیرا دین کیا ہے، حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت

پوچھتے ہیں کہ یہ کون ہیں۔ اگر مُردہ ایمان دار ہو تو ٹھیک ٹھیک جواب دیتا ہے پھر اس کے لئے سب طرح کی چین ہے اور نہیں تو وہ سب باتوں میں یہی کہتا ہے کہ مجھے کچھ خبر نہیں پھر اس پر بڑی سختی ہوتی ہے اور بعضوں کو اللہ تعالیٰ اس امتحان سے معاف کر دیتا ہے مگر یہ باتیں مُردے کو ہی معلوم ہوتی ہیں اور لوگ نہیں دیکھتے۔ جیسا سوتا آدمی خواب میں سب کچھ دیکھتا ہے اور جاگتا آدمی اس کے پاس بیٹھا ہوا بے خبر ہے۔

**۴۳۔** مردے کے لئے دعا کرنے سے کچھ خیر خیرات دے کر بخشنے سے اس کو ثواب پہنچتا ہے اور اس سے اس کو بڑا فائدہ ہوتا ہے۔

**۴۴۔** اللہ و رسول نے جتنی نشانیاں قیامت کی بتائی ہیں سب ضرور ہونے والی ہیں امام مہدی علیہ السلام ظاہر ہوں گے اور خوب انصاف سے بادشاہی کریں گے۔ کانا دجّال نکلے گا اور دنیا میں بہت فساد مچاوے گا۔ اس کو مار ڈالنے کے واسطے حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے اُتریں گے اور اس کو مار ڈالیں گے۔ یاجوج ماجوج بڑے زبردست آدمی ہیں وہ تمام زمین میں پھیل پڑیں گے پھر وہ خُدا کے قہر سے ہلاک ہوں گے۔ ایک عجیب طور کا جانور زمین سے نکلے گا اور آدمیوں سے باتیں کریگا۔ مغرب کی طرف سے آفتاب نکلے گا۔ قرآن مجید اُٹھ جاوے گا اور چند روز میں تمام مسلمان مرجاویں گے اور تمام دنیا کافروں سے بھر جاوے گی اور بہت باتیں ہوں گی۔

**۴۵۔** جب ساری نشانیاں پوری ہو جاویں گی اب قیامت کا سامان شروع ہو گا۔ حضرت اسرافیل علیہ السلام خدا کے حکم سے صور پھونکیں گے۔ یہ صور ایک بہت بڑی چیز سینگ کی شکل ہے اس صور کے پھونکنے سے تمام زمین آسمان پھٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو جاویں گے تمام مخلوقات مرجاویں گے اور جو مر چکے ہیں ان کی روحیں بے ہوش ہو جاویں گی مگر اللہ تعالیٰ کو جن کا بچانا منظور ہے وہ اپنے حال پر رہیں گے۔ ایک مدّت اسی کیفیت پر گزر جائے گی۔

**۴۶۔** پھر جب اللہ تعالیٰ کو منظور ہو گا کہ تمام عالم دوبارہ پیدا ہو جائے دوسری بار صور پھونکا جاوے گا اس سے پھر سارا عالم موجود ہو جائے گا، مُردے زندہ ہو جاویں

گے اور قیامت کے میدان میں سب اکٹھے ہوں گے اور وہاں کی تکلیفوں سے گھبرا کر سب پیغمبروں کے پاس سفارش کرانے جاویں گے۔ آخر ہمارے پیغمبر صاحب سفارش کریں گے سب بھلے بُرے عمل تولے جائیں گے ان کا حساب ہوگا مگر بعضے بدون حساب جنت میں جائیں گے نیکوں کا نامۂ اعمال داہنے ہاتھ میں اور بدوں کا بائیں ہاتھ میں دیا جائے گا پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم اپنی اُمت کو حوضِ کوثر کا پانی پلاویں گے جو دودھ سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ میٹھا ہوگا، پُل صراط پر چلنا ہوگا۔ جو نیک لوگ ہیں وہ اس سے پار ہو کر بہشت میں پہنچ جاویں گے جو بد ہیں وہ اس پر سے دوزخ میں گر پڑیں گے۔

۳۷۔ دوزخ پیدا ہو چکی ہے اور اس میں سانپ، بچھو اور طرح طرح کا عذاب ہے دوزخیوں میں سے جن میں ذرا بھی ایمان ہوگا وہ اپنے اعمال کی سزا بھگت کر پیغمبروں اور بزرگوں کی سفارش سے نکل کر بہشت میں داخل ہوں گے خواہ کتنے ہی بڑے گنہگار ہوں اور جو کافر اور مشرک ہیں وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے اور ان کو موت بھی نہ آئے گی۔

۳۸۔ بہشت بھی پیدا ہو چکی ہے اور اس میں طرح طرح کے چین اور نعمتیں ہیں بہشتیوں کو کسی طرح کا ڈر اور غم نہ ہوگا اور وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے نہ اس سے نکلیں گے اور نہ وہاں مریں گے ۳۹۔ اللہ کا اختیار ہے کہ چھوٹے گناہ پر سزا دے دے یا بڑے گناہ کو محض اپنی مہربانی سے معاف کر دے اور بالکل اس پر سزا نہ دے۔

۴۰۔ جن لوگوں کا نام لے کر اللہ و رسول نے ان کا بہشتی ہونا بتلا دیا ہے ان کے سوا کسی کے بہشتی ہونے کا یقینی حکم نہیں لگا سکتے۔ البتہ اچھی نشانیاں دیکھ کر اچھا گمان رکھنا اور اللہ کی رحمت سے اُمید کرنا ضروری ہے۔

۴۱۔ بہشت میں سب سے بڑی نعمت اللہ تعالیٰ کا دیدار ہے جو بہشتیوں کو نصیب ہوگا۔ اس کی لذت میں تمام نعمتیں ہیچ معلوم ہوں گی۔

۴۲۔ دنیا میں جاگتی ہوئی ان آنکھوں سے اللہ تعالےٰ کو کسی نے نہیں دیکھا اور نہ کوئی دیکھ سکتا ہے۔

۴۳۔ عمر بھر کوئی کیسا ہی بھلا بُرا ہو مگر جس حالت پر خاتمہ ہوتا ہے اسی کے موافق جزا و سزا ہوتی ہے۔

# اقسامِ شرک

قال اللہ تعالیٰ وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ۝ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًاۢ بَعِيْدًا ۝ اِنْ يَّدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِلَّاۤ اِنٰثًا ۚ وَاِنْ يَّدْعُوْنَ اِلَّا شَيْطٰنًا مَّرِيْدًا ۝ لَّعَنَهُ اللّٰهُ ۘ وَقَالَ لَاَتَّخِذَنَّ مِنْ عِبَادِكَ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا ۝ وَّلَاُضِلَّنَّهُمْ وَلَاُمَنِّيَنَّهُمْ وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُبَتِّكُنَّ اٰذَانَ الْاَنْعَامِ وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُغَيِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰهِ ؕ وَمَنْ يَّتَّخِذِ الشَّيْطٰنَ وَلِيًّا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَقَدْ خَسِرَ خُسْرَانًا مُّبِيْنًا ؕ يَعِدُهُمْ وَيُمَنِّيْهِمْ ؕ وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ۝

ان آیتوں سے بدعت اور شرک اور رسوم جہل و اطاعت وموافقت شیطان کی برائی صاف صاف معلوم ہوئی چونکہ ان اُمور کے ارتکاب سے توحید و رسالت کے عقیدے میں خلل اور ایمان میں ظلمت و کدورت آجاتی ہے اس لئے بعد ذکر عقائد اسلام کے مناسب ہوا کہ بعضے بُرے عقیدے اور بُری رسمیں اور بعضے بڑے بڑے گناہ جو بکثرت رائج ہیں۔ بیان کئے جاویں تاکہ لوگ آگاہ ہو کر ان سے بچیں ان میں بعضی باتیں بالکل کفر و شرک ہیں بعضی قریب کفر و شرک کے بعضی بدعت و ضلالت بعضی مکروہ و معصیت غرض سب سے بچنا ضروری ہے پھر جب ان چیزوں کا بیان ہو چکے گا جن سے ایمان میں نقصان آجاتا ہے اس کے بعد ایمان کے شعبوں کا اجمالاً ذکر ہوگا کیونکہ ان سے ایمان کی تکمیل ہوتی ہے پھر گناہوں سے دُنیا کا نقصان اور طاعات سے جو دنیا کا نفع ہوتا ہے اس کا اجمالاً ذکر کریں گے کہ دنیا کے نفع ونقصان کا لوگ زیادہ لحاظ کرتے ہیں۔ شاید اسی خیال سے کچھ عمل کی توفیق اور گناہ سے پرہیز ہو چونکہ سب دلائل لکھنے کی اس مختصر میں گنجائش نہ تھی۔ اس لیے شہرت پر قلم انداز ہوئے۔

**اشراک فی العلم** کسی بزرگ یا پیر کے ساتھ یہ اعتقاد کرنا کہ ہمارے سب حال کی اس کو ہر وقت خبر ہے۔ نجومی، پنڈت سے غیب کی خبریں دریافت کرنا،

یا کسی بُزرگ کے کلام سے فال دیکھ کر اس کو یقینی سمجھنا یا کسی کو دُور سے پُکارنا اور یہ سمجھنا کہ اس کو خبر ہوگئی، کسی کے نام کا روزہ رکھنا۔

**اشراک فی التصرف** کسی کو نفع نقصان کا مختار سمجھنا کسی سے مرادیں مانگنا، رزق اولاد مانگنا۔

**اشراک فی العبادۃ** کسی کو سجدہ کرنا، کسی کے نام کا جانور چھوڑنا چڑھاوا چڑھانا، کسی کے نام کی منت ماننا، کسی کی قبر یا مکان کا طواف کرنا، خدا کے حکم کے مقابلے میں کسی دوسرے قول یا رسم کو ترجیح دینا، کسی کے رُوبرو جُھکنا یا تصویر کی طرح کھڑا رہنا، چھڑیں نکالنا، تعزیہ علم وغیرہ رکھنا، توپ پر بکرا چڑھانا، کسی کے نام پر جانور ذبح کرنا، کسی کی دہائی دینا، کسی جگہ کعبے کا سا ادب وعظمت کرنا۔

**اشراک فی العادۃ** کسی کے نام پر بچے کے کان ناک چھیدنا، بالی پہنانا، کسی کے نام کا پیسہ بازو پر باندھنا یا گلے میں ناڑا ڈالنا، سہرا باندھنا، چوٹی رکھنا، بدھی پہنانا، فقیر بنانا، علی بخش، حسین بخش وغیرہ نام رکھنا، کسی چیز کو اچھوتی سمجھنا، کسی جانور پر کسی کا نام لگا کر ان کا ادب کرنا، محرم کے مہینے میں پان نہ کھانا، لال کپڑا نہ پہننا، بی بی کی صحنک مردوں کو نہ کھانے دینا، عالم کے کاروبار کو ستاروں کی تاثیر سے سمجھنا، اچھی بُری تاریخ اور دن کا پوچھنا، نجومی رمال یا جس پر جن چڑھا ہو اس سے کچھ باتیں پوشیدہ پوچھنا، شگون لینا، کسی مہینے کو منحوس سمجھنا، کسی بزرگ کا نام بطور وظیفے کے جپنا، یوں کہنا کہ اللہ و رسول چاہے گا تو فلانا کام ہو جاوے گا یا یہ کہیں کہ اوپر خدا نیچے تم، کسی کے نام کی قسم کھانا، کسی کو شاہنشاہ یا خداوند خدائیگاں کہنا، تصویر رکھنا، خصوصاً کسی بُزرگ کی تصویر برکت کے لئے رکھنا اور اس کی تعظیم کرنا۔

**بدعات القبور** قبروں پر دھوم دھام سے میلہ کرنا، کثرت سے چراغ جلانا، عورتوں کا وہاں جانا، چادریں ڈالنا، پختہ بنانا، بزرگوں کے راضی کرنے کو قبروں کی حد سے زیادہ تعظیم کرنا۔ قبر کو بوسہ دینا یا طواف وسجدہ کرنا، دین و دنیا کے کاروبار حرج کر کے درگاہوں کی زیارت کے لئے سفر و اہتمام کرنا، وہاں گانا بجانا، اونچی اونچی

قبریں بنانا، انکو منقش بنانا، ان پر پھول ہار ڈالنا اس کی طرف نماز پڑھنا، اس پر عمارت بنانا، پتھر وغیرہ وہاں لکھ کر لگانا، چادر شامیانہ، نقارہ، کھانا، مٹھائی وغیرہ چڑھانا، عرس کرنا یا عرسوں میں شریک ہونا۔

**بدعات الرسوم** تیجا، چالیسواں وغیرہ کو ضروری سمجھ کر کرنا، باوجود ضرورت کے عورت کے نکاح ثانی کو معیوب سمجھنا، نکاح، ختنہ، بسم اللہ وغیرہ میں اگرچہ وسعت بھی نہ ہو مگر ساری خاندانی رسمیں بجالانا خصوصاً ناچ رنگ وغیرہ کرنا، ہولی دیوالی کی رسمیں کرنا، مرد کا مسی، مہندی، سرخ کپڑے یا کثرت سے انگوٹھیاں چھلے پہننا، سلام کی جگہ بندگی، کورنش وغیرہ کہنا، دیور، جیٹھ، پھوپھی زاد، خالہ زاد بھائی کے روبرو بے محابا عورت کا آنا، گگرا دریا سے گاتے بجاتے لانا، راگ باجا سننا، بالخصوص اس کو عبادت سمجھنا، نسب پر فخر کرنا یا کسی بزرگ سے منسوب ہونے کو کافی سمجھنا، کسی کے نسب میں کسر ہو اس پر طعن کرنا، پیشے کو ذلیل سمجھنا، سلام کو بے ادبی سمجھنا یا خط میں بعد ادائے آداب عبودیت لکھنا، کسی کی تعریف میں مبالغہ کرنا، شادیوں میں فضول خرچی اور خرافات باتیں ہندوؤں کی رسمیں کرنا، دولہا کو خلاف شرع پوشاک پہنانا اور آتش بازی، ٹٹیاں وغیرہ کا سامان کرنا، فضول آرائش کرنا، بہت سی روشنی مشعلیں لے جانا، دولہا کا گھر کے اندر عورتوں کے درمیان جانا، چوتھی کھیلنا، مہر زیادہ مقرر کرنا، کنگنا سہرا باندھنا، غمی میں چلا کر رونا، منہ اور سینہ پیٹنا، بیان کر کر رونا، استعمالی گھڑے توڑ ڈالنا، برس روز تک یا کم و بیش اس گھر میں اچار نہ پڑنا، کوئی خوشی کی تقریب نہ ہونا، مخصوص تاریخوں میں پھر غم کا تازہ کرنا، حد سے زیادہ زیب و زینت میں مشغول ہونا، سادی وضع کو معیوب جاننا، مکان میں تصویریں لگانا، مرد کو لباس ریشمی استعمال کرنا، خاصدان، عطردان وغیرہ چاندی سونے کے استعمال کرنا، عورت کو بہت باریک کپڑا پہننا یا بجتا زیور پہننا، کفار کی وضع اختیار کرنا میلوں میں جانا، دھوتی لنگا پہننا، لڑکوں کو زیور پہنانا، داڑھی منڈانا یا کٹانا یا چڑھانا، شیطان کی کھڈی یا چندیا کھلوانا، مونچھ بڑھانا، ٹخنوں سے نیچے پائجامہ پہننا، مردوں کو عورتوں کی اور عورتوں کو مردوں کی وضع اختیار کرنا۔ محض زیب زینت کے لئے دیوارگیری، چھت گیری

لگانا، سیاہ خضاب، شگون ٹوٹکہ کرنا کسی چیز کو منحوس سمجھنا، خدائی رات کرنا، بدن گودنا، سفید بال نوچنا، شہوت سے گلے لگنا یا ہاتھ ملانا، کُسم، زعفران کا کپڑا مرد کو پہننا، شطرنج گنجفہ وغیرہ کھیلنا، خلاف شرع جھاڑ پھونک کرنا اور اس قسم کی بہت سی باتیں ہیں۔ بطور نمونہ کے چند امور کا بیان کر دیا ہے اوروں کو اسی پر قیاس کر لینا چاہیئے۔

**بعض کبائر** شرک خدا سے کرنا، خون ناحق کرنا، ماں باپ کو ایذا دینا۔ عورت سے زنا کرنا، یتیموں کا مال کھانا، کسی عورت کو جھوٹ تہمت زنا کی لگانا، دو چند کافروں کی جنگ سے بھاگنا، شراب پینا، ظلم کرنا، کسی کو پیچھے بدی سے یاد کرنا، کسی کے حق میں گمان بد کرنا، اپنے تئیں غیروں سے اچھا جاننا، خدا سے خوف نہ کرنا، خدا کی رحمت سے ناامید ہونا، کسی سے وعدہ کر کے وفا نہ کرنا، ہمسائے کی بہو بیٹی پر نظر بد کرنا، کسی کی امانت میں خیانت کرنا، خدا کا کوئی فرض مثل نماز روزہ و زکوٰۃ و حج ترک کرنا، قرآن شریف پڑھ کر بھلانا، سچی گواہی چھپانا، جھوٹی گواہی دینا۔ جھوٹ بولنا، خصوصاً جھوٹی قسم کھانا، جس سے کسی کا جان یا مال یا حرمت جاتی رہے۔ خدا کے سوا اور کسی کے نام کی قسم کھانا سوائے خدا کے اور کسی کو سجدہ کرنا، جمعہ کی نماز ترک کرنا۔ ہمیشہ نماز ترک کرنا، مسلمانوں کو کافر کہنا، کسی کا گلہ سننا، چوری کرنا، ظالموں کی خوشامد کرنا، بیاج یا رشوت لینا، جھوٹے مقدمے فیصل کرنا، سودا لیتے دیتے کم تولنا، مول چکا کر پیچھے زبردستی سے کم دینا، لڑکوں سے بُرا کام کرنا، حیض کی حالت میں اپنی بی بی سے صحبت کرنا، اناج کی گرانی سے خوش ہونا، کسی غیر عورت کے پاس تنہا بیٹھنا، جانوروں سے جماع کرنا، جوا کھیلنا، کافروں کی رسمیں پسند کرنا، نجومی کی باتوں کو سچا جاننا، اپنی عبادت یا تقوے کا دعویٰ کرنا، مُردے پر پیٹنا، پُکار کر رونا، کھانے کو بُرا کہنا، ناچ دیکھنا، لوگوں کے دکھانے کو عبادت کرنا، نفس کے خوش کرنے کو راگ باجا سننا، کسی کے گھر میں بے اجازت چلا جانا، قدرت ہونے پر نصیحت ترک کرنا، کسی سے مسخرگی کر کے بے حرمت کرنا، کسی کا عیب ڈھونڈنا وغیرہ۔

**شعب ایمانیہ** خدا پر ایمان لانا، اس کے غیر کو حوادث جاننا، اس کے ملائکہ پر اس کی کتابوں پر اس کے رسولوں پر اور تقدیر پہ اور قیامت

پر ایمان لانا، حق تعالیٰ سے محبت رکھنا، اور کسی سے محبت یا بُغض اللہ ہی کے واسطے رکھنا، بلا دخل نفسانیت کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت رکھنا، آپ کی تعظیم کا معتقد رہنا اور درود پڑھنا اسی تعظیم میں داخل ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سُنّت کی پیروی کرنا اعمال کو خالص اللہ ہی کے واسطے کرنا اور ترکِ ریا و نفاق اخلاص ہی میں داخل ہے، خدا سے خوف رکھنا اور اس کی رحمت کا اُمیدوار رہنا اور گناہوں سے توبہ کرتے رہنا اور احساناتِ ربانی کا شکر ادا کرنا اور عہد کو پورا کرنا اور ترکِ شہوت اور ہجوم مصائب میں صابر رہنا اور قضائے ربانی سے راضی رہنا اور تواضع اور فروتنی اختیار کرنا، حیا کرنا اور توقیر بزرگ کی اور ترحم خُرد پر گھمنڈ اور پندار کا ترک کرنا اور حسد اور کینہ کا ترک کرنا اور غضب ترک کرنا درحقیقت تواضع میں داخل ہے اور توحید ربانی کا ناطق رہنا یعنی لآ الٰہ الا اللہ پڑھتے رہنا اور قرآن مجید کی تلاوت کرتے رہنا۔ کمتر رُتبہ تلاوت کا دس آیتیں ہیں اور متوسط رُتبہ سو آیتیں اور اس سے زیادہ تلاوت کرنا اعلیٰ رُتبے میں داخل ہے اور علمِ دین حاصل کرنا اور غیر کو علم سکھانا اور دعا کرنا اور ذاکر رہنا اور استغفار ذکر ہی میں داخل ہے اور لغو سے دور رہنا اور حسی اور حکمی طہارت کرنا اور پرہیز کرنا، نجاستوں سے تطہیر ہی میں داخل ہے اور ستر کو چھپا رکھنا اور فرض اور نفل نماز پڑھنا اور اسی طرح فرض زکوٰۃ نفل صدقہ ادا کرنا اور لونڈی غلام کو آزاد کرنا اور سخاوت کرنا اور کھانا کھلانا اور ضیافت کرنا سخاوت ہی میں داخل ہے اور فرض و نفل روزہ رکھنا اور اعتکاف کرنا اور شب قدر کو تلاش کرنا اور حج اور عمرہ اور طواف بیت اللہ کا کرنا اور فرار بالدین یعنی ایسے ملک اور صحبت کو چھوڑنا جہاں اپنا دین نہ قائم رہ سکے اور اسی میں ہجرت بھی داخل ہے اور نذر اللہ کو پورا کرنا اور قسم کو قائم رکھنا اور قسم وغیرہ کے کفاروں کو ادا کرنا، نکاح کرکے پارسائی حاصل کرنا اور عیال کے حقوق کو ادا کرنا اور ماں باپ سے احسان اور سلوک کرنا اور اولاد کو تربیت کرنا اور ناتہ داروں کا حق ادا کرنا اور لونڈی غلاموں کو مالکوں کی اطاعت کرنا اور مالکوں کو لونڈی غلاموں پر مہربانی اور شفقت کرنا اور انصاف کے ساتھ حکومت پر قائم رہنا اور جماعت مسلمین کا تابع رہنا اور مسلمان حاکموں کی اطاعت

کرنا اور خلق میں اصلاح کرتے رہنا اور خوارج اور باغیوں سے قتال کرنا اصلاح بین النّاس میں داخل ہے اور امر نیک پہ مدد کرنا اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر اسی میں داخل ہے اور حدود کو جاری رکھنا اور بشرط پائے جانے شرط کے اشاعت دین کرنا مرابطہ یعنی سرحد دارالسلام کی محافظت کرنا اسی میں داخل ہے اور امانت کا ادا کرنا اور خمس کا دینا ادائے امانت میں داخل ہے اور قرض کسی حاجت مند کو دینا اور پڑوسی کے ساتھ احسان کرنا اور معاملہ اچھا رکھنا اور اپنا حق لینے میں سختی نہ کرنا حسنِ معاملہ میں داخل ہے۔ مال کا جمع کرنا حلال سے اور مال کا صرف کرنا اپنے موقع پر اور ترک تبذیر و اسراف یعنی خلافِ شرع بیہودہ طور پر مال کو برباد نہ کرنا انفاق فی الحق میں داخل ہے اور سلام کا جواب دینا اور چھینکنے والے کو دعائے خیر دینا اور لوگوں کو ضرر نہ پہنچانا اور لہو ولعب سے پرہیز کرنا اور تکلیف کی چیز کو راہ سے ہٹا دینا۔

## معاصی کے بعضے دنیوی نقصانات

علم سے محروم رہنا، رزق کم ہو جانا، خدا تعالیٰ سے وحشت ہونا، آدمیوں سے وحشت ہونا، خصوص نیک آدمیوں سے، اکثر کاموں میں دشواری پیش آنا، قلب میں ایک تاریکی سی معلوم ہونا دل اور بعض اوقات جسم میں کمزوری ہونا، طاعت سے محروم رہنا، عمر گھٹنا، معاصی کا سلسلہ چلنا، ارادہ توبہ کا کمزور ہو جانا، چند روز میں معصیت کی برائی دل سے نکل جانا، دشمنانِ خدا کا وارث بننا افعالِ شنیعہ میں، خدائے تعالیٰ کے نزدیک خوار ہو جانا، دوسری مخلوق کو اس کا ضرر پہنچنا اور اس وجہ سے ان کا اس پر لعنت کرنا عقل میں فتور ہو جانا، حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے اس پر لعنت ہونا، فرشتوں کی دعا سے محروم ہو جانا، پیداوار وغیرہ میں کمی ہونا، حیا وعزت کا جاتا رہنا، اللہ تعالیٰ کی عظمت اس کے دل سے نکل جانا، نعمتوں کا سلب ہونا، بلاؤں کا ہجوم ہونا، مدح وشرف سے القاب سلب ہو کر بجائے اس کے مذمت اور ذلت کے خطاب ملنا، شیاطین کا مسلط ہونا قلب کا پریشان رہنا، مرتے وقت منہ سے کلمہ نہ نکلنا، خدائے تعالیٰ کی رحمت سے مایوس ہونا

اور اس وجہ سے بے توبہ مرنا۔

## طاعات کے بعض دنیوی منافع

رزق بڑھنا، طرح طرح کی برکت ہونا، تکلیف و پریشانی دور ہونا، مقاصد میں آسانی ہونا، زندگی بالطف ہونا، بارش ہونا، ہر قسم کی بلا کا ٹل جانا، اللہ تعالیٰ کا حامی اور مددگار ہونا فرشتوں کو حکم ہونا کہ ان کے قلوب کو قوی رکھو، سچی عزت ملنا، مراتب بلند ہونا، دلوں میں محبت پیدا ہو جانا، قرآن کا اس کے حق میں شفا ہونا، مالی نقصان کا نعم البدل ملنا، روز بروز نعمت میں ترقی ہونا، مال بڑھنا، قلب میں راحت و اطمینان پیدا ہونا، آئندہ نسل میں یہ نفع پہنچنا، زندگی میں غیبی بشارتیں نصیب ہونا، مرتے وقت فرشتوں کا خوشخبری سنانا، حاجات میں مدد ملنا، تردّدات کا رفع ہو جانا، حکومت باقی رہنا، اللہ تعالیٰ کا غُصّہ فرد ہو جانا، عمر بڑھنا، افلاس و فاقہ سے بچنا، تھوڑی چیز میں زیادہ برکت ہونا۔

---



# اعمال وعبادات

۱۔ وضو اچھی طرح کرو گو کسی وقت نفس کو ناگوار ہو ۲۔ ہر وقت وضو سے رہنے کی کوشش کرو ۳۔ تازہ وضو بہتر ہے اگرچہ پہلے سے وضو ہو ۴۔ مذی سے غسل واجب نہیں، پیشاب گاہ دھو کر وضو کرنا چاہیئے ۵۔ وہم وشک سے وضو نہیں ٹوٹتا جب تک یقیناً کوئی امر وضو توڑنے والا واقع نہ ہو ۶۔ اُونگھنے سے وضو نہیں ٹوٹتا یا نماز کی ہیئت پر سو رہنے سے ۷۔ پیشاب پاخانہ کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پشت مت کرو، داہنے ہاتھ سے استنجا مت کرو، تین کلوخ سے بلا ضرورت کم مت لو، پلیدی اور ہڈی اور کوئلہ سے استنجا مت کرو۔ ۸۔ پیشاب سے احتیاط نہ کرنے سے عذاب قبر ہوتا ہے۔ ۹۔ سڑک پر یا سایہ میں پاخانہ مت کرو ۱۰۔ پاخانہ میں جاتے وقت انگوٹھی جس میں اللہ رسول کا نام لکھا ہو باہر اُتار دو ۱۱۔ میدان میں ایسی جگہ پاخانہ کو بیٹھو جہاں کوئی نہ دیکھتا ہو اور دامن اس وقت اُٹھاؤ جب زمین سے قریب ہو جاؤ ۱۲۔ پیشاب ایسی جگہ کرو جہاں سے چھینٹ نہ اُڑے اور کسی سوراخ میں پیشاب مت کرو، شاید اس میں سے کوئی موذی چیز نکل کر تم کو ایذا پہنچا دے ۱۳۔ پاخانہ پھرتے وقت پُشت پر کوئی آڑ ہونا چاہیئے اگر اور کچھ نہ ہو تو ریت کا ڈھیر ہی لگا لے ۱۴۔ غسل خانہ میں پیشاب مت کرو اور پاخانہ تو اور بھی بیہودہ بات ہے۔ ۱۵۔ پاخانہ پھرتے وقت باتیں مت کرو ۱۶۔ جب پاخانہ میں جانے لگو یہ پڑھو بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ جب نکل آؤ یہ پڑھو غُفْرَانَكَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَذْهَبَ عَنِّی الْاَذٰی وَعَافَانِیْ ۱۷۔ کلوخ کے بعد پانی سے بھی استنجا کرو ۱۸۔ پیشاب کھڑے ہو کر مت کرو۔ ۱۹۔ حتی الامکان ہر نماز کے وقت مسواک کرو ۲۰۔ جب سو کر اٹھو جب تک ہاتھ اچھی طرح نہ دھو لو، پانی کے اندر نہ ڈالو۔ ۲۱۔ ایڑی پر پانی پہنچانے کے لئے زیادہ اہتمام کرو۔ ۲۲۔ وضو میں ہاتھ پاؤں کی انگلیوں میں خلال کرو اور داڑھی میں بھی خلال کرو ۲۳۔ وضو میں اس طرح کے وہم مت کرو کہ خدا جانے پانی ناپاک تو نہیں، فلاں

عضو پر پانی پہنچا یا نہیں۔ تین دفعہ دھو چکا ہوں یا نہیں۔ ۲۴۔ وضو میں پانی مت ضائع کرو ۲۵۔ اگر انگوٹھی پہنے ہو اس کو ہلا لیا کرو ۲۶۔ غسل اس طرح کرو، پہلے دونوں ہاتھ پاک کر لو پھر جو نجاست بدن پر لگی ہو اس کو دور کرو، پھر وضو کرو۔ پھر تین بار سر دھوؤ پھر تمام بدن پر پانی ڈالو ۲۷۔ غسل کے بعد پھر وضو کی ضرورت نہیں۔

۲۸۔ حالت جنابت میں اگر سونا چاہے یا کھانا کھانا چاہے یا بی بی کے پاس دوبارہ جانا چاہے بہتر ہے کہ استنجا اور وضو کرلے لیکن اگر وضو نہ کیا تب بھی کوئی گناہ نہیں ۲۹۔ جو پانی نہ بہتا ہو گو کتنا ہی زیادہ ہو بلا ضرورت اس میں پیشاب نہ کرو ۳۰۔ جو پانی دھوپ سے گرم ہو گیا ہو اس کے استعمال سے اندیشہ برص کی بیماری کا ہے ۳۱۔ جمعہ کے روز غسل کرنا سنت ہے اور مردے کو نہلا کر غسل کر لینا بہتر ہے۔

## باب الصلوٰۃ

۳۲۔ نماز اچھے وقت پڑھو، رکوع سجدہ اچھی طرح کرو، خشوع خضوع جس قدر ہو سکے بجا لاؤ۔ ۳۳۔ جب بچہ سات برس کا ہو جاوے اس کو نماز کی تاکید کرو جب دس برس کا ہو جاوے تو مار کر پڑھواؤ۔

۳۴۔ نماز خوب پابندی سے پڑھو ۳۵۔ عشاء سے پہلے سوؤ مت اور عشاء کے بعد باتیں مت کرو۔ جلدی سے سو رہو تاکہ تہجد یا صبح کی نماز خراب نہ ہو ۳۶۔ عصر کا وقت بہت نازک ہوتا ہے اس کو تنگ مت کرو، سویرے نماز پڑھ لیا کرو ۳۷۔ اگر اتفاق سے سو گیا یا بھول گیا اور نماز قضاء ہو گئی تو جس وقت آنکھ کھلے یا یاد آوے فوراً قضا پڑھ لے اس کو دوسرے وقت پر نہ ٹلے البتہ اگر مکروہ وقت ہو تو اس کو گزر جانے دو۔ ۳۸۔ اذان کے بعد لوگوں کو مت بلاؤ، اذان بلانے ہی کے واسطے ہے البتہ سوتے ہوئے کو جگا دینا مضائقہ نہیں۔

۳۹۔ بہتر یہ ہے کہ جو شخص اذان کہے اسی کو تکبیر کہنے دیں۔ اس کو ناراض کر کے دوسرا شخص تکبیر نہ کہنے لگے ۴۰۔ سات برس تک اذان کہنے پر رہائی دوزخ کا وعدہ آیا ہے ۴۱۔ نماز کے لئے دوڑ کر مت چلو۔ سانس پھول لینے سے سکونِ قلب نہ رہے گا۔

۴۲۔ اذان اور تکبیر کے درمیان دعا قبول ہوتی ہے ۴۳۔ جتنی دور سے مسجد میں نماز

پڑھنے آؤ گے اسی قدر ثواب ملے گا ۴۴۔ جب مسجد میں جانے لگو داہنا پاؤں پہلے اندر ڈالو اور یہ پڑھو اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ ــــ اور جب نکلنے لگو بایاں پاؤں پہلے نکالو اور یہ پڑھو اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ۔

۴۵۔ مسجد میں جاکر بہتر ہے کہ دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھے بشرطیکہ مکروہ وقت نہ ہو۔

۴۶۔ مسجد میں شور وغل مت کرو کوئی بدبودار چیز مثل حقہ تمباکو، لہسن، پیاز خام، مولی کھاپی کر مت جاؤ۔ وہاں تھوکنے کی احتیاط رکھو، وہاں ریح مت نکالو، فرشتوں کو تکلیف ہوتی ہے کوئی چیز وہاں بیچو نہیں خریدو نہیں، اس میں خرافات اشعار مت پڑھو، کسی کو مار پیٹ کی سزا مت دو۔ شاید پیشاب وغیرہ خطا ہو جائے، دنیا کی باتیں مت کرو ۴۷۔ ایسے کپڑے سے یا ایسی جگہ میں نماز پڑھنا اچھا نہیں کہ اس کے نقش ونگار سے دل بارہ باٹ ہو جاوے ۴۸۔ نماز کے روبرو کوئی آڑ ہونا ضرور ہے۔ اگر کچھ نہ ہو ایک لکڑی یا کوئی اونچی چیز رکھ لے اور اس چیز کو داہنے یا باہنے ابرو کے مقابل رکھے تاکہ مشابہت بت پرستوں کے ساتھ نہ ہو جاوے ۴۹۔ اگر امام بنو بہت ہلکی نماز پڑھاؤ کیونکہ مقتدی ہر قسم کے ہیں کسی کو تکلیف نہ ہو جس کی وجہ سے جماعت سے نفرت ہو جاوے ۵۰۔ نماز میں رکوع وسجدہ اور تمام ارکان اطمینان سے ادا کرو۔

۵۱۔ نماز میں دامن سمیٹنا یا بال سنوارنا بری بات ہے ۵۲۔ نماز میں ہاتھ کے سہارے سے مت اٹھو ۵۳۔ فرض پڑھ کر بہتر ہے کہ اس جگہ سے ہٹ کر سنن ونوافل پڑھے۔

۵۴۔ نماز میں ادھر ادھر مت دیکھو اوپر نگاہ مت اٹھاؤ، حتی الوسع جمائی کو روکو، باربار کنکریاں، مٹی برابر مت کرو، پھونک مت مارو، نماز کے واسطے جاتے ہوئے بھی کوئی حرکت خلاف نماز مت کرو، نگاہ سجدہ کی جگہ رکھو۔ ۵۵۔ جماعت کے ساتھ نماز پڑھو، جماعت چھوڑنے پر بڑی وعید آئی ہے البتہ کوئی قوی عذر ہو تو جماعت معاف ہو جاتی ہے ۵۶۔ جب بھوک کا بہت غلبہ ہو یا پیشاب پائخانہ کا دباؤ ہو تو پہلے فراغت کر لو پھر نماز پڑھو ۵۷۔ اگر امام بنو تو دعا میں سب مقتدیوں کو شریک کر لو یعنی سب کے لئے دعا کرو۔ ۵۸۔ جب مسجد میں اذان ہو جاوے وہاں سے ہرگز مت جاؤ، البتہ

اگر کسی مختصر ضرورت سے جا کر معاً پھر لوٹ آؤ، مضائقہ نہیں۔ ۵۹۔ صف کو خوب سیدھی کرو اور خوب مل کر کھڑے ہو اور پہلے اول صف پوری کرو پھر دوسری پھر تیسری اور امام کے دونوں طرف برابر مقتدی ہونا چاہیئے ۶۰۔ اگر اکثر مقتدی کسی وجہ معقول سے امام سے ناخوش ہوں اس کو امامت نہ کرنا چاہیئے۔ ۶۱۔ امامت میں بہانہ مت کرو کہ ہر شخص دوسرے پر ٹالے اور اپنی جان بچاوے، یہ علامات قیامت سے ہے ۶۲۔ اگر امام ہو مقتدیوں سے اونچی جگہ مت کھڑے ہو ۶۳۔ امام سے پہلے رکوع، سجدہ یا اور کوئی فعل مت کرو ۶۴۔ اگر جماعت میں ایسے وقت آؤ کہ امام سجدہ یا قعدہ میں ہو تو اس کے کھڑے ہونے کا انتظار مت کرو فوراً شریک ہو جاؤ۔ ۶۵۔ تہجد پڑھنے کی کوشش کرو اس کی بڑی فضیلت ہے ۶۶۔ نوافل وظائف کی اتنی کثرت مت کرو جس کا نباہ نہ ہو سکے۔ ۶۷۔ جب نماز پڑھتے پڑھتے تھک جاؤ یا نیند زور کی آنے لگے تو ذرا آرام لے لو پھر نماز میں مشغول ہو ۶۸۔ جب بستر پر سونے کے لئے لیٹو وضو کر لو اور اللہ اللہ کرتے سو جاؤ۔ ۶۹۔ گھر میں بھی کچھ نفلیں پڑھنے کا معمول رکھو ۷۰۔ جمعے کے روز درود شریف کی کثرت کرو ۷۱۔ جمعے میں نہا دھو کر کپڑے بدل کر خوشبو لگا کر سویرے جاؤ اور لوگوں کی گردن پر سے مت پھاندو، کسی کو اٹھا کر اسکی جگہ مت بیٹھو۔ زبردستی دو آدمیوں کے بیچ میں گھس کر مت بیٹھو، خطبے میں باتیں مت کرو ایسی طرح مت بیٹھو کہ نیند آوے اگر نیند غالب ہو جگہ بدل ڈالو ۷۲۔ جب سورج یا چاند کو گہن لگے اس وقت نماز پڑھو اللہ تعالیٰ سے دعا کرو خیرات کرو، استغفار کرو، اگر غلام پاس ہو اس کو آزاد کرو۔ ۷۳۔ عید گاہ میں ایک راستے سے جاؤ دوسرے سے آؤ ۷۴۔ جس شخص کا ارادہ قربانی کرنے کا ہو، مستحب ہے کہ بقرعید کا چاند دیکھ کر خط و ناخن نہ بنواوے جب تک قربانی نہ کر لے۔
۷۵۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے بھی قربانی کیا کرو تو اچھا ہے اس سے محبت بڑھتی ہے ۷۶۔ تازہ بارش میں برکت ہوتی ہے اس کو اپنے بدن پر لینا بہتر ہے ۷۷۔ استسقاء کے لئے اگر نکلیں، میلے کچیلے کپڑے ہوں عاجزی زاری کرتے ہوئے جاویں۔

## کتاب الجنائز

۷۸۔ جب آدمی مرنے لگے اس کے پاس بیٹھ کر باآواز بلند کلمۂ توحید پڑھتے رہو ۷۹۔ کفن نہ بالکل کم قیمت نہ بہت بیش قیمت متوسط درجے کا دو ۸۰۔ اگر پرانی مصیبت صدمہ یاد آجاوے تو اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۔ پڑھو جیسا ثواب پہلے ملا تھا ویسا ہی پھر ملے گا ۔

۸۱۔ رنج کی کیسی ہی خفیف بات ہو اس پر اِنَّا لِلّٰہِ پڑھو تو ثواب ملے گا ۸۲۔ گاہ بگاہ مقابر میں جایا کرو اس سے دنیا کی محبت کم ہوتی ہے اور آخرت یاد آتی ہے، خصوصاً والدین کی قبر پر جمعے کو جانا بہتر ہے ۔

## کتاب الزکوٰۃ والصّدقات

۸۳۔ زکوٰۃ پیشگی بھی دینا درست ہے ۔ ۸۴۔ پہننے کے زیور اور گوٹے پٹھے میں بھی زکوٰۃ ہے ۸۵۔ زکوٰۃ حتی الامکان ایسے لوگوں کو دو جو مانگتے نہیں آبرو لئے گھر میں بیٹھے ہیں ۸۶۔ تھوڑی چیز دینے سے مت شرماؤ جو توفیق ہووے دو ۸۷۔ یوں نہ سمجھو کہ زکوٰۃ دے کر تمام حقوق سے سبکدوش ہو گئے، مال میں اور بھی حقوق ہیں جو وقوع ضرورت کے وقت اَدا کرنے پڑتے ہیں ۸۸۔ عزیز واقارب کو صدقہ دینے سے دو ثواب ہیں ایک صدقہ دوسرا صلۂ رحم ۸۹۔ اگر پڑوسی غریب ہوں تو شوربا بڑھا دیا کرو اور ان کو بھی پہنچایا کرو ۹۰۔ سائل کو کچھ دے دیا کرو خواہ کتنا ہی قلیل ہو ۔ ۹۱۔ بی بی شوہر کے مال سے محتاج کو اتنا ہی دے سکتی ہے جس میں اگر شوہر کو اطلاع ہو تو اس کو ناگوار نہ ہو ۹۲۔ جو چیز کسی کو خیرات دو اور وہ اس کو فروخت کرتا ہو تو بہتر ہے کہ تم اس کو اس سے مت خریدو شاید تمہاری رعایت کرے تو گویا ایک طرح کا صدقے کو واپس کرنا ہے ۔

## کتاب الصّوم

۹۳۔ روزے میں فحش بات مت کرو۔ شور وغل مت مچاؤ جو کوئی لڑے بھی کہہ دو کہ میاں ہمارا روزہ ہے ہم کو معاف کرو ۹۴۔ چاند دیکھ کر ہرگز اٹکل مت کرو کہ یہ فلاں دن کا ہے اس کے حساب سے آج فلاں تاریخ ہے۔ جب لوگوں نے دیکھا ہو جب ہی سے حساب شروع ہو گا ۔ ۹۵۔ عورت نفل روزہ بدون اجازت شوہر کے نہ رکھے جب کہ وہ گھر پر موجود ہو ۹۶۔ کبھی کبھی

نفل روزہ بھی رکھ لیا کرو ۹۷۔ اگر روزے میں کوئی دعوت کرے اس کا جی خوش کرنے کو اس کے گھر چلے جاؤ اور وہاں جا کر اس کے لئے دُعا کرو اور اگر روزہ نہ ہو تو کھانا کھا بھی لو ۹۸۔ جب رمضان شریف کے دس دن باقی رہ جاویں عبادت میں کسی قدر زیادہ کوشش کرو۔

## باب تلاوۃ القرآن

۹۹۔ اگر قرآن شریف اچھی طرح نہ چلے گھبرا کر چھوڑ دو مت، پڑھتے جاؤ، ایسے شخص کو دوہرا ثواب ملتا ہے ۱۰۰۔ سوتے وقت قل ھو اللہ، قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس پڑھ کر دونوں ہاتھوں میں دم کر کے جہاں تک ہاتھ پہنچیں بدن پر پھیر کر سو رہا کرو، تین بار اسی طرح کرو ۱۰۱۔ اگر قرآن پڑھا ہو اس کو ہمیشہ پڑھتے رہو ورنہ اس کو بھول جاؤ گے اور سخت گنہگار ہو گے۔ ۱۰۲۔ جب تک جی لگے قرآن پڑھو، جب طبیعت اُلجھنے لگے موقوف کر دو۔ مگر یہ اس شخص کے لئے ہے۔ جو تلاوت کا عادی ہو ورنہ خلافِ عادت کام کرنے سے ضرور طبیعت گھبراتی ہے، اس کا خیال نہ کرے اور بتکلف عادت ڈالے، جب عادت ہو جاوے پھر اس کے لئے وہی حکم ہے جو اُوپر گزرا۔ ۱۰۳۔ قرآن مجید اسطرح پڑھو کہ تمہارے لہجے سے یہ معلوم ہو کہ خدائے تعالیٰ سے ڈر رہا ہے۔ بڑی خوش آوازی یہ ہے۔

## باب الدُّعاء والذکر والاستغفار

۱۰۴۔ دُعاء میں ان امور کا لحاظ رکھو، خوب شوق و رغبت سے مانگو، گناہ کی چیز مت مانگو اگر قبولیت میں دیر ہو تنگ ہو کر چھوڑ دو مت، قبولیت کا یقین رکھو ۱۰۵۔ غصے میں آکر اپنے مال اولاد جان وغیرہ کو مت کوسو، کبھی قبولیت کی گھڑی ہو اور اسی طرح ہو جاوے ۱۰۶۔ جب کہیں بیٹھو لیٹو دنیا کی باتیں کرو اس میں کچھ اللہ و رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر اور درود شریف تھوڑا ہی سہی ضرور کیا کرو مجلس خالی نہ رہنے پائے ورنہ وہ مجلس ہی وبال ہے ۱۰۷۔ اکثر اوقات عقد انامل سے شمار وظیفہ کی رکھو۔ تسبیح بھی جائز ہے۔ ۱۰۸۔ استغفار کی کثرت رکھو سب مشکلیں اس سے آسان ہوں گی اور جہاں سے شان

گمان نہ ہوگا روزی ملے گی۔ ۱۰۹۔ اگر شامتِ نفس سے گناہ ہو جاوے تو یہ سمجھ کر توبہ میں دیر مت لگاؤ کہ شاید ہماری توبہ قائم نہ رہے اور پھر گناہ ہو جاوے بلکہ فوراً توبہ صدقِ دل سے کرو اگر اتفاقاً توبہ ٹوٹ جاوے پھر توبہ کرلو۔ ۱۱۰۔ بعضی دعائیں خاص حالات خاص اوقات کی مذکور ہوتی ہیں۔ سوتے وقت یہ دُعا پڑھو۔

اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ اَمُوْتُ وَاَحْيٰى جاگتے وقت یہ پڑھو اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَحْيَانَا بَعْدَمَا اَمَاتَنَا وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ صبح کو یہ دعا پڑھو اَللّٰهُمَّ بِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ اَمْسَيْنَا وَبِكَ نَحْيٰى وَبِكَ نَمُوْتُ وَاِلَيْكَ النُّشُوْرُ اور شام کے وقت یہ دعا پڑھو اَللّٰهُمَّ بِكَ اَمْسَيْنَا وَبِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ نَحْيٰى وَبِكَ نَمُوْتُ وَاِلَيْكَ النُّشُوْرُ بی بی کے پاس جاتے وقت یہ دعا پڑھو بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ جَنِّبْنَا الشَّيْطَانَ وَجَنِّبِ الشَّيْطَانَ مَا رَزَقْتَنَا لشکر کفار پر اگر بد دعا کرنا ہو یہ پڑھے اَللّٰهُمَّ مُنْزِلَ الْكِتَابِ وَسَرِيْعَ الْحِسَابِ اَللّٰهُمَّ اهْزِمِ الْاَحْزَابَ اَللّٰهُمَّ اهْزِمْهُمْ وَزَلْزِلْهُمْ کسی کے مہمان ہو کھانے پینے سے فارغ ہو کر میزبان کے لیے یوں دعا کرو اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِيْمَا رَزَقْتَهُمْ وَاغْفِرْ لَهُمْ وَارْحَمْهُمْ چاند دیکھ کر یہ دعا پڑھو۔ اَللّٰهُمَّ اَهِلَّهٗ عَلَيْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِيْمَانِ وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ رَبِّيْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ کسی کو مصیبت زدہ دیکھ کر یہ دعا پڑھو تم کو اللہ تعالیٰ اس مصیبت سے محفوظ رکھیں گے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ عَافَانِيْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ وَفَضَّلَنِيْ عَلٰى كَثِيْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِيْلًا جب کوئی تم سے رخصت ہونے لگے اس سے اس طرح کہو اَسْتَوْدِعُ اللّٰهَ دِيْنَكُمْ وَاَمَانَتَكُمْ وَخَوَاتِيْمَ اَعْمَالِكُمْ کسی کو نکاح کی مبارکباد دو اس طرح کہو بَارَكَ اللّٰهُ لَكَ وَبَارَكَ عَلَيْكُمَا وَجَمَعَ بَيْنَكُمَا فِيْ خَيْرٍ جب کوئی مصیبت آوے یہ پڑھو يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ ؎

## باب الحج والزیارۃ

۱۱۱۔ جس کو حج کرنا ہو جلدی چل دینا چاہیئے۔ خدا جانے کیا موانع پیش آجاویں ۱۱۲۔ کافی خرچ لے کر حج کو جانا چاہیئے ۱۱۳۔ حج کر کے اگر استطاعت ہو مدینہ طیبہ جا کر روضہ منوّرہ کی زیارت سے بھی مشرف ہو ۱۱۴۔ اگر اس قدر روپیہ پاس ہے کہ حج کر سکتے ہو مگر مدینہ منوّرہ نہیں جا سکتے تو حج فرض ادا کرنا پڑے گا پھر جب وسعت ہو مدینہ طیبہ چلے جاؤ یہ نہیں کہ حج بھی نہ کرو۔

۱۱۵۔ حاجی جب تک اپنے گھر نہ آوے اس کی دعا قبول ہوتی ہے اگر اس سے ملاقات ہو اس کو سلام کرو اس سے مصافحہ کرو اپنے لئے دعاء استغفار کراؤ۔

## یمین و نذر

غیر اللہ کی قسم کبھی مت کھاؤ جیسے بیٹے کی، باپ کی یا اور کسی مخلوق کی اور جس شخص کو ایسی عادت پڑ گئی ہو اور منہ سے نکل جاتا ہو تو فوراً کلمہ پڑھے ۱۱۷۔ اس طرح کبھی قسم مت کھاؤ کہ اگر میں جھوٹا ہوں تو بے ایمان ہو جاؤں اگرچہ سچی ہی ہو اور جھوٹ میں ایسی قسم تو اور بھی غضب ہے۔

۱۱۸۔ اگر غصے میں ایسی قسم منہ سے نکل گئی جس کے پورا کرنے میں کوئی بات خلاف شرع لازم آتی ہے مثلاً یہ کہ باپ سے نہ بولوں گا یا مانند اس کے ایسی قسم کو توڑ دو اور کفارہ دو اور یہ خیال نہ کرو کہ قسم توڑنے سے گناہ ہوگا کیونکہ نہ توڑنے سے زیادہ گناہ ہوگا۔

۱۱۹۔ کسی کا حق مارنے کے لئے پھیر سے قسم مت کھاؤ۔ صاحب حق جو مطلب سمجھے گا اسی پر قسم ہوگی ۱۲۰۔ مصیبت میں پھنس کر منت ماننا اور ویسے کبھی پھوٹی کوڑی اللہ کے نام نہ دینا نہایت کنجوسی کی دلیل ہے اور گویا نعوذ باللہ اللہ میاں کو پھسلانا ہے۔

زنہار ازاں قوم نہ باشی کہ فریبند
حق را بسجودے و نبی را بدرودے

---

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَ اِسْرَافَنَا فِیْٓ اَمْرِنَا وَ ثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَ انْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ ؁ اَللّٰهُمَّ اهْدِنَآ اِلٰی سَوَآءِ الصِّرَاطِ وَاجْعَلْنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ؁



# معاملات و سیاسات

۱۔ سب سے بہتر کسب دستکاری ہے۔ انبیاء علیہم السلام نے دستکاری کی ہے ۲۔ زانیہ کی خرچی اور جھوٹے تعویذ، گنڈے، فال کھلائی وغیرہ کا نذرانہ سب حرام ہے۔ آجکل کے پیرزادے ان دونوں بلاؤں میں مبتلا ہیں۔ رنڈیوں سے خوب نذرانے لیتے ہیں اور خود واہی تباہی تعویذ گنڈے کرتے ہیں، فال کھولتے ہیں اور لوگوں کو ٹھگتے ہیں۔
۳۔ مانگنے کا پیشہ سب سے بدتر اور ذلیل اور گناہ ہے۔ اس سے تو گھاس کھودنا اور لکڑی کاٹ کر بیچنا ہزار درجہ بہتر ہے ۴۔ اگر ایسی ہی سخت مصیبت پڑ جاوے اور بدون مانگے کسی طرح بن ہی نہ پڑے تو لاچاری کی بات ہے اس میں بھی بہتر یہ ہے کہ ایسے لوگوں سے مانگے جو نیک بخت دیندار عالی ہمت، بلند حوصلہ، ذی استطاعت ہوں کہ پھر کسی قدر کم ذلت ہے ۵۔ اگر بدون حرص و طلب کہیں سے کچھ ملے اس کے لینے میں کچھ مضائقہ نہیں اس میں سے کھائے کھلائے اللہ واسطے بھی دے ۶۔ جو چیز شرع میں حرام ہے اس میں ایر پھیر کر کے حیلہ و تاویل مت کرو۔ اللہ تعالیٰ دل کو دیکھتا ہے ۷۔ مفت خوری سے یہ بہتر ہے کہ عالی ہمتی سے کمائے اور دوسروں کی خدمت کرے البتہ جو لوگ خدمت دین میں مشغول ہیں کہ اگر طریق معیشت کو اختیار کریں تو دینی کام برباد ہو جاوے، ایسے لوگوں کو ترک اسباب جائز بلکہ بعض اوقات اولیٰ ہے ان کی خدمت عام مسلمانوں کے ذمے ہے۔ ۸۔ جس چیز میں طبیعت صاف نہ ہو دل کھٹکتا ہو وہ چھوڑ دینے کے قابل ہے ۹۔ جس پیشے میں ہر وقت نجاسات کے ساتھ تلبس ہوتا ہو جیسے بھنگی کا کام کرنا، پچھنے لگانا، ایسے پیشے اور کمائی سے بچنا چاہیئے ۱۰۔ جو چیز گناہ کا آلہ بنائی جاوے اس کو مت بیچو ۱۱۔ ہمارے زمانہ میں روپیہ پیسہ بڑے کام کی چیز ہے اس کی قدر کرنا چاہیئے اور وجہ حلال سے کمانے میں عار نہ کرے گو عرف میں نام دھرا جاوے ۱۲۔ جس طریقے سے آدمی کی بسر ہوتی ہو بلا ضرورت

شدیدہ اس کو چھوڑ کر دوسرا طریقہ اختیار نہ کرے ۱۲۔ خرید و فروخت اور اپنے حق کے مطالبہ کے وقت نرمی برتے، تنگ گیری اچھی نہیں ۱۴۔ سودا بیچنے کے لئے بہت قسمیں مت کھاؤ اس میں ایک آدھ جھوٹ بھی نکل جاتا ہے پھر برکت مٹ جاتی ہے ۱۵۔ تجارت بہت عمدہ چیز ہے، امانت درستی اس کا جزو اعظم ہے۔ اس سے دنیا میں اعتبار ہوتا ہے اور آخرت میں انبیاء و صدیقین و شہدا کی ہمراہی نصیب ہوتی ہے۔ ۱۶۔ معمول رکھو کہ منافع تجارت سے کچھ خیر خیرات نکالتے رہو بعض باتیں تجارت میں ناہموار ہو ہی جاتی ہیں خیر خیرات سے کسی قدر اس کے وبال میں تخفیف ہو جاتی ہے۔

۱۷۔ اگر تمہارے سودے میں یا داموں میں کچھ عیب ہو ہرگز اس کو پوشیدہ مت کرو، صاف کہہ دو اس کے چھپانے سے برکت مٹ جاتی ہے ۱۸۔ سود کا لین دین، تحریر گواہی کچھ مت کرو سب پر لعنت آئی ہے ۱۹۔ جو چیزیں کہ ناپ تول کر بکتی ہیں اور وہ ایک طرح کی ہیں جیسے گیہوں گیہوں اس کے مبادلے میں دو باتیں ضرور ہیں۔ ایک یہ کہ برابر سرابر ہو اگرچہ اعلیٰ ادنیٰ کا تفاوت ہو، دوسرے یہ کہ دست بدست ہو اگر ایک امر میں بھی خلاف ہوا تو سود ہو جاوے گا اور اگر ناپ تول کر بکتی ہیں مگر جنس الگ الگ ہے جیسے گیہوں اور جَو اس میں برابر سرابر ہونا ضرور نہیں مگر دست بدست ہونا ضروری ہے اور اگر جنس تو ایک ہے مگر ناپ تول کر نہیں بکتی جیسے بکری بکری تب بھی برابر سرابر ہونا ضروری نہیں اور اگر نہ جنس ایک نہ ناپ تول کر بکتی ہے جیسے گھوڑا اونٹ۔ اس وقت نہ برابر سرابر ہونا ضرور ہے نہ دست بدست ہونا ضرور ہے۔ یہ فقہ حنفی کے موافق سود کی تفصیل ہے۔

آج کل جو زیور خریدا یا بنوایا جاتا ہے اس میں اکثر بوجہ تفاوت نرخ کے برابر بھی نہیں لیا جاتا اور اکثر اُدھار بھی رہ جاتا ہے یہ بالکل سُود ہے۔ ایسی صورت میں جس طرف چاندی کم ہے اس میں کچھ پیسے بھی ملائے جاویں چاندی چاندی برابر ہو جاوے گی زائد چاندی کے عوض میں پیسے ہو جاویں گے اور اُدھار کی اگر ضرورت ہو تو صاحب معاملہ ہی سے جُداگانہ قرض لے کر اس معاملے کو طے کرلیں پھر اس کا قرض بعد میں ادا کر دیں۔

۲۰۔ اکثر ایسا کرتے ہیں کہ روپیہ دے کر آٹھ آنے پیسے اب لے لیے اور آٹھ آنے ایک

گھنٹے بعد کے لئے یہ بھی جائز نہیں اگر ایسی ہی ضرورت ہو تو روپیہ امانۃً اس کے پاس رکھا دیں جب اس کے پاس پیسے پورے آجاویں تب یہ معاملہ مبادلے کا کریں۔

۲۱۔ اگر تم خراب گیہوں کے عوض میں اچھے گیہوں لینا چاہتے ہو اور دوسرا شخص برابر سرابر نہیں دیتا تو یوں کرو کہ اپنے گیہوں مثلاً ایک روپیہ کو اس کے ہاتھ بیچ ڈالو پھر جتنے گیہوں وہ تم کو دے وہ اس روپیہ کے عوض میں جو اس کے ذمہ تمہارا قرض ہے اس سے خرید لو۔

۲۲۔ اگر چاندی یا سونے کا زیور جڑاؤ یا جس میں اور کوئی چیز ملی ہو چاندی یا سونے کے بدلے میں، یعنی چاندی کا زیور چاندی کے بدلے اور سونے کا زیور سونے کے بدلے خریدنا یا بیچنا چاہو تو یہ مبادلہ اس وقت ہے جب زیور میں چاندی یا سونا یقیناً کم ہو اور داموں کی چاندی یا سونا زائد ہو اگر برابر یا زائد ہونے کا گمان ہو تو درست نہیں۔

۲۳۔ اگر کوئی شخص تمہارا مقروض ہو اور اسی حالت میں وہ تم کو ہدیہ دے یا دعوت کرے اگر پہلے سے راہ و رسم باہمی جاری نہ ہو تو ہرگز مت قبول کرو، اسی سے رہن کی آمدنی کا حال معلوم کرو کیونکہ راہن تمہارا قرضدار ہے اور قرض کے دباؤ میں تم کو انتفاع کی اجازت دیتا ہے تو وہ کس طرح حلال ہوگا ۲۴۔ بعض لوگ کوئی خاص چیز ایک معین مقدار روپیہ سے خرید کرتے ہیں اور جب قیمت نہیں بن پڑتی تو اس چیز کو اسی بائع کے ہاتھ کچھ کم قیمت میں بیچ ڈالتے ہیں سو چونکہ بائع کو اس بچت کا کوئی حق نہیں اس لئے یہ داخلِ سود ہو کر ممنوع ہو گیا البتہ اگر ایسی ضرورت پیش آوے تو اس کی تدبیر یہ ہے کہ اصل بائع تھوڑی دیر کے لئے مشتری کو بقدرِ قیمت قرارداد سابق روپیہ بطورِ قرض دے دے اور مشتری اس روپیہ کو اصل قیمت میں ادا کر دے اس کے بعد وہ چیز کم قیمت میں بائع کے ہاتھ بیچ ڈالے اور جو باقی رہے وہ اس کے ذمے قرض رہے گا مثلاً دس روپیہ کو تم نے ایک گھڑی خریدی اور جب روپے کا بندوبست نہ ہو سکا تو اسی بائع کے ہاتھ فرض کرو کہ آٹھ روپیہ کو بیچ ڈالی، یہ معاملہ سود اور ناجائز ہے ضرورت پڑے تو یوں کرو کہ دس روپیہ بائع سے قرض لے کر پہلے گھڑی کی قیمت ادا کر دو۔ اب وہ گھڑی اس کے ہاتھ جتنی کمی پر چاہو بیچو، جتنے کو بائع نے خریدا، اتنا قرض تو ابھی ادا ہوا اور باقی تمہارے ذمہ رہا۔

۲۴۔ جب تک پھل کام میں آنے کے لائق نہ ہو اس کا خریدنا اور بیچنا ممنوع ہے کیونکہ معلوم نہیں پھل رہے یا جاتا رہے۔ ۲۵۔ صرف بیجک آنے پر مال فروخت نہ کرو، جب تک تمہارے قبضہ میں نہ آجاوے اور جب بائع کے قبضے میں آجاوے تو بیجک دیکھ کر مشتری کو خریدنا درست ہے مگر جب مال کو دیکھے اس وقت اختیار ہے خواہ معاملہ رکھے یا انکار کر دے۔

۲۶۔ بنجارہ کچھ غلّہ لایا اس کو شہر میں آنے دو، اس وقت خرید کرو، شہر سے باہر ہی باہر معاملہ کر لینا اچھا نہیں، اس میں کبھی تو اس کو دھوکہ دیا جاتا ہے کہ شہر میں اس نرخ کو فروخت نہ ہوگا اور شہر والوں کا بھی اس میں نقصان ہے کہ سب اس کے محتاج ہو گئے، جتنے کو چاہے فروخت کرے اور ایک آدمی اگر سودا چکا تا ہو اور ابھی بائع نے اس کو نامنظور نہیں کیا بلکہ منظوری و نامنظوری دونوں کا احتمال ہے تو تم جا کر اس کے سودے کو خراب کر کے خود مت لینے لگو، البتہ جب وہ صاف انکار کر دے اس وقت خریدنے میں مضائقہ نہیں، اس سے معلوم ہوا کہ نیلام میں کسی کی بولی پر بولی بولنا کچھ ڈر نہیں کیونکہ خود بائع نے ابھی اس بولی کو منظور نہیں کیا اور کسی کو دھوکہ دینے کو چیز کے دام مت بڑھاؤ کہ دوسرا آدمی اور زیادہ بولی بول دے اور وہ چیز اس کے گلے پڑ جائے اور کوئی دیہاتی اپنی چیز شہر میں فروخت کرنے آوے سو خواہ مخواہ خیر خواہی جتلانے کو اس کو بیچنے سے مت روکو کہ میاں ہمارے پاس رکھ جاؤ ہم موقع پر گراں قیمت سے بیچ دیں گے بلکہ اسکو بیچنے دو، شہر والوں کو کسی قدر کفایت سے مل جاوے گی، البتہ اگر صریح نقصان ہوتا ہو تو مضائقہ نہیں، اگر گائے بکری بیچنا ہو خریدار کو دھوکہ دینے کی غرض سے ایسا مت کرو کہ کئی وقت دودھ نہ نکالو تا کہ تھن کو دودھ سے بھرا ہوا دیکھ کر خریدار دھوکہ میں آجاوے اور زیادہ دام کو خرید کر پیچھے پچھتاوے۔

۲۷۔ خودرو گھاس کا بیچنا درست نہیں، اگرچہ وہ تمہاری مملوکہ زمین میں ہی کھڑی ہو۔ اسی طرح پانی ۲۸۔ کوئی ایسی کاروائی مت کرو جس سے خریدار کو دھوکہ ہو۔

۲۹۔ اگر کوئی مصیبت زدہ اپنی ضروریات کو کوئی چیز بیچتا ہو تو اس کو صاحب ضرورت سمجھ کر مت دباؤ اور اس چیز کے دام مت گراؤ یا تو اس کی اعانت کر دیا مناسب قیمت سے اس کو خرید لو۔ ۳۰۔ جو چیز تمہارے ملک و قبضے میں نہ ہو اس کا معاملہ کسی

سے مت ٹھہراؤ، اس اُمید پر کہ ہم بازار سے خرید کر اس کو دے دیں گے۔ ۳۱۔ رہن میں یہ شرط ٹھہرانا کہ اگر اتنی مدت تک زرِ رہن ادا نہ ہو تو اسی کو بیع سمجھا جاوے باطل ہے اور مدت گزرنے پر بیع نہ ہوگی ۳۲۔ ناپ تول میں دغا بازی مت کرو۔
۳۳۔ اگر کوئی چیز بطور بدلی کے خریدی اور فصل پر بائع سے وہ چیز نہ بن پڑی تو جتنا روپیہ اس کو دیا تھا واپس لے لو نہ زیادہ روپیہ لینا درست ہے اور نہ اس روپیہ کے بدلے اور کوئی چیز خریدنا درست ہے البتہ اپنا روپیہ لے کر پھر اس سے جو چاہو خرید لو۔
۳۴۔ غلہ ارزاں خرید کر گراں بیچنا درست ہے مگر جب مخلوق کو تکلیف ہونے لگے، اس وقت زیادہ گرانی کا انتظار کرنا حرام اور موجب لعنت ہے۔ ۳۵۔ حاکم کو اختیار نہیں ہے کہ زبردستی نرخ مقرر کرے۔ البتہ تاجر کو فہمائش اور صلاح دینا مناسب ہے۔
۳۶۔ اگر تمہارا دین دار غریب ہو اس کو پریشان مت کرو بلکہ مہلت دو یا جزو یا کل معاف کر دو اللہ تعالیٰ تم کو قیامت کی سختی سے نجات دیں گے ۳۷۔ تم کسی کے دین دار ہو تو خراب چیز سے اس کا حق مت ادا کرو بلکہ اس کی ہمت رکھو کہ اس کے حق سے بہتر اس کو ادا کیا جاوے مگر معاملے کے وقت یہ معاہدہ جائز نہیں ۳۸۔ اگر تمہارے پاس دینے کے واسطے ہے، اس وقت ٹالنا بڑا ظلم ہے ۳۹۔ اگر تمہارا مدیون تم کو دوسرے سے دلا دے اور اس سے تم کو وصول ہونے کی بھی اُمید ہو تو خواہ مخواہ ضد میں آکر اسی کو دق مت کئے جاؤ بلکہ اس حوالہ کو منظور کر لو ۴۰۔ حتی الامکان کسی کے مدیون مت بنو اور اگر بضرورت مدیون ہونا پڑے تو اس کے ادا کی فکر رکھو۔ بے پرواہ مت بن جاؤ اور دائن تم کو کچھ کہے سُنے صبر کرو کہ اُس کا حق ہے۔ ۴۱۔ اگر تم کو وسعت ہو تو کسی مدیون کی طرف سے اس کا دین ادا کر دیا کرو ۴۲۔ سودا جھکتا تول کر دیا کرو۔ ۴۳۔ جب کسی کا قرض ادا کیا کرو تو ادا کرنے کے ساتھ اس کو دُعا بھی دیا کرو اور اس کا شکریہ ادا کرو۔
۴۴۔ شرکت میں دونوں ساجھیوں کو امانت دیانت سے رہنا چاہیئے، ورنہ پھر برکت سلب ہونے لگتی ہے ۴۵۔ امانت میں ہرگز خیانت مت کرو ۴۶۔ جو معاملہ ظلم سے دباؤ سے، کسی کی وجاہت لحاظ سے کسی کی شرما شرمی سے وصول ہو وہ حلال نہیں، ایسے

چندہ جمع کرنے والو ذرا اس کو اچھی طرح غور کر لیجیو، حلال وہی مال ہے جو بالکل طیب خاطر سے دیا جاوے ۴۷۔ ہنسی ہنسی میں کسی کی چیز اُٹھا کر چیز والے کو پریشان مت کرو، خصوصاً جب یہ نیت ہو کہ اگر معلوم ہو گیا تو ہنسی ہے ورنہ خُرد بُرد کریں گے اور جو ہنسی میں اُٹھالی تو جلدی واپس کر دو ۴۸۔ پڑوسی کی رعایت کیا کرو، خفیف باتوں میں اس سے مسامحت کرو، مثلاً تمہاری دیوار میں میخ گاڑنے لگے اور تمہارا کوئی نقصان بھی نہ ہو تو اجازت دیدو ۴۹۔ اگر کوئی گھر یا زمین بے میل ہونے کی وجہ سے فروخت کرو تو مصلحت یہ ہے کہ جلدی سے اس کا دوسرا مکان یا زمین خرید کر لو، ورنہ روپیہ رہنا مشکل ہے۔

۵۰۔ جس درخت کے سائے میں آدمیوں کو، جانوروں کو آرام ملتا ہو اور وہ تمہارے ملک میں بھی نہیں ہے تو اس کو مت کاٹو کہ جانوروں کو تکلیف ہوگی اس سے عذاب ہوتا ہے ۵۱۔ بکریاں چرانا پیغمبروں کا طریقہ ہے ۵۲۔ مزدوروں سے کام لے کر اس کی مزدوری دینے میں کوتاہی مت کرو، اس مقدمے میں سرکار عالی مدعی ہوں گے، عہد کر کے خلاف مت کرو، خصوصاً جب کہ اس میں اللہ تعالیٰ کے نام کا واسطہ ہو اس مقدمے میں بھی سرکار عالی مدعی ہوں گے ۵۳۔ اکثر ایام قحط میں بعض لوگ اپنی اولاد کو یا بعضے ظالم دوسروں کے بچوں کو بیچ ڈالتے ہیں، اس کا بیچنا یا خرید کر غلام سمجھنا سب حرام ہے۔ اس مقدمے میں بھی سرکار عالی مدعی ہوں گے ۵۴۔ جو جھاڑ پھونک شرع کے موافق ہو اس پر کچھ نذرانہ لینا جائز ہے ۵۵۔ اگر کھانا پکانے کو کسی کو آگ دے دے تو ایسا ثواب ہے جیسا کہ وہ کھانا دے دیا جو اس آگ سے پکا ہے اسی طرح نمک دے دینے کا ثواب ہے

۵۶۔ جہاں پانی بکثرت میسر ہو وہاں کسی کو پلانے سے غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب ہے اور جہاں بکثرت میسر نہیں وہاں پلانے سے ایسا ثواب ہے جیسا کہ کسی مردے کو زندہ کر دیا ۵۷۔ اگر کسی کو کوئی یہ کہہ کر دے کہ تم عمر بھر کے لئے دیتے ہیں اور بعد تمہارے مرنے کے واپس کر لیں گے وہ شئے بہمہ وجوہ اس کی ملک ہو جاتی ہے، بعد موت کے اس کے ورثہ کو ملے گی تو اس امید باطل پر اپنے مال کو خراب برباد مت کرو، پھر حسرت ہوگی، اپنے ہی پاس رہنے دو ۵۸۔ اگر ایک بیٹے کو کوئی چیز دو تو دوسرے کو بھی ویسی ہی دو،

ناانصافی بُری بات ہے ۵۹۔ ہدیہ ایسے شخص کا قبول کرو جو ہدیے کا طالب ہو ورنہ باہمی رنج کی نوبت آوے گی لیکن تم اپنی طرف سے کوشش کرو کہ اس کو کچھ بدلہ دیا جاوے اور اگر بدلہ دینے کو میسّر نہ ہو تو اس کی ثنا و صفت ہی کرو اور لوگوں کے روبرو اس کے احسان کو ظاہر کرو اور ثنا و صفت کے لئے اتنا کہہ دینا کافی ہے جَزَاكَ اللهُ خَيْرًا۔ اور جب محسن کا شکر ادا نہ کیا تو خدا کا شکر بھی ادا نہ ہوگا اور جس طرح ملی ہوئی چیز کا مٹانا بُرا ہے اسی طرح نہ ملی ہوئی پر شیخی بگھارنا کہ ہمارے پاس اتنا آیا یہ بھی بُرا ہے ۶۰۔ باہم تحفہ تحائف کی راہ رسم جاری رکھو اس سے دلوں کی صفائی ہوتی ہے، محبت بڑھتی ہے اور یہ نہ خیال کرو کہ تھوڑی چیز ہے کیا بھیجیں، جو کچھ ہو بے تکلف دے دو ۶۱۔ جو کوئی تمہاری خاطر داری کو خوشبو، تیل یا دودھ یا تکیہ پیش کرے کہ خوشبو سونگھ لو یا تیل لگا لو۔ دودھ پی لو، تکیہ کمر سے لگا لو تو قبول کر لو۔ انکار و عذر مت کرو، کیوں کہ ان چیزوں میں کوئی لمبا چوڑا احسان نہیں ہوتا، جس کا بار تم سے نہیں اُٹھ سکتا اور دُوسرے کا دل خوش ہو جاتا ہے ۶۲۔ نیا پھل اوّل جب تمہارے پاس پہنچے۔ اس کو آنکھوں اور لبوں سے لگاؤ اور یہ دعا پڑھو اَللّٰهُمَّ كَمَا اَرَيْتَنَا اَوَّلَهٗ فَاَرِنَا اٰخِرَهٗ پھر کوئی بچہ پاس ہو اُس کو دے دو ۶۳۔ اگر تمہارے ذمہ کسی کا قرضہ یا کسی کی امانت یا اور کوئی حق ہو تو اُس کی یادداشت بطورِ وصیت لکھ کر اپنے پاس رکھو۔

## بابُ النکاح

۶۴۔ اگر حاجت و استطاعت ہو تو نکاح کرنا افضل ہے اور اگر حاجت ہے مگر استطاعت نہ ہو تو روزے کی کثرت سے شہوت ٹوٹ جاتی ہے ۶۵۔ نکاح میں زیادہ تر منکوحہ کی دینداری کا لحاظ رکھو۔ مال و جمال اور حسب و نسب کے پیچھے زیادہ مت پڑو ۶۶۔ اگر سفر سے گھر آنا ہو تو دفعتہً گھر میں مت چلے جاؤ، اس قدر توقف کرو کہ بی بی کنگھی چوٹی سے اپنے کو سنوار لے کیونکہ شوہر کی عدم موجودگی میں اکثر میلی کچیلی رہتی ہے کبھی اُس حالت میں دیکھ کر اس سے نفرت نہ ہو جاوے۔

۶۷۔ اگر کوئی شخص تمہاری عزیزہ کے لئے پیغامِ نکاح بھیجے تو زیادہ تر قابلِ لحاظ اس شخص کی نیک وضعی اور دینداری ہے۔ دولت حشمت عالی خاندانی کے اہتمام میں رہ

جانے سے خرابی ہی خرابی ہے۔ ۶۸۔ اگر اتفاقاً کسی غیر منکوحہ عورت اور کسی مرد کا باہم تعشق ہو جاوے تو بہتر ہے کہ اُن کا نکاح کر دیا جاوے ۶۹۔ اس نکاح میں زیادہ برکت ہوتی ہے جس میں خرچ کم پڑے اور مہر بھی ہلکا ہو ۷۰۔ اکثر عورتوں کی عادت ہوتی ہے کہ غیر عورتوں کی صورت شکل کے حالات اپنے خاوند سے بیان کیا کرتی ہیں، یہ بہت بُری بات ہے، اگر اس کا دل آ گیا تو پھر روتی پھریں گی ۷۱۔ ایک کپڑے میں دو مردوں کا اسی طرح ایک کپڑے میں دو عورتوں کا لیٹنا بالکل نامناسب اور بے غیرتی ہے اور جس طرح مرد کو دوسرے مرد کا ستر دیکھنا گناہ ہے، اسی طرح عورت کو دوسری عورت کا بدن ناف سے گھٹنے تک دیکھنا گناہ ہے، اکثر عورتیں اس کی احتیاط نہیں رکھتیں۔
۷۲۔ اگر کسی عورت پر اچانک نگاہ پڑ جاوے فوراً نگاہ اُدھر سے پھیر لو اور اگر اس کا خیال کچھ دل میں رہے تو اپنی بی بی سے فراغت کر لینا چاہئیے اس سے وہ وسوسہ دفع ہو جاتا ہے ۷۳۔ اگر کسی عورت سے نکاح کرنے کا ارادہ ہو تو اگر بن پڑے تو اس کو ایک نگاہ دیکھ لو کبھی بعد نکاح کے اس کی صورت سے نفرت نہ ہو ۷۴۔ بغیر ضرورتِ شدیدہ پیشاب، پاخانہ، مجامعت کے برہنہ مت ہو، فرشتوں سے اور اللہ تعالیٰ سے شرم کرنا چاہئیے ۷۵۔ تنہائی میں غیر عورت کے پاس بیٹھنا زہر قاتل ہے اور سخت گناہ ہے۔ اسی طرح اس کے ساتھ سفر کرنا بھی ممنوع ہے آج کل پیروں اور رشتہ داروں سے اس کی بالکل احتیاط نہیں ہے، غیر عورت اس کو کہتے ہیں جس سے نکاح کبھی عمر بھر میں حلال ہو سکے۔ ۷۶۔ بلا ضرورت عورت کے لئے یہ منع ہے کہ غیر مرد کو دیکھے، اکثر عورتوں کو جھانکنے تاکنے کی عادت ہوتی ہے بڑی واہیات بات ہے ۷۷۔ اولاد کا حق ہے کہ اس کا نام اچھا رکھو، علم و لیاقت سکھلاؤ، جب جوان ہو جائے نکاح کر دو، ورنہ اس سے اگر کوئی گناہ ہو گیا تو اس کا وبال تمہاری گردن پر ہوگا۔ اکثر لوگ لڑکیوں کو بٹھلا رکھتے ہیں، بڑی بے احتیاطی ہے ۷۸۔ اگر کسی جگہ ایک شخص پیغام نکاح بھیج چکا ہے، جب تک اس کو جواب نہ مل جائے یا وہ خود چھوڑ بیٹھے تم پیغام مت دو۔
۷۹۔ اگر کوئی شخص اپنا دوسرا نکاح کرنا چاہے تو اس عورت کو یا اس کے ورثہ کو مناسب

نہیں کہ شوہر سے شرط ٹھہرائیں کہ پہلی منکوحہ کو طلاق دے دے، جب نکاح کیا جاوے گا اپنی تقدیر پر قانع رہنا چاہئے ۸۰۔ نکاح مسجد میں ہونا بہتر ہے تاکہ اعلان بھی خوب ہو اور جگہ بھی برکت کی ہے ۸۱۔ رضاع میں بڑی احتیاط درکار ہے، بدون تحقیق علاقہ رضاع رو برو نہ آجاوے اور جہاں شبہ و شک شرکت رضاع کا بھی ہو نکاح نہ کرے۔

۸۲۔ میاں بی بی کے باہمی معاملات خلوت کا دوست احباب سے یا ساتھنوں سہیلیوں سے ذکر کرنا خداتعالیٰ کو نہایت ناپسند ہے۔ اکثر دولہا دلہن اسکی پرواہ نہیں کرتے۔

۸۳۔ ولیمہ مستحب ہے مگر اس میں تکلف و تفاخر نہ کرے، حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بی بی کا ولیمہ دو سیر جو سے کیا، حضرت صفیہؓ کے ولیمہ میں خرما اور پنیر اور گھی کا مالیدہ تھا اور سب سے بڑا ولیمہ حضرت زینبؓ کا تھا کہ ایک بکری ذبح ہوئی اور گوشت روٹی لوگوں کو پیٹ بھر کے کھلائی گئی ۸۴۔ اگر کئی بیبیاں ہوں سب کو برابر رکھے۔

۸۵۔ بی بی کی کج خلقی پر صبر کرو اس سے عداوت مت کرو۔ اگر ایک بات ناپسند ہو گی، دوسری بات پسند آجاوے گی، بے ضرورت اس کو مت مارو اور ضرورت ہو تب بھی زیادہ مت مارو اور منہ پر ہرگز مت مارو، آخر رات کو اسی سے پیار اخلاص کرتے شرم بھی آوے گی، اس کا دل بہلاتے رہو گالی گلوچ مت کرو۔ روٹھ کر گھر سے مت نکل جاؤ۔ زیادہ خفگی ہو دوسری چارپائی پر سو رہو۔ جب دیکھو کسی طرح نباہ نہیں ہوتا آزاد کر دو ۸۶۔ عورت کو چاہیئے کہ خاوند کی اطاعت کرے، اس کو خوش رکھے، اس کے حکم کو ٹالے نہیں خصوصاً جب وہ ہم بستری کے لئے بلاوے، اس کی وسعت سے زیادہ اس سے نان نفقہ طلب نہ کرے اس کے روبرو زبان درازی نہ کرے، بلا اجازت اس کے نوافل نہ پڑھے نہ نفل روزے رکھے، اس کا مال بدون اس کی رضا کے کسی کو نہ دے، نہ خود ضرورت سے زیادہ اٹھاوے، بلا اجازت کسی کو گھر میں نہ آنے دے بلا سخت مجبوری کے اپنے منہ سے طلاق نہ مانگے ۸۷۔ بی بی کو بھڑکا کر میاں سے لڑا دینا یا نفرت ڈال دینا نہایت گناہ ہے ۸۸۔ اگر معمولی طور پر کوئی شخص اپنی بی بی کو مارے اس کی وجہ غیر لوگوں کو دریافت کرنا خلاف تہذیب ہے، شائد وہ بات بتلانے کی نہ ہو، مثلاً اس نے ہمبستری سے انکار کیا

اور اس پر مارا ہو تو وہ کیا بتلائے گا ۸۹۔ بلا ضرورت طلاق مت دو ۹۰۔ حیض میں طلاق مت دو کہ شاید بلا ضرورت بوجہ نفرت طبعی کے بسبب حیض کے دی ہو ۹۱۔ حلالہ کی شرط ٹھہرانا نہایت بے غیرتی کی بات ہے ۹۲۔ محض قرائن سے اپنی بی بی کو بدکار یقین کر لینا یا جو اولاد اس سے ہو اسکی صورت شباہت دیکھ کر کہہ دینا کہ یہ میری نہیں ہے۔ بہت گناہ ہے ۹۳۔ اگر عورت بدچلن ہو اور اس کا انتظام نہ کر سکے تو اس کو طلاق دے دینا چاہیئے لیکن اگر اس سے محبت ہو اور ڈرتا ہو کہ بعد طلاق کے میں بھی اس سے مُبتلا ہو جاؤں گا تو نہ چھوڑے مگر حتی الوسع انتظام اور انسداد کرنا چاہیئے۔ ۹۴۔ اگر اپنی آنکھ سے عورت کو زنا کرتے دیکھ لیا تو اس کے مار ڈالنے سے خدا کے نزدیک گنہگار نہ ہو گا گو حاکم دنیا بوجہ عدم ثبوت شرعی کے اس سے قصاص لے۔ ۹۵۔ خواہ مخواہ بلا قرینہ بی بی پر بدگمانی کرنا جہالت اور تکبر ہے اور قرائن ہوتے ہوئے چشم پوشی کرنا بے غیرتی و دیوثی ہے۔

۹۶۔ اگر نکاح کے بارے میں تم سے کوئی مشورہ کرے تو خیر خواہی کی بات یہ ہے کہ اگر اس موقع کی کوئی خرابی تم کو معلوم ہو، ظاہر کر دو یہ غیبت حرام نہیں ہے اور اسی طرح جس جگہ تم کو خاص کسی کی برائی کرنا مقصود نہ ہو بلکہ کسی کی خیر خواہی کی ضرورت سے اس کا عیب بیان کرنا پڑے، شرعاً اس کی اجازت ہے بلکہ بعض جگہ واجب ہے ۹۷۔ اگر خاوند باوجود مقدرت کے بوجہ بخل کے بی بی کو بقدر کفایت کے خرچ نہ دیتا ہو تو بی بی چھپا کر لے سکتی ہے مگر حاجت سے زیادہ فضول خرچی کرنے کو لینا جائز نہیں ہے۔ ۹۸۔ اللہ تعالیٰ اگر مال دے تو اول خویش، بعدہٗ درویش۔

**معاملۂ سیاست**

۹۹۔ اگر کوئی کافر تم کو زخمی کر کے یا کوئی عضو قطع کر کے جب تم بدلہ لینے لگو فوراً کلمہ پڑھ لے پھر یہ سمجھ کر کہ اس نے جان بچانے کو کلمہ پڑھ لیا ہے ہرگز مت قتل کرو، اس سے اسلام کے حلم رحم اور حق پرستی کا اندازہ کرنا چاہیئے ۱۰۰۔ کافر رعایا سے بلا قصور کسی کو قتل کرنا بڑا سخت گناہ ہے۔ بہشت سے دور کر دیتا ہے ۱۰۱۔ خودکشی کرنے کی سخت ممانعت ہے کسی طرح ہو۔ ۱۰۲۔ مساجد میں سزا جاری نہ کی جاوے شاید بول و براز خطا ہو جاوے ۱۰۳۔ مسلمان کسی کافر

ذمی کو قتل کر ڈالے وہ اس کے مقابلہ میں قتل کیا جاوے گا ۱۰۴۔ اگر لشکر اسلام میں سے ادنیٰ درجہ کا آدمی بھی لشکرِ کفار کو امان دے دے، تمام اعلیٰ ادنیٰ مسلمانوں پر لازم ہو جاوے گا اس کے خلاف کارروائی نہیں کر سکتے البتہ اگر لڑنا ہی مصلحت ہو تو کفار کو جدید اطلاع دی جاوے کہ ہم اپنے معاہدے کو واپس لیتے ہیں ۱۰۵۔ اگر کئی آدمی مل کر ایک آدمی کو قتل کریں، سب قتل کئے جاویں گے اور سب گنہگار ہوں گے ۱۰۶۔ جو شخص فنِ طب میں مہارت نہ رکھتا ہو اور اس کی عملی بد تدبیری سے کوئی مر جاوے تو اس سے خون بہا لیا جائے گا ۱۰۷۔ اپنی جان و مال و دین و آبرو کی حفاظت کے لئے لڑنا درست ہے۔ اگر خود مارا گیا، شہید ہو گا، اگر مقابل مارا گیا، اس شخص پر کوئی الزام نہیں۔

۱۰۸۔ لہو و لعب کے طور پر کنکریاں اچھالنا، غلہ چلانا ممنوع ہے۔ مبادا کسی کا دانت، آنکھ ٹوٹ پھوٹ جائے ۱۰۹۔ اگر مجمع میں کوئی دھار دار چیز لے کر گزرنے کا اتفاق ہو تو دھار کی جانب چھپا لینا چاہیئے، کسی کے لگ نہ جائے ۱۱۰۔ دھار دار چیز سے کسی کی طرف اشارہ کرنا گو ہنسی ہی میں ہو، ممنوع ہے۔ شاید ہاتھ سے چھوٹ کر لگ جاوے۔

۱۱۱۔ ایسی وحشیانہ سزا جس کی برداشت نہ ہو سکے، جیسے دھوپ میں کھڑا کر کے تیل چھوڑنا، ہنٹروں سے بے دردی کر بے حد مارنا نہایت گناہ ہے ۱۱۲۔ تلوار، چاقو کھلا ہوا کسی کے ہاتھ میں مت دو یا تو بند کر کے دو یا زمین پر رکھ دو، دوسرا شخص اپنے ہاتھ سے اٹھا لے۔ ۱۱۳۔ کسی آدمی یا جانور کو آگ سے جلانا جائز نہیں ۱۱۴۔ واجب القتل کو ہاتھ پاؤں کاٹ کر چھوڑنا کہ تڑپ تڑپ کر مر جاوے، درست نہیں ۱۱۵۔ پرندوں کے بچوں کو گھونسلوں سے نکال لانا کہ ان کے ماں باپ بے قرار ہوں درست نہیں ۱۱۶۔ جس کے جادو سے لوگوں کو ضرر پہنچتا ہے اور وہ باز نہیں آتا، وہ گردن زنی کے لائق ہے ۱۱۷۔ جو مجرم زنا اقراری ہو حتی الامکان اس کو ٹال دینا چاہیئے، جب وہ برابر اپنے اقرار پر جما ہے اور چار بار اقرار کر لے اس وقت سزا جاری کی جاوے ۱۱۸۔ اگر ایسا اقراری مجرم اثنائے سزا میں اپنے اقرار کو واپس لے چھوڑ دینا چاہیئے ۱۱۹۔ اگر حاملہ عورت پر جرم زنا ثابت ہو، جب تک بچہ نہ جن لے اور اگر کوئی دوسری دودھ پلانے والی نہ ہو تو جب تک

دودھ نہ چھوٹ جاوے اس وقت سنگسار نہ ہوگی ۱۲۰۔ سزا پانے کے بعد مجرم کو طعن و تشنیع و تحقیر کرنا بہت بُرا ہے ۱۲۱۔ جو زانی مستحق تازیانہ ہو اور بوجہ مرض کے سزا دینے میں مرجانے کا احتمال ہو تو صحت تک سزا موقوف رکھی جاوے ۱۲۲۔ سزائیں دو قسم کی ہیں، ایک معیّن دوسری مفوّض برائے حاکم، اول کو حد دوسری کو تعزیر کہتے ہیں، حدود میں شریف رذیل وجیہ ذلیل سب برابر ہیں، اس میں کسی کی رعایت نہیں تعزیر میں شریف وجیہ آدمی سے چشم پوشی مناسب ہے اور صرف فہمائش کافی ہے ۱۲۳۔ جھوٹے مقدمے کی یا جس کا سچا جھوٹا ہونا معلوم نہ ہو اس مقدمے کی پیروی یا کسی قسم کی اعانت کرنا ممنوع ہے ۱۲۴۔ شراب کا استعمال دوا میں بھی ممنوع ہے۔ ۱۲۵۔ چونکہ نشہ والی چیزوں کی خاصیت ہے کہ تھوڑی سے زیادہ ہو جاتی ہے اس لئے اس کے تھوڑے استعمال سے بھی ممانعت کی گئی۔

## حکومت و انتظامِ مُلکی

۱۲۶۔ جو شخص خود حکومت کی درخواست کرے وہ قابلِ حکومت نہیں ہے، وہ خود غرض ہے جو اس سے بھاگتا ہو وہ زیادہ عدل کرے گا، اس کو حکومت دینا سزاوار ہے ۱۲۷۔ سلطان کی اہانت کی اجازت نہیں ۱۲۸۔ حکام کو بھی حکم ہے کہ رعایا سے نرم برتاؤ کریں سختی نہ کریں ۱۲۹۔ حکام کے پاس جا کر ان کی خوشامد سے ان کی ہاں میں ہاں ملانا، ان کو ظلم کے طریقے بتلانا اس میں اعانت کرنا سخت مذموم ہے ۱۳۰۔ حق بات کہہ دینے میں حکام سے مت دبو ۱۳۱۔ حکام کو مناسب نہیں کہ رعایا کے عیوب و جرائم کا بلا ضرورت تجسس کریں

کہ ہیچ نفس بشر خالی از خطا نبود

۱۳۲۔ بلا قصور کسی کو گھور کر دیکھنا، جس سے ڈر جاوے جائز نہیں ۱۳۳۔ اگر حکام ظلم کرنے لگیں، ان کو بُرا مت کہو، سمجھ جاؤ کہ ہم سے حاکمِ حقیقی کی نافرمانی ہوئی ہے۔ یہ اس کی سزا ہے۔ اپنی حالت دُرست کرلو۔ اللہ تعالیٰ حکام کے قلوب کو نرم کر دیں گے۔ ۱۳۴۔ حاکم کا ایسی جگہ بیٹھنا جہاں نہ حاجت مند جا سکے، نہ کسی ذریعہ سے اپنی فریاد وہاں پہنچا سکے، جائز نہیں ۱۳۵۔ غصے کی حالت میں حواس دُرست نہیں رہتے

اس وقت مقدمہ فیصل کرنا نہ چاہیئے ۱۳۶۔ رشوت لینے کی سخت ممانعت ہے گو ہدیہ کے طور پر ہو ۱۳۷۔ جھوٹا دعوےٰ، جھوٹی گواہی، جھوٹی قسم، جھوٹا انکار کسی کے حق کا یہ سب گناہ ہے ۱۳۸۔ اپنا حق ثابت کرنے کے لئے کوشش کرنا کوئی بری بات نہیں بلکہ اس میں کاہلی کی راہ سے بیٹھ رہنا کم ہمتی قرار دی گئی ہے اور باوجود کوشش کرنے کے ناکامی ہو اس کا زیادہ غم کرنا بھی برا ہے سمجھ لے کہ حاکمِ حقیقی کو یہی منظور تھا۔ ۱۳۹۔ قوی شبہ میں حوالات کر دینے کی اجازت ہے ۱۴۰۔ سواری اور نشانہ بازی کی مشق کا حکم ہے ۱۴۱۔ گھوڑے کی دم کی دم کے بال اور ایال اور پیشانی کے بال مت کاٹو دم کے بال سے مکھی اڑاتا ہے ایال سے اس کو گرمی پہنچتی ہے، پیشانی کے بالوں میں برکت ہے۔

## سفر

۱۴۲۔ راہ میں سواری کے جانور کو کہیں کہیں گھاس چرنے چھوڑ دیا کرو اور اگر خشکی کا زمانہ ہو اور گھاس نہ ہو تو راہ میں حرج مت کرو، جلدی منزل پر پہنچ کر اس کے کھانے پینے کا انتظام کرو اور جہاں ٹھہرنا ہو سڑک کو چھوڑ کر ٹھہرو ۱۴۳۔ جہاں تک ممکن ہو سفر تنہا مت کرو ۱۴۴۔ جب کام ہو چکے جلدی اپنے ٹھکانے آجاؤ، خواہ مخواہ سفر میں بے آرام مت رہو ۱۴۵۔ شب کے سفر میں منزل جلدی کٹتی ہے ۱۴۶۔ سفر میں مصلحت یہ ہے کہ رفیقوں میں سے ایک کو اپنا سردار بنالیں، شاید باہم کچھ تکرار اختلاف ہو جاوے تو فیصلہ آسان ہو۔

۱۴۷۔ سالار قافلے کو چاہیئے تمام مجمع کا خیال رکھے کوئی چھوٹ تو نہیں گیا ہے کسی کو سواری وغیرہ کی تکلیف تو نہیں ہے ۱۴۸۔ قافلہ جب منزل پہ اترے تو متفرق نہ اترے سب قریب قریب مل کر ٹھہریں اگر کسی پر آفت آوے تو دوسرے مدد تو کر سکیں۔

۱۴۹۔ اگر بوجہ قلت سواریوں کے ہمراہیوں میں باری مقرر ہو تو سب کو ہی انصاف کی رعایت ضروری ہے۔ اپنی کو ترجیح نہ دے، قاعدہ مقررہ کے موافق سب کو عملدرآمد ضرور ہے۔ گو سردار ہی کیوں نہ ہو ۱۵۰۔ اگر چلتے چلتے کوئی بات چیت کرنے کے لئے زیادہ ٹھہرنا ہو تو سواری سے اتر جانا چاہیئے اس پر بیٹھے بیٹھے گھنٹوں نہ باتیں کرتے

رہیں، اس میں جانور کو تکلیف ہوتی ہے، سواری قطع مسافت کے لئے موضوع ہے۔
۱۵۱۔ جب منزل پر پہنچو، دوسرا کام پیچھے کرو، پہلے جانور پر سے اسباب زین وغیرہ جدا کرد ۱۵۲۔ اگر اللہ تعالیٰ فراغت کی سواری دے تو پیادہ چلنے والوں کو اس پر سوار کر دو۔ یہ نہیں کہ ان کے پاؤں میں تو چھالے پڑ جاویں اور تم نام آوری کے لئے ان کو کوتل لے چلو ۱۵۳۔ جب مقابلۂ غنیم کے لئے سفر کرنا ہو، حتی الامکان اس کے پوشیدہ کرنے کی کوشش کرنا چاہیئے لیکن اگر اظہار میں مصلحت ہو تو اظہار کر دینا چاہیئے۔
۱۵۴۔ جو لوگ لڑنے کے قابل نہیں یا ان کو لڑنا منظور نہیں جیسے بچہ، عورت، بڈھا، مزدور، خدمتگار، عالم۔ درویش کفار کا، ان کو مقاتلہ میں قتل کرنا منع ہے ۱۵۵۔ دشمن کو امن دے کر بدعہدی کرنا بہت ہی بڑا گناہ ہے ۱۵۶۔ ایلچی کو کبھی قتل نہ کرنا چاہیئے۔
۱۵۷۔ اخفائے واردات جرم ہے ۱۵۸۔ جو شخص کافر رعایا پر ظلم کرے یا اس کے حقوق میں کمی کرے یا اس کو بے موقع تکلیف دے یا اس کی ناراضی سے اسکی چیز لے جاوے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قیامت میں اس پر دعویٰ دائر فرمائیں گے ۱۵۹۔ اگر جانور ذبح کرنا ہو تو چھری خوب تیز کر دو اس کو ترسا کر مت مارو، گلا گھوٹنے میں جانور کو کس قدر اذیت ہوتی ہے اللہ تعالیٰ نے اس کو حرام فرمایا ہے ۱۶۰۔ کتا ایذا دینے والا جانور ہے، غریب پردیسی کی کیسی ٹانگ لیتا ہے اور اس میں ایک خصلت ایسی بری ہے کہ قومی ہمدردی نہیں اپنے جنس کو دیکھ کر کس قدر ناراض ہوتا ہے۔ اس وجہ سے بلا ضرورت اس کا پالنا ممنوع قرار دیا گیا ہے ۱۶۱۔ جانوروں کو باہم لڑانا جیسے مرغوں بکروں کو لڑاتے ہیں، ممنوع کیا گیا ۱۶۲۔ اکثر اوقات شکار میں مشغول رہنا آدمی کو بیکار اور بدعقل کر دیتا ہے، اپنے ضروری کاموں سے جاتا رہتا ہے۔

## آدابِ معاشرت وخورد ونوش

۱۔ اگر سالن میں مکھی گر پڑے تو اس کو غوطہ دے کر پھینک دو، پھر اگر دل چاہے کھانا کھاؤ اس کے ایک بازو میں بیماری دوسرے میں شفا ہے، زہریلے بازو کو اول ڈالتی ہے

دُوسرے بازو کے ڈالنے سے اس کا تدارک ہو جاوے گا ۲۔ بسم اللہ کر کے کھانا شروع کرو اور داہنے ہاتھ سے کھاؤ اور اپنے سامنے سے کھاؤ البتہ اگر اس برتن میں کھانے کی چیز کئی قسم کی ہے مثلاً کئی طرح کا پھل، میوہ، شیرینی اس وقت جو مرغوب ہو جس طرف سے چاہو اُٹھا لو۔ ۳۔ جس چیز میں سب انگلیاں نہ لگانی پڑیں اس کو تین انگلی سے کھاؤ اور انگلیاں چاٹ لیا کرو اور برتن میں اگر سالن ختم ہو چکے تو اس کو بھی صاف کر لیا کرو اس سے برکت ہوتی ہے ۴۔ اگر ہاتھ سے لقمہ چھوٹ کر گر جاوے، اس کو اُٹھا لو صاف کر کے کھا لو، تکبر مت کرو یہ سرکاری نعمت ہے، ہر شخص کو نصیب نہیں ہوتی۔ ۵۔ کھانا تواضع کے ساتھ بیٹھ کر کھاؤ متکبروں کی طرح تکیہ لگا کر مت کھاؤ ۶۔ اگر کھانا کم ہے اور آدمی زیادہ ہیں، سب آدھا آدھا پیٹ کھا لو، یہ نہیں کہ ایک تو سیر ہو کر کھاوے دوسرا پیٹ پیٹتا پھرے۔ ۷۔ کھجور، انگور مٹھائی وغیرہ اس قسم کی چیزیں اگر کئی آدمی مل کر کھا دیں تو ہر شخص ایک ایک دانہ اُٹھاوے دو دو ایک دم لینا بے تمیزی اور حرص کی دلیل ہے ۸۔ پیاز، لہسن خام یا کوئی اور بدبودار چیز کھا کر مجمع میں نہ جاؤ کہ لوگوں کو تکلیف ہوگی ۹۔ جنس ناپ تول کر پکاؤ، زنانِ ہند کی طرح اندھا دھند مت اُٹھاؤ کہ آٹھ دن کی جنس چار ہی دن میں تمام ہو جاوے لیکن بچے ہوئے کو مت ناپو تولو، اس میں بے برکتی ہوتی ہے ۱۰۔ کھانے سے فارغ ہو کر اپنے رزاق کا شکر بجالاؤ، اسی طرح پانی پینے کے بعد ۱۱۔ کھانے کے قبل اور بعد بھی ہاتھ دھوؤ، کلی کرو ۱۲۔ بہت جلتا ہوا کھانا مت کھاؤ، اس سے نقصان ہوتا ہے ۱۳۔ مہمان کی خاطر داشت و مدارات کرو، ایک روز کسی قدر تکلف کا کھانا کھلا دو، تین دن تک اس کا حق مہمانی ہے۔ مہمان کو بھی زیبا نہیں کہ میزبان کے گھر جم ہی جاوے کہ وہ تنگ آ جاوے ۱۴۔ کھانا سب مل کر کھاؤ، اس میں برکت ہوتی ہے ۱۵۔ جب کھانا کھا چکو تو پہلے دسترخوان اُٹھوا دو، خود اس کو چھوڑ کر اُٹھنا خلافِ ادب ہے اور اگر اپنے ساتھی سے پہلے کھا چکو تب بھی اس کا ساتھ دو، تھوڑا تھوڑا کھاتے رہو، کہیں تمہارے اُٹھنے سے وہ بھوکا نہ اُٹھ کھڑا ہو اور اگر کسی وجہ سے اٹھنا ہی ضرور ہے تو اس سے عُذر کر دو ۱۶۔ مہمان کو گھر کے دروازے تک پہنچانا سُنت ہے ۱۷۔ پانی ایک سانس میں مت پیو، تین سانس میں پیو اور سانس

لینے کے وقت برتن منہ سے جُدا کرلو اور پانی بسم اللہ کہہ کر پیو اور پی کر الحمد للہ کہو۔ ۱۸۔ مشک سے منہ لگا کر پانی مت پیو، اسی طرح جو برتن ایسا ہو جس سے دفعتاً زیادہ پانی آجانے کا احتمال ہے یا یہ اندیشہ ہے کہ اس میں سے کوئی سانپ بچھو نہ آجاوے ۱۹۔ بلا ضرورت کھڑے ہو کر پانی مت پیو ۲۰۔ چاندی سونے کے برتن میں کھانا پینا حرام ہے ۲۱۔ پانی پی کر اگر دوسرں کو بھی دینا ہو تو پہلے داہنے والے کو دو پھر اس کے داہنے والے کو اسی طرح دَور ختم ہونا چاہئے۔ ۲۲۔ کنارہ ٹوٹے برتن سے ٹوٹن کی طرف سے پانی مت پیو۔ ۲۳۔ شام کے وقت بچوں کو باہر مت نکلنے دو اور شب کو بسم اللہ کہہ کے دروازے بند کرلو اور بسم اللہ کر کے برتنوں کو ڈھانک دو اور چراغ سوتے وقت گل کر دو ۲۴۔ کھانے پینے کی چیز کسی کے پاس لے جاؤ تو ڈھانک کر لے جاؤ ۲۵۔ سوتے وقت آگ کھلی مت چھوڑ دو، بجھا دو یا اچھی طرح دبا دو۔

## پوشش و زینت

۲۶۔ مردوں کو ٹخنوں سے نیچے کرتا یا پاجامہ یا لنگی پہننا ممنوع ہے، اسی طرح حریر یا زری کا کپڑا پہننا ممنوع ہے۔ البتہ چار انگشت چوڑی گوٹ بیل وغیرہ جائز ہے۔ اس سے زیادہ ممنوع ہے۔ ۲۷۔ ایک جوتی پہن کر مت چلو، سر سے پاؤں تک ایک کپڑے کے اندر مت لپٹ جاؤ کہ چلنے میں یا جلدی سے ہاتھ نکالنے میں تکلیف ہو، جس طرح بعضے موسم سردی میں رضائی میں لپٹ جاتے ہیں، ایسی وضع سے کپڑا مت پہنو کہ اُٹھتے بیٹھتے ستر کھل جاوے۔
۲۸۔ کپڑا داہنی طرف سے پہننا شروع کرو مثلاً داہنی آستین پہلے پہنو علیٰ ہذا۔
۲۹۔ کپڑا پہن کر اپنے مولیٰ کا اس طرح شکریہ ادا کرنے سے بہت سے گناہوں کی مغفرت ہوتی ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ کَسَانِیْ هٰذَا وَرَزَقَنِیْهِ مِنْ غَیْرِ حَوْلٍ مِّنِّیْ وَلَا قُوَّةٍ ۳۰۔ امیروں کے پاس زیادہ بیٹھنے سے دنیا کی ہوس بڑھتی ہے، عمدہ پوشاک کی فکر ہوتی ہے بہتر یہ ہے کہ جب تک کپڑے میں پیوند نہ لگ جاوے، اس کو پرانا نہ سمجھے ۳۱۔ کپڑے میں نہ اس قدر زینت واہتمام کرے کہ انگشت نما ہونے لگے کہ ریا اور تکبر ہے اور نہ بالکل بدحیثیت میلا گندا رہے کہ نعمت کی ناشکری ہے، سادگی کے ساتھ

توسط رکھے ۳۲۔ اپنی وضع کو چھوڑ کر دوسری قوموں کی وضع ولوشش سے ایسی نفرت ہونا چاہیئے جیسا کہ مرد کو انگیا لہنگے کے پہننے سے جو کہ عورتوں کی وضع ہے ۳۳۔ عورت کو باریک کپڑا پہننا گویا ننگا پھرنا ہے ۳۴۔ اگر تانا ریشم کا اور بانا سوت کا ہو تو کچھ مضائقہ نہیں ۳۵۔ مرد کو سونے کی انگشتری پہننا حرام ہے۔ البتہ چاندی کی انگشتری کا مضائقہ نہیں مگر ساڑھے چار ماشہ سے کم ہونی چاہیئے ۳۶۔ بجتا زیور جیسے گھنگھرو وغیرہ پہننا ممنوع ہے۔ ۳۷۔ جوتے کئی کئی جوڑے رکھا کرو، اس میں بہت سی مصلحتیں ہیں، داہنے پاؤں میں اوّل پہنو اور اتارنے میں پہلے بائیں سے اتارو ۳۸۔ جوتا پہننے میں اگر ہاتھ سے کام لینا پڑے۔ مثلاً تنگ ہے یا تسمہ وغیرہ باندھنا ہے تو کھڑے ہو کر مت پہنو ۳۹۔ جہاں جوتا چوری ہو جانے کا ڈر ہو تو اٹھا کر اپنے پاس رکھو ۴۰۔ یہ چیزیں فطرتِ سلیمہ کا مقتضا ہیں، ختنہ کرنا، لبیں کٹانا، زیر ناف بال لینا، ناخن کٹانا، بغل کے بال لینا اور چالیس روز سے زیادہ بال و ناخن چھوڑنے کی اجازت نہیں ۴۱۔ سفید بالوں میں خضاب کرنا مستحب ہے مگر سیاہ خضاب سے ممانعت آئی ہے ۴۲۔ مردوں کو عورتوں کا لباس اور عورتوں کو مردوں کا لباس اور شکل و صورت بنانا حرام ہے ۴۳۔ کسی کے بال ملا کر اپنے بال بڑھانا اور بدن گودنا حرام ہے اور موجبِ لعنت ہے ۴۴۔ کسم اور زعفران کا رنگا کپڑا پہننا مرد کے لئے ممنوع ہے ۴۵۔ داڑھی کٹانا جب مٹھی سے زائد نہ ہو، منع ہے، البتہ اگر ایک آدھ بال بڑھا ہوا ہو اس کو برابر کرنے میں مضائقہ نہیں ۴۶۔ اگر سر پر بال ہوں تو ان کو دھوتے رہو، کنگھی کرتے رہو، تیل لگا لیا کرو، اسی طرح داڑھی مگر ہر وقت کنگھی چوٹی میں رہنا واہیات بات ہے ۴۷۔ اگر بال سفید ہونا شروع ہو جاویں تو ان کو اکھاڑ کر مت نکالو ۴۸۔ لڑکوں کا سر منڈا دینا بال رکھنے سے بہتر ہے ۴۹۔ عورت کے لئے بہتر ہے کہ ہاتھوں کو مہندی لگائے اور کچھ نہیں تو ناخن ہی کو لگالے ۵۰۔ سرمہ سوتے وقت تین تین سلائیاں دونوں آنکھوں میں لگا لیا کرو ۵۱۔ گھر کو صاف رکھو بلکہ گھر کے روبرو بھی خس و خاشاک جمع مت کرو ۵۲۔ کبھی کبھی عطر مل لیا کرو ۵۳۔ تصویر گھر میں مت رکھو۔

۵۴۔ چوسر، گنجفہ، شطرنج وغیرہ کھیلنا، کبوتر اڑانا، راگ باجے میں مشغول رہنا، یہ سب

ممنوع ہے۔

## آداب طب

۵۵۔ دوا دارو کرنے کی اجازت بلکہ ترغیب دی گئی ہے۔
۵۶۔ مریض کو کھانے پینے پر زیادہ زبردستی مت کرو۔
۵۷۔ حرام چیز کو دوا میں استعمال مت کرو ۵۸۔ خلاف شرع تعویذ گنڈا ٹوٹکہ ہرگز استعمال مت کرو ۵۹۔ نظر بد اگر لگ جاوے جس کی نظر لگنے کا احتمال ہو اس کا منہ اور دونوں ہاتھ کہنیوں سمیت اور دونوں پاؤں اور دونوں زانو اور استنجے کا موضع دھلوا کر پانی جمع کرکے اس شخص کے سر پر ڈال دو جس کی نظر لگی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو جاوے گی۔
۶۰۔ حتی الامکان معدے کی اصلاح وحفاظت کا اہتمام کرو، تمام بدن درست رہتا ہے۔ اور اگر معدے میں بگاڑ ہوا تو تمام بدن میں بیماری ہو جاتی ہے ۶۱۔ جن بیماریوں سے لوگوں کو نفرت ہوتی ہے جو شخص ان امراض میں مبتلا ہو، اس کے لئے بہتر ہے کہ لوگوں سے علیحدہ رہے تاکہ ان کو تکلیف وایذا نہ پہنچے ۶۲۔ بدشگونی وغیرہ کا ماننا ایک قسم کا شرک ہے ۶۳۔ نجوم ورمل اور ہمزاد کا عمل سب چیزیں ایمان کو تباہ کرنے والی ہیں۔

## آداب خواب

۶۴۔ اگر وحشت ناک خواب نظر آوے تو بائیں طرف تین بار تھتکار دو اور تین بار اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْم ط پڑھو اور جس کروٹ لیٹے ہو، اس کو بدل ڈالو اور کسی سے ذکر مت کرو۔ انشاء اللہ تعالیٰ کچھ ضرر نہ ہوگا ۶۵۔ اگر خواب کہنا ہو ایسے شخص سے کہو جو عاقل ہو، یا دوست ہو تاکہ بُری تعبیر نہ دے کیونکہ اکثر تعبیر کے موافق ہو جاتا ہے۔
۶۶۔ جھوٹا خواب کبھی مت بناؤ بڑا سخت گناہ ہے۔

## آداب سلام

۶۷۔ باہم سلام کیا کرو، اس سے محبت بڑھتی ہے
۶۸۔ سلام میں جان پہچان والوں کی تخصیص مت کرو، جو مسلمان مل جاوے اس کو سلام کرو ۶۹۔ سوار کو چاہیئے کہ پیادے کو سلام کرے اور چلنے والا بیٹھنے والے کو اور تھوڑے آدمی زیادہ آدمیوں کو اور کم عمر زیادہ عمر والے کو ۷۰۔ جو شخص ابتداء بہ سلام کرتا ہے اس کو زیادہ ثواب ملتا ہے ۷۱۔ اگر کئی

شخصوں میں سے ایک شخص سلام کرے، سب کی طرف سے کافی ہے اسی طرح کئی شخصوں میں ایک شخص جواب دے دے بس ہے۔

## آداب استیذان

۷۲۔ اگر کسی سے ملنے جاؤ تو بدون اطلاع و اجازت کے اس کے مکان میں مت جاؤ اگرچہ وہ مکان مردانہ ہو اور تین بار پکارنے سے اگر اجازت نہ ملے تو واپس چلے آؤ، اسی طرح اپنے گھر کے اندر بھی بے پکارے اور بے بلائے مت جاؤ، شاید کوئی بے پردہ ہو، البتہ اگر کوئی شخص عام مجلس میں بیٹھا ہے اس کے پاس جانے کے لئے اجازت لینے کی حاجت نہیں ۷۳۔ اگر پکارنے کے وقت مکان والا پوچھے کہ کون تو یوں مت کہو کہ میں ہوں بلکہ اپنا نام بتلاؤ کہ زید ہے مثلاً۔

## آداب مصافحہ و معانقہ و قیام

۷۴۔ مصافحہ کرنے سے دل صاف ہو جاتا ہے اور گناہ معاف ہوتے ہیں ۷۵۔ محبت سے معانقہ کرنے میں کچھ مضائقہ نہیں البتہ بشہوت حرام ہے ۷۶۔ کسی بزرگ یا معزز آدمی کے آنے کے وقت تعظیماً کھڑا ہونا مضائقہ نہیں مگر اس کے بیٹھنے سے بیٹھ جانا چاہیئے۔ یہ کفّار کی مشابہت ہے کہ سردار بیٹھا رہے اور سب حشم و خدم دست بستہ کھڑے رہیں۔ یہ تکبّر کا شعبہ ہے البتہ جہاں زیادہ بے تکلفی ہو اور بار بار اٹھنے سے ان بزرگ کو تکلیف ہوتی ہو تو نہ اُٹھے۔

## بیٹھنا، لیٹنا، چلنا

۷۷۔ ٹانگ پر ٹانگ رکھ کر اس طرح لیٹنا جس سے بے پردگی ہو ممنوع ہے البتہ اگر بدن نہ کھلے تو مضائقہ نہیں ۷۸۔ بن ٹھن کر اتراتے ہوئے مت چلو ۷۹۔ چار زانو بیٹھنا اگر براہِ تکبّر نہ ہو تو مضائقہ نہیں ۸۰۔ اُلٹے مت لیٹو ۸۱۔ ایسی چھت پر مت سوؤ جس میں آڑ نہ ہو، شاید لڑھک کر گر پڑو ۸۲۔ کچھ دھوپ میں کچھ سائے میں مت بیٹھو ۸۳۔ عورت اگر بضرورت باہر نکلے تو سڑک کے کنارہ کنارہ چلے، بیچ میں نہ چلے۔

## آداب مجلس

۸۴۔ بے ضرورت لب سڑک مت بیٹھو اور اگر بضرورت

سر راہ بیٹھنا ہو تو ان امور کا لحاظ رکھو۔ نامحرم کو مت دیکھو، کسی راہ چلنے والے کو تکلیف مت دو نہ اس کا راستہ تنگ کرو جو شخص سلام کرے اس کا جواب دو، نیک بات بتلاتے رہو، بُری بات سے منع کرتے رہو اگر کسی پر ظلم ہوتا دیکھو، اٹھ کر مدد کرو کوئی راہ بھول گیا ہو، اس کو راہ بتلا دو۔ اگر کسی کو سوار ہونے میں یا اسباب لادنے میں معین کی ضرورت ہو اس کی مدد کر دو ۸۵۔ کسی کو اس کی جگہ سے اُٹھا کر خود اس کی جگہ مت بیٹھو ۸۶۔ جو شخص اپنی جگہ سے اُٹھ کر چلا جاوے اور پھر جلدی واپس آ کر بیٹھنے کا ارادہ رکھتا ہو وہ جگہ اسی کا حق ہے دوسرے شخص کو وہاں نہ بیٹھنا چاہیئے۔

۸۷۔ صدرِ مجلس کو مناسب ہے کہ اگر کسی ضرورت سے مجلس سے اُٹھنا ہو اور پھر آ کر بیٹھنا ہو تو اٹھتے وقت کوئی چیز رومال، عمامہ وغیرہ وہاں چھوڑ دے تاکہ حاضرین کو معلوم ہو جاوے ۸۸۔ جو دو شخص قصداً مجلس میں ایک جگہ بیٹھے ہوں۔ اُن کے درمیان میں بلا ان کی اجازت کے مت بیٹھو ۸۹۔ جو شخص تم سے ملنے آوے تم کو چاہیئے کہ ذرا اپنی جگہ سے کھسک جاؤ۔ گو مجلس میں گنجائش ہو، اس میں اس کا اکرام ہے ۹۰۔ نہ کسی کی پُشت کی طرف بیٹھو، نہ کسی کی طرف پُشت کر کے بیٹھو ۹۱۔ جب مجلس میں جاؤ جہاں جگہ ملے بیٹھ جاؤ۔ یہ نہیں کہ تمام حلقے کو پھاند کر ممتاز جگہ پہنچو ۹۲۔ چھینکنا راحت بخش چیز ہے۔ بعد چھینکنے کے الحمد للہ کہے سُننے والا یرحمک اللہ کہے پھر چھینکنے والا اس کو کہے يَهْدِيْكُمُ اللّٰهُ وَيُصْلِحُ بَالَكُمْ۔ ۹۳۔ جب کسی کو کثرت سے چھینک آنا شروع ہوں پھر یرحمک اللہ کہنا ضروری نہیں ۹۴۔ جب چھینک آوے تو منہ پر کپڑا یا ہاتھ رکھ لے اور پست آواز سے چھینک لے ۹۵۔ جمائی کو حتی الامکان روکنا چاہیئے اور اگر نہ رُکے تو منہ ڈھانک لینا چاہیئے ۹۶۔ بہت زور سے مت ہنسو۔

۹۷۔ مجلس میں ناک بھویں چڑھا کر مت بیٹھو۔ حاضرین سے ہنستے بولتے رہو، ان میں ملے جلے رہو، جس قسم کی باتیں ہوں، ان میں شریک رہو، بشرطیکہ خلافِ شرع کوئی بات نہ ہو۔

## آدابِ متفرقہ

۹۸۔ مسلمان کے مسلمان پر یہ حقوق ہیں، جب

ملے سلام کرو، پکارے تو جواب دو، دعوت کرے تو قبول کرو اور چھینکے تو یرحمک اللہ کہو، جب کہ اس نے الحمد للہ کہا ہو۔ بیمار ہو جائے تو عیادت کرو، مر جاوے تو اس کے جنازے کے ہمراہ جاؤ اور جو اپنے لیے پسند کرتے ہو وہی اس کے لئے پسند کرو ۹۹۔ اپنے گھر جا کر گھر والوں کو سلام کرو ۱۰۰۔ خط لکھ کر اس پر مٹی چھوڑ دیا کرو ۱۰۱۔ لکھتے لکھتے اگر مضمون سوچنے لگو، قلم کان میں رکھ لیا کرو، اس سے مضمون خوب یاد آتا ہے۔
۱۰۲۔ اپنے چھوٹے بچوں سے پیار محبت کرنے میں بھی ثواب ہے ۱۰۳۔ دوسرے شخص کے کپڑے سے ہاتھ مت پونچھو۔ البتہ اگر اس کو ناگوار نہ ہو تو مضائقہ نہیں مثلاً وہ تمہارا ہی دیا ہوا کپڑا پہن رہا ہے، ایسی صورت میں غالباً اس کو ناگوار نہ ہوگا۔
۱۰۴۔ مجلس میں کسی کی طرف پاؤں مت پھیلاؤ ۱۰۵۔ جس سے ملو کشادہ روئی سے ملو بلکہ تبسم مناسب ہے تاکہ وہ خوش ہو جاوے ۱۰۶۔ سب سے اچھا نام عبداللہ اور عبدالرحمٰن ہے ۱۰۷۔ نہ ایسا نام رکھو جس سے فخر و دعویٰ پایا جاوے، نہ ایسا جس کے بُرے معنے ہوں ۱۰۸۔ بندۂ حسن، بندۂ حسین وغیرہ نام مت رکھو ۱۰۹۔ زمانے کو بُرا مت کہو کیونکہ زمانہ تو کچھ نہیں کر سکتا وہ بات نعوذ باللہ اللہ کی طرف پہنچتی ہے ۱۱۰۔ افواہی باتوں کی حکایت کرتے وقت اکثر کہا جاتا ہے کہ لوگ یوں کہتے ہیں اور سُننے والا اس کو معتبر خبر جانتا ہے۔ اس لئے اس کہنے سے ممانعت آئی ہے کہ لوگ یوں کہتے ہیں۔ غرض بلا سند بات نہ کہے ۱۱۱۔ یوں نہ کہو کہ اگر خدا چاہے اور فلانا شخص چاہے یا یہ کہ اوپر خدا نیچے تم بلکہ یوں کہو کہ اگر خدا چاہے پھر فلانا چاہے ۱۱۲۔ فساق و فجار کے لئے زیادہ تعظیمی الفاظ مت کہو ۱۱۳۔ بُرا شعر کہنا تو بُرا ہی ہے۔ مباح اشعار میں بھی اس قدر مشغولی بُری ہے جس سے دین و دنیا کی ضروریات میں حرج ہونے لگے اور اسی کی دُھن ہو جاوے ۱۱۴۔ باتیں بہت تکلف سے چبا چبا کر مت کرو نہ کلام میں زیادہ مبالغہ کرو ۱۱۵۔ اپنے وعظ پر خود عمل نہ کرنے کا بڑا وبال ہے۔ ۱۱۶۔ کلام میں بین توسط کا لحاظ رکھے۔ نہ اس قدر اختصار کہ مطلب بھی سمجھ میں نہ آوے نہ اس قدر طول کہ لوگ گھبرا جاویں۔ ۱۱۷۔ جس طرح عورت کو احتیاط ضروری ہے کہ غیر مرد کے

کان میں اس کی آواز نہ پڑے، اسی طرح مرد کو احتیاط واجب ہے کہ خوش آوازی سے غیر عورتوں کے رُوبرو اشعار وغیرہ پڑھنے سے اجتناب رکھے کیونکہ رقیق القلب ہوتی ہیں ان کی خرابی کا اندیشہ ہے۔

۱۱۸۔ گانے بجانے کا شغل قلب کو خراب کر دیتا ہے کیونکہ نفوس میں خبث غالب ہے اور گانے بجانے سے کیفیت موجودہ کو حرکت و قوت ہوتی ہے اور ظاہر ہے کہ مقدمہ حرام کا حرام ہی ہے۔

## حفظِ لسان

۱۱۹۔ مزن بے تامل بگفتار دم
نکو گوئی گر دیر گوئی چہ غم

بعض اوقات سرسری طور پر ایسی بات منہ سے نکل جاتی ہے کہ جہنم میں لے جاتی ہے جب سوچ کے بولوگے اس آفت سے محفوظ رہوگے ۱۲۰۔ گالیاں دینا فاسقوں کا کام ہے ۱۲۱۔ کسی کو فاسق، کافر، ملعون، خدا کا دشمن، بے ایمان مت کہو۔ اگر وہ شخص ایسا نہ ہوگا تو یہ سب چیزیں لوٹ کر کہنے والے پر پڑیں گی۔ اسی طرح یہ کہنا کہ فلانے پر خدا کی مار، خدا کی پھٹکار، خدا کا غضب پڑے یا دوزخ نصیب ہو خواہ کسی آدمی کو کہا جائے یا جانور کو یا کسی بے جان چیز کو ۱۲۲۔ اگر کوئی تم کو سخت کلمہ کہے اسی قدر تم بھی کہہ سکتے ہو اور زیادتی کرنے میں پھر تم گنہگار ہوگے ۱۲۳۔ اکثر لوگ کہا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ رحم فرماوے لوگوں میں بڑی غفلت ہے، گناہوں پر بڑی جرأت ہے وغیرہ ذلک۔ اگر یہ بات تاسفاً وشفقۃً کہی جاوے مضائقہ نہیں اور اگر براہِ خودپسندی وخودبینی کہا جاوے تو یہ اوّل اسی الزام کا مورد ہے جو اوروں پر عائد کر رہا ہے۔
۱۲۴۔ ڈورو یہ پن کبھی مت کرو کہ جیسوں میں گئے ویسی ہی باتیں بنانے لگے۔ بقول شخصے جمنا پر گئے جمنا داس، گنگا پر گئے گنگا داس، ۱۲۵۔ چغلخوری ہرگز مت کرو۔
۱۲۶۔ سچ بولو، جھوٹ ہرگز مت بولو۔ البتہ دو شخصوں میں مصالحت کرانے کے لئے جھوٹ بولنے کا مضائقہ نہیں ۱۲۷۔ کسی کے منہ پر خوشامد سے اس کی تعریف مت کرو۔ اسی طرح غائبانہ بھی تعریف کرنا ہو تو اس میں مبالغہ اور یقینی دعویٰ

مت کرو کیونکہ حقیقتِ حال تو اللہ تعالیٰ ہی کو معلوم ہے بلکہ یوں کہو کہ میرے علم میں فلاں شخص ایسا ہے اور یہ بھی اسوقت کہو جب اسکو اپنے علم میں ویسا سمجھتے ہو۔

۱۲۸۔ غیبت کبھی مت کرو اس سے علاوہ گناہ کے دینوی طرح طرح کے فساد پیدا ہوتے ہیں اور حقیقت غیبت کی یہ ہے کہ کسی کی پیٹھ پیچھے اسکی ایسی بات کہنا کہ اگر وہ سُنے تو اس کو ناگوار ہو۔ اگرچہ وہ بات اس کے اندر موجود ہی ہو اور اگر وہ بات اس میں نہیں ہے تو وہ غیبت سے بھی بڑھ کر بہتان ہے ۱۲۹۔ اگر اتفاقاً غلبۂ نفس و شیطان سے کوئی معصیت سرزد ہو جاوے تو اس کو گاتے مت پھرو۔ ۱۳۰۔ بحث مباحثہ میں کسی سے مت اُلجھو۔ جب دیکھو کہ مخاطب حق بات نہیں مانتا خاموش ہو جاؤ اور ناحق سخن پروری تو بہت ہی بُری ہے ۱۳۱۔ محض لوگوں کو ہنسانے کے لئے جھوٹی باتیں بنانے کی عادت مت ڈالو ۱۳۲۔ جس کلام سے نہ کوئی دینوی فائدہ ہو نہ دینی اس کو زبان سے مت نکالو ۱۳۳۔ اگر کسی شخص سے کوئی گناہ خطا ہو جاوے اس کو دلسوزی سے نصیحت کرنا تو اچھی بات ہے مگر محض اس کی تحقیر کی غرض سے ملامت کرنا، عار دلانا بُری بات ہے ڈرنا چاہیئے کہیں ناصح صاحب اسی بلا میں نہ مُبتلا ہو جاویں۔

۱۳۴۔ غیبت جیسے زبان سے ہوتی ہے اسی طرح کسی کی نقل اتارنے سے بھی بلکہ یہ زیادہ قبیح ہے مثلاً آنکھ دبا کر دیکھنا، لنگڑا کر چلنا ۱۳۵۔ زیادہ مت ہنسو اس سے دل مُردہ ہو جاتا ہے یعنی اس میں قساوت و غفلت آجاتی ہے اور چہرے کی رونق جاتی رہتی ہے ۱۳۶۔ جس شخص کی غیبت ہو گئی ہو اور اس سے کسی وجہ سے معاف کرانا دُشوار ہو تو ہارے دلیے اس کا علاج یہ ہے کہ اس شخص کے لئے اور اس کے ساتھ اپنے لئے استغفار کرو اس طرح : اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلَہٗ۔

۱۳۷۔ جھوٹا وعدہ مت کرو حتیٰ کہ بچے کے بہلانے کو بھی جھوٹ مت کہو کہ تجھ کو مٹھائی دیں گے بسکٹ دیں گے۔ اگر کہو تو دینے کی نیّت رکھو ۱۳۸۔ کسی کا دل خوش کرنے کے لئے خوش طبعی کرنا مضائقہ نہیں مگر اس میں دو امر کا لحاظ رکھو۔ ایک یہ کہ جھوٹ نہ بولو۔ دوسرے یہ کہ اس شخص کا دل آزردہ مت کرو یعنی اگر وہ بُرا مانتا ہے تو ہنسی مت

کرد ۔ ۱۳۹۔ حسب نسب یا اور کسی کے مال پر شیخی مت بھگارو ۔

## حقوق وخدمت

۱۴۰۔ ماں باپ کی خدمت کرو گو وہ کافر ہی ہوں اور ان کی اطاعت بھی کرو، جب تک کہ خدا اور رسول کے خلاف نہ کہیں ۱۴۱۔ کسی کے ماں باپ کو بُرا کہنا جس کے جواب میں وہ اس کے ماں باپ کو بُرا کہے گویا خود اپنے ماں باپ کو بُرا کہنا ہے ۱۴۲۔ والدین کی خدمت کا یہ بھی تتمہ سمجھنا چاہیئے کہ بعد ان کے انتقال کے ان کے ملنے والوں سے سلوک و احسان کیا جاوے ۱۴۳۔ اعزہ و اقارب سے سلوک کرو اگرچہ وہ تم سے بدسلوکی کریں ۔

۱۴۴۔ ادائے حقوق کے لئے اپنے سلسلۂ قرابت کی تحقیق کرلو ۱۴۵۔ خالہ کا حق بھی مثل ماں کے ہے ۱۴۶۔ اگر ماں باپ ناخوش مر گئے ہوں تو ان کے لئے ہمیشہ دعا و استغفار کرتے رہو۔ اللہ تعالے سے اُمید ہے کہ ان کو رضامند کر دیں گے ۱۴۷۔ چچا کا حق مثل باپ کے ہے ۔ ۱۴۸۔ بڑے بھائی کا حق مثل باپ کے ہے ۱۴۹۔ یوں تو اولاد کی پرورش کا ثواب ہی ہے مگر لڑکیوں کی پرورش کی زیادہ فضیلت ہے ۔

۱۵۰۔ جو کما کما کر بیواؤں اور غریبوں کی خبر گیری کرے اس کو جہاد کے برابر ثواب ملتا ہے ۱۵۱۔ یتیم خواہ اپنا ہو یا غیر ہو اس کی کفالت سے سرکار نبوی ؐ کی معیت بہشت میں نصیب ہوگی ۱۵۲۔ اولاد کا یہ بھی حق ہے کہ اس کو علم و لیاقت سکھلاؤ ۱۵۳۔ پڑوسی کو کسی قسم کی تکلیف نہ دو بلکہ جس قدر ہو سکے نفع پہنچاؤ ۔ ۱۵۴۔ ایک دوسرے کی اس طرح ہمدردی کرو ؎

چو عضوے بدرد آورد روزگار　　دگر عضوہا را نماند قرار

۱۵۵۔ حاجت مند کی کاربرآری میں حتی الامکان سعی کرو۔ اگر خود استطاعت نہ ہو کسی سے سفارش ہی کردو۔ بشرطیکہ جس شخص سے سفارش کرتے ہو اس کو کوئی ضرر یا تکلیف نہ ہو۔

۱۵۶۔ ظالم کی خیرخواہی اس طرح کرو کہ اس کو ظلم سے باز رکھو اور مظلوم کی نصرت تو بہت ہی ضروری ہے ۱۵۷۔ کسی کا عیب دیکھو تو اس کو پوشیدہ کرو، گاتے مت پھرو۔

۱۵۸۔ کسی کو سختی تنگی میں مبتلا دیکھو تو حتی الامکان اسکی مدد کرو ۱۵۹۔ کسی کو حقارت

سمجھو، کسی کی جان ومال وآبرو کا نقصان مت گوارا کرو ۱۶۰۔ کسی کو دُکھ مت دو۔
۱۶۱۔ جو بات اپنے لئے پسند کرتے ہو وہی دُوسرے کے لئے پسند کرو ۱۶۲۔ جس جگہ صرف تین آدمی ہوں، دو آدمی تیسرے سے علیحدہ ہو کر سرگوشی نہ کریں۔ وہ یہی سمجھے گا کہ میرے بارے میں کچھ کہتے سنتے ہوں گے، اس سے اس کو رنج ہوگا۔ اگر ایسی ہی کوئی ضروری بات کہنا ہے تو ایک اور شخص کو کہیں سے بُلالیں۔ یہ دونوں علیحدہ ہو جاویں وہ دونوں علیحدہ۔
۱۶۳۔ سب کی خیر خواہی کرو ۱۶۴۔ مخلوق پر رحم وشفقت رکھو ۱۶۵۔ چھوٹوں پر مہربانی بڑوں کی تعظیم کرو۔ خصوصاً بُوڑھوں کی ۱۶۶۔ اگر تمہارے رُوبرُو کسی کی غیبت ہوتی ہو، حتی الامکان اس سے روکو، اس کی طرف سے جواب دو ۱۶۷۔ کسی میں کوئی عیب دیکھو بلطف ونرمی اس کو مطلع کرو ورنہ دُوسرا شخص اس کو دیکھ کر اس کو رُسوا کرے گا۔
۱۶۸۔ اپنے دوستوں سے اور رفیقوں سے اچھی طرح پیش آؤ ۱۶۹۔ ہر شخص کے رُتبے کے موافق اس کی قدر ومنزلت کرو، سب کو ایک لکڑی سے مت ہانکو ۱۷۰۔ بڑی سنگدلی کی بات ہے کہ تم پیٹ بھر کر بیٹھے رہو اور تمہارا پڑوسی بھُوکا پڑا رہے ۱۷۱۔ غرض کی دوستی بالکل ہیچ ہے محض اللہ کے واسطے بے غرض دوستی ومحبت رکھو ۱۷۲۔ جس شخص سے تم کو محبت ہو اس کو بھی خبر کردو۔ اس سے اس کو بھی محبت ہو جاتی ہے اور اس کا نام ونشان ونسب بھی دریافت کرلو اس سے محبت اور بڑھ جاتی ہے ۱۷۳۔ جس سے دوستی کرنا ہو، اس کا دین ووضع وخیالات اوّل دریافت کرلو ورنہ اثرِ صحبت سے کہیں تم بھی نہ بگڑ جاؤ۔
۱۷۴۔ اگر اتفاقاً کسی سے رنجش ہو جاوے تو تین دن تک غصہ ختم کردو پھر اس سے مل جاؤ اس سے زیادہ بول چال چھوڑ دینا گناہ ہے اور جو پہلے ملاقات کریگا اس کو زیادہ ثواب ملے گا ۱۷۵۔ کسی پر بدگمانی مت کرو، کسی کا عیب مت ڈھونڈو، باہم حسد مت کرو، بغض مت رکھو، قطع تعلق مت کرو، حرصا حرصی مت کرو۔ سب بھائی بن کر رہو۔
۱۷۶۔ اگر دو شخصوں میں رنجش ہو جاوے تو اصلاح کر دیا کرو ۱۷۷۔ اگر تم سے کوئی معذرت کرے اور معافی چاہے اس کا قصور معاف کردو ۱۷۸۔ جو کام کرو سوچ سمجھ کر، انجام دیکھ کر اطمینان سے کرو۔ جلدی میں اکثر کام بگڑ جاتے ہیں مگر ع

" در کار خیر حاجت ہیچ استخارہ نیست

۱۷۹۔ دانا اس کو سمجھو، جو تجربہ کار ہو ۱۸۰۔ ہر امر میں توسط ملحوظ رکھو ۱۸۱۔ تم سے کوئی مشورہ لے وہی صلاح دو جس کو اپنے نزدیک بہتر سمجھتے ہو ۱۸۲۔ کفایت اور انتظام سے خرچ کرنا گویا آدھی معاش ہے، لوگوں کی نظروں میں محبوب رہنا گویا نصف عقل ہے اور اچھی طرح کسی بات کا دریافت کرنا گویا نصف علم ہے ۱۸۳۔ لوگوں سے نرمی و خوش خلقی سے پیش آؤ ۱۸۴۔ لوگوں سے ملنا اور ان کے کام آنا اور ان کی ایذا پر صبر و استقلال کرنا اس سے بہتر ہے کہ گوشۂ عافیت میں اپنی جان بچا کر بیٹھ رہے اور کسی کے کام نہ آوے البتہ اگر نفس کو بالکل برداشت نہ ہو تو لاچاری ہے ۱۸۵۔ غصے کو جہاں تک ہو سکے روکو ۱۸۶۔ تواضع سے رہو تکبر ہرگز مت کرو ۱۸۷۔ لوگوں سے اپنا کہا سُنا لیا دیا معاف کرالو ورنہ قیامت میں بڑی مصیبت ہوگی ۱۸۸۔ دُوسروں کو بھی نیک کام بتلاتے رہو، بُری باتوں سے منع کرتے رہو۔ البتہ اگر قبول کرنے کی اُمید بالکل نہ ہو یا یہ اندیشہ ہو کہ یہ ایذا پہنچائے گا تو سکوت جائز ہے مگر دل سے بُری بات کو بُرا سمجھتے رہو

# سلوک و مقامات

اس میں چند باب اور ایک فائدہ ہے۔ فائدہ جلیلہ۔ صحت طریقۂ اہل تصوف کے بیان میں۔ اوّل تو اوپر کی تقریر سے اس طریق کی صحت معلوم ہو چکی ہے مگر چونکہ اکثر خشک مزاج اس طریق سے انکار کرتے ہیں اس لئے زیادت تقویت و تائید کے لئے بالاستقلال مختصر مذکور ہوتا ہے[۱] قَالَ اللّٰہُ عَزَّ وَجَلَّ فَفَهَّمْنٰهَا سُلَيْمٰنَ وَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَقَدْ كَانَ فِيْمَا قَبْلَكُمْ مِّنَ الْاُمَمِ مُحَدَّثُوْنَ وَاِنْ يَّكُ فِيْ اُمَّتِيْ اَحَدٌ فَاِنَّهٗ عُمَرُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَقَالَ اللّٰہُ تَعَالٰى وَعَلَّمْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا

---

۱۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے پس سمجھا دیا ہم نے وہ واقعہ سلیمان علیہ السلام کو اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتحقیق گزرے ہیں تم سے پیشتر امتوں میں صاحب الہام۔ پس اگر ہے میری امت میں کوئی وہ عمر رضؓ ہیں اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور سکھلایا ہم نے اپنے پاس سے ان کو علم۔

بعض عارفین کا قول ہے کہ جس کو علم باطن سے کچھ بھی حصّہ میسّر نہ ہو اس کے خاتمہ بُرا ہونے کا اندیشہ ہے اور ادنیٰ حصّہ یہ ہے کہ اس کی تصدیق اور تسلیم تو کرتا ہو، منکر کی یہی کافی سزا ہے کہ وہ اس سے محروم ہے ؎

با مدعی مگوئید اسرارِ عشق و مستی بگذار تا بمیرد در رنج خود پرستی

یہ خلاصہ ہے امام غزالیؒ کے ارشاد کا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْاِحْسَانُ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ فَاِنْ لَّمْ تَكُنْ تَرَاهُ فَاِنَّهٗ يَرَاكَ ؎[۱] اس کو بعد ایمان و اسلام کے ارشاد فرمایا اس سے معلوم ہوا کہ علاوہ عقائد ضروریہ و اعمال ظاہرہ کے کوئی اور چیز بھی ہے اس کا نام اس حدیث میں احسان آیا ہے اور اس کی حقیقت بیان فرمانے سے معلوم ہوا کہ وہ یہی طریق باطن ہے کیونکہ بدون اس طریق کے ایسی حضوری ہرگز میسّر نہیں ہوتی اور لاکھوں معتبر آدمیوں کی شہادت موجود ہے جس کے غلط ہونے کا عقل کو احتمال نہیں ہو سکتا کہ ہم کو اہل باطن کے پاس بیٹھنے سے ایک نئی حالت اپنے باطن میں عقائد و فقہ کے علاوہ محسوس ہوتی ہے جو پہلے نہ تھی اور اس حالت کا اثر یہ ہے کہ طاعت کی رغبت اور معاصی سے نفرت، عقائد کی پختگی روز افزوں ہے یہ بھی نہایت قوی دلیل ہے کہ طریق باطن بھی کوئی چیز ہے اس کے علاوہ بزرگوں کے کشف و کرامات اس درجہ منقول ہیں کہ جس کی انتہا نہیں اگرچہ یہ کوئی قوی دلیل نہیں مگر استقامتِ شرع کے ساتھ اگر خرق عادات ہوں تو صاحبِ خوارق کے کامل ہونے پر اطمینان بخش ضرور ہوتے ہیں۔ یہ خلاصہ ہے قاضی ثناء اللہؒ کے ارشاد کا۔ بہر حال ہمّت کا مقتضاء تو یہ ہے کہ صاحبِ ذوق بنو۔ اگر اتنی توفیق نہ ہو تو خدا کے لئے انکار تو نہ کرو۔

---

؎[۱] فرمایا رسول اللہ علیہ وسلم نے احسان یہ ہے کہ اللہ کی اسطرح عبادت کرو کہ گویا تم اس کو دیکھ رہے ہو۔ اگر تم اسے نہیں دیکھتے تو وہ تمہیں دیکھ ہی رہا ہے۔

# پہلا باب

## بیعت میں

عادۃ اللہ یُوں ہی جاری ہے کہ کوئی کمال مقصود بدون استاد کے حاصل نہیں ہوتا تو جب اس راہ میں آنے کی توفیق ہو، استاد طریق کو ضرور تلاش کرنا چاہیئے جس کے فیض تعلیم و برکت صحبت سے مقصودِ حقیقی تک پہنچے ؎

گر ہوائے ایں سفر داری دلا — دامن رہبر بگیر و پس برآ
در ارادت باش صادق اے فرید — تا بیابی گنج عرفاں را کلید
بے رفیقے ہر کہ شد در راہِ عشق — عمر بگذشت و نشد آگاہ عشق

چونکہ بدونِ علامت تلاش ممکن نہیں۔ اس لئے اس مقام پر شیخ کامل کے شرائط و علامات مرقوم ہوتے ہیں۔

**اوّل** : علمِ شریعت سے بقدرِ ضرورت واقف ہو۔ خواہ تحصیل سے یا صحبت علماء سے۔ تا فساد عقائد و اعمال سے محفوظ رہے اور طالبین کو بھی رکھ سکے ورنہ مصداق "او خویشتن گم ست کرا رہبری کند" کا ہو گا۔

**دوم** : متقی ہو یعنی ارتکاب کبائر و اصرار علی الصغائر سے بچتا ہو۔

**سوم** : تارک دنیا راغب آخرت ہو۔ ظاہری و باطنی طاعات پر مداومت رکھتا ہو، ورنہ طالب کے قلب پر بُرا اثر پڑے گا۔

**چہارم** : مریدوں کا خیال رکھے کہ کوئی امر ان سے خلافِ شریعت و طریقت ہو جاوے تو ان کو متنبہ کرے۔

---

۱؎ اے دل اگر اس سفر کی خواہش رکھتا ہے تو رہبر کا دامن پکڑ اور سیر حاصل کر ۲؎ ارادت میں اے فقیر سچا ہو۔ تا کہ معرفت کے خزانے کی چابی کو پالے ۳؎ بغیر ساتھی کے جو بھی راہِ عشق چلا ہے عمر گزر گئی عشق سے آگاہ نہ ہوا۔

**پنجم** : یہ کہ بزرگوں کی صحبت اُٹھائی ہو ان سے فیوض و برکات حاصل کیئے ہوں اور یہ ضرور نہیں کہ اس سے کرامات و خوارق بھی ظاہر ہوتے ہوں، نہ یہ ضرور ہے کہ تارکِ کسب ہو، دنیا کا حریص و طامع نہ ہو۔ اتنا کافی ہے (از قولِ جمیل) اور باقی متعلقات اس کے مثلاً آداب طالب و شیخ و حکم تعدد شیوخ وغیرہ مسائل جزئیہ میں بیان کیئے جاویں گے۔

**فائدہ** ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علاوہ بیعت اسلام و غزوہ وغیرہ کے مقامات سلوک کی بیعت بھی لی ہے۔ کَالنُّصْحِ لِكُلِّ مُسْلِمٍ وَّاَنْ لَّا يَخَافُوْا فِي اللّٰهِ لَوْمَةَ لَآئِمٍ وَاَنْ لَّا يَسْئَلُوا النَّاسَ شَيْئًا[1] پس اس کے سنت ہونے میں کوئی شک نہیں بعدہ بوجہ اشتباہ بیعتِ خلافت کے سلف نے صحبت پر اکتفا فرمایا۔ پھر خرقہ کی رسم بجائے بیعت جاری ہوئی۔ جب وہ رسم خلفاء میں نہ رہی صوفیہ نے اس سنتِ مردہ کو پھر زندہ کیا (قولِ جمیل) رہی ابتداء اس لقب صوفی کی سو خیر القرون میں تو صحابی تابعی، تبع تابعی امتیاز اہلِ حق کے لئے کافی القاب تھے پھر خواص کو زہاد و عباد کہنے لگے، پھر جب فتن و بدعات کا شیوع ہوا اور اہلِ زیغ بھی اپنے کو عباد و زہاد کہنے لگے۔ اس وقت اہلِ حق نے امتیاز کے لئے صوفی کا لقب اختیار کیا اور دوسری صدی کے اندر اس لقب کی شہرت ہوگئی (قشیریہ)

---

[1] جیسے ہر مسلمان کے لئے خیرخواہی کرنا اور اللہ کے حکم کے مقابلے میں کسی کی ملامت کا خوف و خیال نہ کرنا اور لوگوں سے کچھ نہ مانگنا۔

# دُوسرا باب

## ریاضت و مجاہدہ میں

اس میں دُو رُکن ہیں، رُکن اول مجاہدۂ اجمالی میں، جاننا چاہئیے کہ اصول اس کے چار امور ہیں، قلّتِ کلام، قلتِ طعام قلتِ منام قلت اختلاط مع الانام۔ ان سب امور میں مرتبہ اوسط حسب تعلیم شیخ کامل ملحوظ رکھے۔ نہ اس قدر کثرت کرے جس سے غفلت و قساوت پیدا ہو۔ نہ اس قدر قلت کرے جس سے صحت و قوت زائل ہو جاوے خلاصہ یہ کہ نفس کے مطالبات دو قسم کے ہیں، حقوق و حظوظ، حقوق وہ جس سے قوام بدن و بقائے حیات ہے، حظوظ جو اس سے زائد ہے، حقوق کو باقی اور حظوظ کو فانی کرے

**فائدہ عظیمہ** سالکانِ طریق نے حزن و غم کو اعلیٰ درجہ کا مجاہدہ قرار دیا ہے کہ اس سے نفس کو پستی و شکستگی حاصل ہوتی ہے جو کہ آثارِ عبودیت سے ہے اور یہ امر مشاہدہ سے معلوم ہوتا ہے۔ یہاں سے یہ بھی سمجھ لینا چاہئیے کہ سالک کو جو قبض پیش آجاتا ہے وہ علامت اس کے بُعد و طرد کی نہیں کیا عجب کہ اس کا تصفیہ و مجاہدہ مقصود ہو۔ ہرگز اس کی شکایت نہ کرے، سرِ تسلیم خم کر کے اپنا کام کرتا رہے ؎

باغباں گر پنج روزے صحبت گل بایدش ۔ بر جفائے خارِ ہجراں صبر بلبل بایدش[1]

ای دل اندر بند زلفش از پریشانی منال ۔ مرغ زیرک چوں بدام افتد تحمّل بایدش[2]

ابو علی دقاق فرماتے ہیں: صَاحِبُ الْحُزْنِ يَقْطَعُ مِنْ طَرِيْقِ اللّٰهِ تَعَالٰى مَا لَا يَقْطَعُهُ مِنْ فَقْدِ حُزْنِهٖ سِنِيْنَ۔

البتہ فکر لایعنی قلب کا ستیاناس کر دیتی ہے۔

**دُوسرا رکن**: ریاضت تفصیلی میں: اس میں دو قسم ہیں، قسم اوّل اخلاق حمیدہ میں اور وہ چند مقامات ہیں، توبہ، صبر، شکر، خوف، رجاء، زُہد

---

[1] باغبان کو اگر پانچ دن پھول کی صحبت چاہیئے تو فراق کے کانٹے کے ظلم پہ بلبل کا سا صبر چاہیئے
[2] اے دل اس کی زلف کے بندھن میں بوجہ پریشانی نہ رو عقلمند پرندہ جب جال میں پھنسے تحمّل چاہیئے

توحید، توکل، محبت وشوق، اخلاق وصدق، مراقبہ محاسبہ، تفکر، ہر ایک مقام کو ایک فصل میں بیان کیا جاتا ہے۔ مع اس دلیل اور ماہیت وطریق وتحصیل کے یہ سب احیاء العلوم سے لیا گیا ہے اور جو مضمون دوسری جگہ کا ہے اس پر حاشیہ لکھ دیا ہے۔

**فصل پہلی توبہ میں** [1] قَالَ اللهُ تَعَالیٰ یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْٓا اِلَی اللهِ تَوْبَةً نَّصُوْحًا ط وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یٰٓاَیُّهَا النَّاسُ تُوْبُوْٓا اِلَی اللهِ (رواہ مسلم)

**ماہیت:** خطا کو یاد کرکے دل دُکھ جانا اور اس کے لئے لازم ہے۔ اس گناہ کا ترک کر دینا اور آئندہ کو پختہ ارادہ رکھنا کہ اب نہ کریں گے اور خواہش کے وقت نفس کو روکنا۔

**طریقِ تحصیل:** قرآن وحدیث میں جو وعیدیں گناہوں پر آئی ہیں، ان کو یاد کرے اور سوچے۔ اس سے گناہ پر دل میں سوزش پیدا ہوگی، یہی توبہ ہے۔ **احکام** اگر نماز روزہ وغیرہ قضا ہوا ہو اس کی قضا کرے۔ اگر بندوں کے حقوق ضائع ہوئے ہوں اُن سے معاف کرائے یا ادا کرے۔

**فصل دوسری صبر میں** [2] قَالَ اللهُ تَعَالیٰ یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عَجَبًا لِاَمْرِ الْمُؤْمِنِ اِنَّ اَمْرَهٗ كُلَّهٗ خَيْرٌ وَّلَيْسَ ذٰلِكَ لِاَحَدٍ اِلَّا لِلْمُؤْمِنِ اِنْ اَصَابَتْهُ سَرَّآءُ شَكَرَ وَاِنْ اَصَابَتْهُ ضَرَّآءُ صَبَرَ فَكَانَ خَيْرًا لَّهٗ (رواہ مسلم)

**ماہیت:** انسان کے اندر دو قوتیں ہیں۔ ایک دین پر اُبھارتی ہے دوسری ہوائے نفسانی پر، سو محرک دینی کو محرک ہوا پر غالب کر دینا صبر ہے۔

---

[1] فرمایا اللہ تعالیٰ نے اے ایمان والو توبہ کرو اللہ کی طرف توبہ خالص اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اے لوگو اللہ کی طرف توبہ کرو [2] فرمایا اللہ تعالیٰ نے اے ایمان والو صبر کرو اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تعجب ہے مومن پر کہ اس کی ہر بات بہتر ہے اور نہیں میسر ہے یہ کسی کو مگر مومن ہی کو پہنچی اس کو خوشی شکر کیا۔ اور اگر پہنچی اس کو سختی صبر کیا۔ پس اس کے لئے بہتر ہے۔

**طریق تحصیل:** اس قوتِ ہوا کو ضعیف اور کمزور کر دینا چاہیئے۔

**فصل تیسری شکر میں:** [1] قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَ اشْکُرُوْا لِیْ وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اِنْ اَصَابَتْہُ سَرَّآءُ شَکَرَ فَکَانَ خَیْرًا لَّہٗ (رواہ مسلم)

**ماہیت:** نعمت کو منعم حقیقی کی طرف سمجھنا اور سمجھنے سے دو باتیں ضرور پیدا ہوتی ہیں ایک منعم سے خوش ہونا دوسری اس کی خدمت گزاری و امتثال اوامر میں سرگرمی کرنا۔

**طریق تحصیل:** اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو سوچا کرے اور یاد کیا کرے۔

**فصل چوتھی رجا میں:** [2] قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَۃِ اللّٰہِ وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم لَوْ یَعْلَمُ الْکَافِرُ مَا عِنْدَ اللّٰہِ مِنَ الرَّحْمَۃِ مَا قَنَطَ مِنْ جَنَّتِہٖ اَحَدٌ متفق علیہ

**ماہیت:** محبوب چیزوں یعنی فضل و مغفرت و نعمت و جنت کے انتظار میں قلب کو راحت پیدا ہونا اور ان چیزوں کے حاصل کرنے کی تدبیر اور کوشش کرنا۔ سو جو شخص رحمت و جنت کا منتظر رہے مگر اس کے حاصل کرنے کے اسباب یعنی عملِ صالح و توبہ وغیرہ کو اختیار نہ کرے۔ اس کو مقامِ رجا حاصل نہیں وہ دھوکہ میں ہے جیسے کوئی شخص تخم پاشی نہ کرے اور غلہ پیدا ہونے کا منتظر رہے۔ صرف ہوسِ خام ہے۔

**طریق تحصیل:** اللہ تعالیٰ کی وسعت رحمت اور عنایت کو یاد کیا کرے اور سوچا کرے۔

**فصل پانچویں خوف میں:** [3] قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَاخْشَوْنِیْ وقال رسول اللّٰہ

---

[1] فرمایا اللہ تعالیٰ نے شکر کرو میرا [2] فرمایا اللہ تعالیٰ نے نا اُمید نہ ہو اللہ کی رحمت سے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اگر کافر بھی اللہ کی رحمت کا حال جانے تو اس کی جنت سے نا اُمید نہ ہو [3] فرمایا اللہ تعالیٰ نے ڈرو مجھ سے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو ڈرتا ہے رات ہی سے چلتا ہے اور جو رات سے چلتا ہے منزل پر پہنچ جاتا ہے سُن لو اللہ کا سودا گراں ہے آگاہ رہو اللہ کا سودا جنت ہے۔

صلی اللہ علیہ وسلم من خوف ادلج ومن ادلج بلغ المنزل الا ان سلعۃ اللہ غالیۃ الا ان سلعۃ اللہ الجنۃ (رواہ الترمذی)

**ماہیت**: قلب کو دردناک ہونا ایسی چیز کے خیال میں جو ناگوار طبع ہو اور اس کے آئندہ واقع ہونے کا اندیشہ ہو۔

**طریق تحصیل**: اللہ تعالیٰ کے قہر و عتاب کو یاد کیا کرے اور سوچا کرے۔

**فصل چھٹی زہد میں**: قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی[1] لِکَیْلَا تَاْسَوْا عَلٰی مَا فَاتَکُمْ وَلَا تَفْرَحُوْا بِمَا اٰتَاکُمْ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اَوَّلُ صَلَاحِ ھٰذِہِ الْاُمَّۃِ الْیَقِیْنُ وَالزُّھْدُ وَاَوَّلُ فَسَادِھَا الْبُخْلُ وَالْاَمَلُ

(رواہ البیہقی فی شعب الایمان)

**ماہیت**: کسی رغبت کی چیز کو چھوڑ کر اس سے بہتر چیز کی طرف مائل ہونا مثلاً دنیا کی رغبت علیحدہ کر کے آخرت کی رغبت کرنا۔

**طریق تحصیل**: دنیا کے عیوب اور مضرتوں اور فنا ہونے کو آخرت کے منافع اور بقا کو یاد کرے اور سوچے۔

**فصل ساتویں توحید میں**: یہاں توحید افعالی مراد ہے[2] قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَاللّٰہُ خَلَقَکُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّا اَنْ یَّشَآءَ اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وَاعْلَمْ اَنَّ الْاُمَّۃَ لَوِ اجْتَمَعَتْ عَلٰی اَنْ یَّنْفَعُوْکَ بِشَیْءٍ لَّمْ یَنْفَعُوْکَ اِلَّا بِشَیْءٍ قَدْ کَتَبَہُ اللّٰہُ لَکَ وَلَوِ اجْتَمَعُوْا عَلٰی اَنْ یَّضُرُّوْکَ بِشَیْءٍ لَّمْ یَضُرُّوْکَ اِلَّا بِشَیْءٍ قَدْ

---

[1] تاکہ افسوس نہ کرو فوت ہوئی چیز پر اور خوشی سے نہ اتراجاؤ اس پر جو تم کو دیا اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اول بہتری اس امت کی یقین ہے اور زہد اور اول بگاڑ اس امت کا بخل ہے اور طولِ امل ہے [2] فرمایا اللہ تعالیٰ نے اللہ ہی نے پیدا کیا تم کو اور تمہارے سب عملوں کو اور فرمایا نہیں چاہتے ہو تم کسی چیز کو مگر یہ کہ چاہیے اللہ اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جان لو کہ اگر سب کے سب متفق ہو جاویں اس پر کہ تم کو کچھ نفع پہنچاویں ہرگز نفع نہ پہنچاویں گے مگر اسی چیز کا جو اللہ نے تمہارے لئے لکھ دی ہے اور اگر سب کے سب متفق ہو جاویں اس پر کہ تم کو کچھ ضرر پہنچا دیں ہرگز ضرر نہ پہنچاویں گے مگر اسی چیز کا جو اللہ نے تمہارے لئے لکھ دی ہے۔

كَتَبَهُ اللهُ عَلَيْكَ (رواہ احمد والترمذی)

**ماھیت:** یہ یقین کر لینا کہ بدون ارادہ خداوندی کے کچھ نہیں ہو سکتا۔

**طریق تحصیل:** مخلوق کی عجز اور خالق کی قدرت کو یاد کیا کرے اور سوچا کرے۔

**فصل آٹھویں توکل میں:** لہ قَالَ اللهُ تَعَالیٰ وَعَلَى اللهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ○ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وَإِذَا سَأَلْتَ فَاسْأَلِ اللهَ وَإِذَا اسْتَعَنْتَ فَاسْتَعِنْ بِاللهِ (رواہ احمد الترمذی)

**ماھیت:** صرف وکیل یعنی کارساز پر قلب کا اعتماد کرنا۔

**طریق تحصیل:** اس کی عنایتوں اور وعدوں اور اپنی گزشتہ کامیابیوں کا یاد کرنا اور سوچنا

**فصل نویں محبت میں:** ۲ قَالَ اللهُ تَعَالیٰ يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مَنْ اَحَبَّ لِقَاءَ اللهِ اَحَبَّ اللهُ لِقَاءَهٗ وَمَنْ كَرِهَ لِقَاءَ اللهِ كَرِهَ اللهُ لِقَاءَهٗ (متفق علیہ)

**ماہیت:** طبیعت کا مائل ہونا ایسی چیز کی طرف جس سے لذت حاصل ہو یہی میلان اگر قوی ہو جاتا ہے اس کو عشق کہتے ہیں۔

**طریق تحصیل:** دنیا کے علائق کو قطع کرے، یعنی غیر اللہ کی محبت کو دل سے نکالے کیونکہ دو محبتیں ایک دل میں جمع نہیں ہوتیں اور اللہ تعالیٰ کے کمالات و اوصاف و انعام کو یاد کرے اور سوچے۔

**فصل دسویں شوق میں:** ۳ قَالَ اللهُ تَعَالیٰ مَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَاءَ اللهِ فَاِنَّ

---

لہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور اللہ ہی پر چاہیئے کہ توکل کریں ایمان والے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب مانگو اللہ ہی سے مانگو اور جب مدد چاہو تو اللہ ہی سے مدد چاہو ۲ فرمایا اللہ تعالیٰ دوست رکھتا ہے اللہ ان کو اور وہ دوست رکھتے ہیں اللہ کو اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو دوست رکھتا ہے اللہ کی ملاقات کو دوست رکھتا ہے اللہ اس کی ملاقات کو اور جو برا سمجھتا ہے اللہ کی ملاقات کو برا سمجھتا ہے اللہ اس ملاقات کو ۳ اس میں اہل شوق کی تسلی ہے بکذا قال ابو عثمان الحیری القشیریہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے جو اللہ کی ملاقات کا امیدوار رہے سو اللہ کی مدت یعنی موت تو آنیوالی ہے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مانگتا ہوں تجھ سے زیارت تیری وجہ مبارک کی اور شوق تیری ملاقات کا۔

اَجَلَ اللّٰہ لَاٰتٍ (وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وَاَسْاَلُكَ النَّظْرَ اِلٰی وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ اِلٰی لِقَآئِكَ (رواہ النسائی) **ماہیت:** جس محبوب چیز کا من وجہٖ علم ہو اور من وجہٖ علم نہ ہو اس کو جمالہ جاننے اور دیکھنے کی خواہش طبعی ہونا۔

طریقِ تحصیل: محبت کا پیدا کر لینا کیونکہ محبت کے لئے شوق لازم ہے۔

**فصل گیارھویں انس[1] میں:** قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی هُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ السَّكِیْنَةَ فِیْ قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِیْنَ الآیۃ[2] وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لَا یَقْعُدُ قَوْمٌ یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ اِلَّا حَفَّتْهُمُ الْمَلٰٓئِکَةُ وَغَشِیَتْهُمُ الرَّحْمَةُ وَنَزَلَتْ عَلَیْهِمُ السَّكِیْنَةُ وَذَكَرَهُمُ اللّٰہُ فِیْمَنْ عِنْدَهٗ (رواہ مسلم)

**ماہیت:** جو چیز من وجہٖ ظاہر و معلوم ہو اور من وجہٖ مخفی و مجہول ہو اگر وجوہ مخفیہ پر نظر واقع ہو کر اس کے ادراک کی خواہش ہو اس کو شوق کہتے ہیں اور اگر وجوہ معلومہ پر نظر واقع ہو کر اس پر فرح و سرور ہو اس کو انس کہتے ہیں۔ یہ فرحت کبھی یہاں تک غلبہ کرتی ہے کہ مطلوب کی صفت جلال پیش نظر نہیں رہتے اور اس وجہ سے اس کے اقوال و افعال میں کسی قدر بے تکلفی ہونے لگتی ہے اس کو انبساط اور ادلال کہتے ہیں چونکہ یہ بھی آثارِ محبت سے ہے اس کی تحصیل کے لئے کوئی جداگانہ طریق نہیں ہے۔

**فصل بارھویں رضا[3] میں:** قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ (الآیۃ) وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مِنْ سَعَادَةِ ابْنِ اٰدَمَ رِضَاهُ بِمَا قَضَی اللّٰہُ لَهٗ (رواہ احمد الترمذی)

---

[1] انس ہیں جملہ احوال ہے مقامات میں اس کا ذکر تبعاً آگیا کیونکہ یہ آثارِ محبت سے ہے [2] فرمایا اللہ تعالیٰ نے وہ اللہ ایسا ہے کہ اتارا تسکین اور اطمینان کو مومنین کے دلوں میں اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں بیٹھتے ہیں لوگ کہ ذکر کرتے ہیں اللہ کا مگر گھیر لیتے ہیں ان کو ملائکہ رحمت اور ڈھانپ لیتی ہے ان کو رحمتِ خداوندی اور اترتی ہے ان پر تسکین اور اطمینان اور یاد کرتا ہے اللہ ان کو ان میں جو اس کے پاس ہیں یعنی ملائکہ کی جماعت میں [3] راضی ہوا اللہ اُن سے اور وہ اللہ سے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آدمی کی سعادت سے ہے۔ راضی رہنا اس پر جو کس کے لئے اللہ نے مقرر کر دیا۔

**ماہیّت** : حکم قضا پر اعتراض نہ کرنا، نہ زبان سے نہ دل سے۔ بعض اوقات اس کا یہاں تک غلبہ ہوتا ہے کہ تکلیف بھی محسوس نہیں ہوتی۔ یہ بھی آثارِ محبت سے ہے اس کی تحصیل کا جُداگانہ طریق نہیں ہے۔

**فصل تیرھویں نیّت و ارادہ میں** : قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَلَا تَطْرُدِ الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ رَبَّھُمْ بِالْغَدٰوۃِ وَالْعَشِیِّ یُرِیْدُوْنَ وَجْھَہٗ[۱] وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ (متفق علیہ)

**ماہیت** : دل کا اُبھرنا ایسی چیز کی طرف جس کو اپنی غرض اور نفع کے موافق سمجھتا ہو۔

**طریقِ تحصیل** : اس چیز کو مثلاً عملِ صالح و سلوک طریقِ آخرت کے منافع و مصالح کی معرفت حاصل کر کے ان میں غور کرے دل کو حرکت پیدا ہوگی۔

**فصل چودھویں اخلاص میں** : قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِیَعْبُدُوا اللّٰہَ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ حُنَفَآءَ[۲] (الآیۃ) وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اَنَّ الْعَبْدَ اِذَا صَلّٰی فِی الْعَلَانِیَۃِ فَاَحْسَنَ وَصَلّٰی فِی السِّرِّ فَاَحْسَنَ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی ھٰذَا عَبْدِیْ حَقًّا[۱] (رواہ ابن ماجہ)

**ماہیّت** : اپنی طاعت میں صرف اللہ تعالیٰ کے تقرب و رضا کا قصد رکھنا اور مخلوق کی خوشنودی و رضامندی یا اپنی کسی نفسانی خواہش کے قصد کو نہ ملنے دینا۔

**طریقِ تحصیل** : معالجہ ریا میں معلوم ہوگا کیونکہ ریا کو دفع کرنا عین اخلاص کا حاصل کرنا ہے۔

---

[۱] اور نہ دور نکال دے ان لوگوں کو جو پکارتے ہیں اپنے رب کو صبح و شام (یعنی ہر وقت) چاہتے ہیں خاص ذات باری تعالیٰ کو اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعمال کا اعتبار تو نیت سے ہے [۲] فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور نہیں حکم ہوا ان کو مگر اس کا کہ عبادت کریں اللہ تعالیٰ کی خالص کرنے والے ہوں اس کے واسطے دین کو اور طرف سے پھرے ہوئے ہوں اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب آدمی سب کے سامنے نماز اچھی طرح پڑھتا ہے اور تنہائی میں بھی تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ میرا بندہ ہے ٹھیک ٹھیک۔

**فصل پندرھویں صدق میں:** صادق ہونا[۱] مراد اس سے خاص صدق ہے یعنی مقامات میں قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ لَمْ یَرْتَابُوْا وَجَاهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ط اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ۝ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَرَّ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِاَبِیْ بَكْرٍ وَّهُوَ یَلْعَنُ بَعْضَ رَقِیْقِهٖ فَالْتَفَتَ اِلَیْهِ فَقَالَ لَعَّانِیْنَ وَصِدِّیْقِیْنَ اِلٰی قَوْلِ اَبِیْ بَكْرٍ لَا اَعُوْدُ (رواہ البیہقی فی شعب الایمان)

**ماہیت:** جس مقام کو حاصل کرے کمال کو پہنچاوے اس میں کسر نہ رہے۔

**طریق تحصیل:** ہمیشہ نگران رہے اگر کچھ کمی ہو جاوے تو اس کا تدارک کرے اسی طرح چند روز میں کمال حاصل ہو جاوے گا۔

**فصل سولھویں مراقبے میں:** قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ رَّقِیْبًا ۝[۲] وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اَلْاِحْسَانُ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ فَاِنْ لَّمْ تَكُنْ تَرَاهُ فَاِنَّهٗ یَرَاكَ (رواہ مسلم) وَقَالَ عَلَیْهِ السَّلَامُ اِحْفَظِ اللّٰهَ تَجِدْهُ تُجَاهَكَ (رواہ احمد الترمذی)

**ماہیت:** دل سے دھیان رکھنا اس شخص کا جو اس کو دیکھ بھال رہا ہے

**طریق تحصیل:** یہ جانے کہ اللہ تعالیٰ میرے ظاہر و باطن پر مطلع ہے اور کوئی بات کسی وقت اس سے پوشیدہ نہیں اور اس کے ساتھ ہی اس کی عظمت قدرت و جلال اور اس کے عذاب و عقوبت کو بھی یاد کرے اس کی مواظبت سے وہ

---

[۱] فرمایا اللہ تعالیٰ نے مومن تو وہی ہیں جو ایمان لائے اللہ پر اور اس کے رسول پر پھر کچھ تردد نہیں کیا اور جہاد کیا اپنی جان و مال سے اللہ کی راہ میں یہی لوگ ہیں پورے سچے [۱] اور حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ نبی علیہ السلام کا گزر حضرت ابو بکرؓ پر ہوا۔ وہ اپنے ایک غلام پر لعنت کر رہے تھے آپ ان کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا لعنت کرنے والے اور پھر صدیق پھر ابو بکر نے کہا اب ایسا نہ کروں گا [۲] فرمایا اللہ تعالیٰ نے بیشک اللہ ہے ہر چیز کا نگہبان ہے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے احسان یہ ہے کہ اللہ کی ایسی عبادت کرو گویا تم اسے دیکھ رہے ہو اور تم اسے نہیں دیکھتے تو وہ تو تمہیں دیکھ ہی رہا ہے اور فرمایا اللہ کا دھیان رکھو پاؤ گے اپنے مقابل۔

دھیان بندھنے لگے گا۔ پھر کوئی کام خلافِ مرضی اللہ تعالیٰ کے اس سے نہ ہو گا۔

## فصل سترھویں فکر میں

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَیَضْرِبُ اللّٰہُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ لَعَلَّھُمْ یَتَفَکَّرُوْنَ ۝ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فَاٰثِرُوْا مَا یَبْقٰی عَلٰی مَا یَفْنٰی (رواہ احمد)[۱]

**ماہیت:** دو معلوم چیزوں کا ذہن میں حاضر کرنا جس سے تیسری بات ذہن میں آجائے مثلاً ایک بات یہ جانتا ہے کہ آخرت باقی ہے دوسری بات یہ جانتا ہے کہ باقی قابلِ ترجیح کے ہے۔ ان دونوں سے تیسری بات یہ معلوم ہوئی کہ آخرت قابلِ ترجیح کے ہے ان دونوں چیزوں کا حاضر فی الذہن کرنا ہی اس کی تحصیل کا طریق ہے۔ ان مقاماتِ مذکورہ کی تصحیح سے اور مقامات بھی دُرست ہو جاتے ہیں۔ تقویٰ، ورع، قناعت، یقین، عبودیت، استقامت، حیا، حریت، فتوت، خلق، ادب، معرفت جن کا ذکر ان نصوص میں ہے۔ اِتَّقُوا اللّٰہَ مِنْ حُسْنِ اِسْلَامِ الْمَرْءِ تَرْکُہٗ مَا لَا یَعْنِیْہِ اَلْقَنَاعَۃُ کَنْزٌ لَّا یَفْنٰی وَبِالْاٰخِرَۃِ ھُمْ یُوْقِنُوْنَ ۝ وَاعْبُدْ رَبَّکَ حَتّٰی یَاْتِیَکَ الْیَقِیْنُ ۝ اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا الآیۃ اِسْتَحْیُوْا مِنَ اللّٰہِ حَقَّ الْحَیَآءِ یُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓی اَنْفُسِہِمْ وَلَوْ کَانَ بِہِمْ خَصَاصَۃٌ (الآیۃ) قولہ علیہ السلام یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ یَا رَبِّ اُمَّتِیْ اُمَّتِیْ وَاِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ ۝ مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ (قشیریہ) چونکہ یہ ترتیب بہت ظاہر ہے اس لئے ہم نے تفصیل کو موجب تطویل سمجھا۔

# دوسری قسم اخلاق ذمیمہ میں

اور وہ چند چیزیں ہیں۔ شہوت، آفاتِ لسان، غضب، حقد، حسد، حُبّ دنیا،

---

[۱] فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔ اور بیان کرتا ہے اللہ لوگوں کے لئے مثالیں شاید کچھ سوچیں فکر کریں اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پس اختیار کرو باقی چیز کو فانی پر۔

بُخل، حرصِ جاہ، ریا، عجب، غرور، ان چیزوں کا زائل کرنا سالک کو ضرور ہے۔ ان کو بھی چند فصلوں میں ذکر کرتے ہیں مثل قسم اول کے یہ بھی احیاء سے منقول ہے۔

**فصل شہوت میں:** قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَیُرِیۡدُ الَّذِیۡنَ یَتَّبِعُوۡنَ الشَّہَوٰتِ اَنۡ تَمِیۡلُوۡا مَیۡلًا عَظِیۡمًا ۝ [۱]

**ماہیت:** ظاہر ہے معالجہ مجاہدہ کرنا چاہیئے مجاہدے کا طریق باب دوم میں معلوم ہو چکا ہے۔

**فصل آفاتِ لسان میں:** [۲] قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی مَا یَلۡفِظُ مِنۡ قَوۡلٍ اِلَّا لَدَیۡہِ رَقِیۡبٌ عَتِیۡدٌ "وقال رسول اللہ صلی اللہ وسلم مَنْ صَمَتَ نَجَا (رواہ احمد الترمذی) یہ بہت سی آفتیں ہیں، فضول باتیں کرنا، خلاف شرع باتیں کرنا، بحث و مباحثہ ناحق کا تکرار لڑائی کرنا، کلام میں بناوٹ و تکلف کرنا، گالی گلوچ کرنا، کسی پر لعنت کرنا، گانا بجانا، دل لگی کرنا جس سے دوسرے کو ایذا پہنچے یا اس میں زیادہ مشغولی کرنا، کسی کا راز ظاہر کر دینا، جھوٹا وعدہ کرنا، جھوٹ بولنا یا جھوٹی قسم کھانا یا جھوٹی گواہی دینا، غیبت کرنا، چغلخوری کرنا، دونوں طرف جا کر دو دو یہ باتیں بنانا، کسی کی زیادہ تعریف و خوشامد کرنا، ذات و صفاتِ الٰہی میں محض اٹکل پچو گفتگو کرنا، علماء سے فضول باتیں پوچھنا۔

**معالجہ:** جو بات کہنا ہو تھوڑی دیر پہلے تامل کر لے کہ اس سے اللہ تعالیٰ جو کہ سمیع و بصیر ہیں ناخوش تو نہ ہوں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کوئی بات گناہ کی منہ سے نہ نکلے گی۔

**فصل غضب میں:** [۳] قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی اِذۡ جَعَلَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا فِیۡ قُلُوۡبِہِمُ الۡحَمِیَّۃَ حَمِیَّۃَ الۡجَاہِلِیَّۃِ وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لَا تَغۡضَبۡ (رواہ البخاری)

**ماہیت:** جوش مارنا خون قلب کا بدلہ لینے کے لئے۔

---

[۱] اور چاہتے ہیں وہ لوگ کہ پیروی کرتے ہیں خواہشوں کی، پھر جاؤ تم بہت پھر جانا [۲] نہیں بولتا ہے کچھ بات مگر نزدیک اس کے نگہبان ہے تیار۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو خاموش رہا نجات پا گیا۔

[۳] جب کیا ان لوگوں نے کہ کافر ہوئے اپنے دلوں میں کد جاہلیت کی اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے غصہ نہ کرو۔

**معالجہ:** یہ یاد کرے کہ اللہ تعالیٰ کی مجھ پر زیادہ قُدرت ہے اور میں اس کی نافرمانی بھی کیا کرتا ہوں اگر وہ بھی مجھ سے یہی معاملہ کریں تو کیا ہو اور یہ سوچے کہ بدونِ ارادۂ خداوندی کے کچھ واقع نہیں ہوتا۔ سو میں کیا چیز ہوں کہ مشیت الہٰی میں مزاحمت کروں اور زبان سے اعوذ باللہ پڑھے اور اگر کھڑا ہو بیٹھ جاوے جو بیٹھا ہو لیٹ جاوے اور ٹھنڈے پانی سے وضو کر ڈالے۔ اگر اس سے بھی نہ جائے تو اس شخص سے علیحدہ ہو جاوے یا اس کو علیحدہ کر دے۔

**فصل حقد میں:** [۱] قَالَ اللّٰہُ تَعَالیٰ خُذِ الْعَفْوَ وَاْمُرْ بِالْعُرْفِ وَاَعْرِضْ عَنِ الْجَاهِلِيْنَ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لَا تَبَاغَضُوْا (متفق علیہ)

**ماہیت:** جب غصے میں بدلہ لینے کی قُدرت نہیں ہوتی۔ اس کے ضبط کرنے سے اس شخص کی طرف سے دل پر ایک گرانی سی ہو جاتی ہے اسکو حقد یعنی کینہ کہتے ہیں

**مُعالجہ:** اس شخص کا قصور معاف کر کے اس سے میل جول شروع کرے گو بتکلف سہی، چند روز میں کینہ دِل سے نکل جائے گا۔

**فصل حسد میں:** [۲] قَالَ اللّٰہُ تَعَالیٰ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لَا تَحَاسَدُوْا (رواہ البخاری)

**ماهیت:** کسی شخص کی اچھی حالت کا ناگوار گزرنا اور یہ آرزو کرنا کہ یہ اچھی حالت اس کی زائل ہو جاوے۔

**مُعالجہ:** گو بتکلف ہی سہی اس شخص کی خوب تعریف کیا کرو اور اس کے ساتھ خوب احسان سلوک تواضع سے پیش آؤ۔ ان معاملات سے اس شخص کے قلب میں تمہاری محبت پیدا ہوگی پھر وہ تم سے اسی طور پیش آوے گا۔ اس سے تمہارے دل میں اس کی محبت پیدا ہوگی اور حسد جاتا رہے گا۔

---

[۱] اختیار کرو معاف کر دینے کو اور حکم کرو اچھی بات کا اور منہ موڑ لو جاہلوں سے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپس میں بغض نہ رکھو [۲] اور پناہ مانگتا ہوں میں حاسد کے شر سے جب حسد کرے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپس میں حسد نہ کرو۔

**فصل حُبِّ دُنیا میں:** ؎۱ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَمَا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَآ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اَلدُّنْیَا سِجْنُ الْمُؤْمِنِ وَجَنَّةُ الْکَافِرِ (رواہ مسلم)

**ماہیّت دُنیا:** جس چیز میں فی الحال حظ نفس ہو اور آخرت میں اس کا کوئی نیک ثمرہ مرتب نہ ہو وہ دُنیا ہے۔

**معالجہ:** موت کو کثرت سے یاد کرے اور مدتوں کے لئے منصوبے اور سامان نہ کرے۔

**فصل بُخل میں:** ؎۲ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَمَنْ یَّبْخَلْ فَاِنَّمَا یَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِهٖ وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم وَالْبَخِیْلُ بَعِیْدٌ مِّنَ الْجَنَّةِ بَعِیْدٌ مِّنَ النَّاسِ قَرِیْبٌ مِّنَ النَّارِ (رواہ الترمذی)

**ماہیت:** جس چیز کا خرچ کرنا شرعاً یا مروۃً ضروری ہو اسمیں تنگ دلی کرنا۔

**معالجہ:** مال کی محبّت کو دِل سے نکالے اور حُبِّ مال کے نکالنے کا وہی طریق ہے جو معالجہ حبِ دنیا میں مذکور ہوا۔

**فصل حرص میں:** ؎۳ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَلَا تَمُدَّنَّ عَیْنَیْکَ اِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یَهْرَمُ ابْنُ اٰدَمَ وَیَشِبُّ مِنْهُ اثْنَانِ الْحِرْصُ عَلَى الْمَالِ وَالْحِرْصُ عَلَى الْعُمْرِ (متفق علیہ)

**ماہیت:** قلب کا مشغول ہونا مال وغیرہ کے ساتھ۔

**معالجہ:** خرچ گھٹادے تاکہ زیادہ آمدنی کی فکر نہ ہو اور آئندہ کی فکر نہ کرے

---

؎۱ اور نہیں ہے زندگانی دُنیا مگر دھوکے کی ٹٹی، اور فرمایا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم نے دنیا مومن کا قید خانہ ہے اور کافر کی جنت ؎۲ جو بُخل کرتا ہے وہ نہیں بخل کرتا مگر اپنے آپ سے اور فرمایا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم نے کنجوس آدمی دُور ہے اللّٰہ سے، دُور ہے جنّت سے، دُور ہے لوگوں سے قریب ہے دوزخ سے ؎۳ ہرگز نہ بڑھاؤ اپنی آنکھیں اس چیز کی طرف جس سے ہم نے نفع دیا ان کافروں کے مختلف گروہوں کو آرائش زندگانی دنیا کی اور فرمایا رسول اللّٰہ علیہ السلام نے آدمی بوڑھا ہوتا رہتا ہے اور اس کی دو چیزیں بڑھتی رہتی ہیں حرص کرنا مال پر اور حرص کرنا عمر پر۔

کر کیا ہوگا اور یہ سوچے کہ حریص وطامع ہمیشہ ذلیل وخوار رہتا ہے۔

**فصل حُبِّ جاہ میں:** قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی[۱] تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ نَجْعَلُهَا لِلَّذِیْنَ لَا یُرِیْدُوْنَ عُلُوًّا فِی الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِیْنَ وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم مَا ذِئْبَانِ جَائِعَانِ اُرْسِلَا فِیْ غَنَمٍ بِاَفْسَدَ لَهَا مِنْ حِرْصِ الْمَرْءِ عَلَی الْمَالِ وَالشَّرَفِ لِدِیْنِهٖ (رواہ الترمذی)

**ماہیّت:** لوگوں کے دلوں کا مسخر ہوجانا جس سے وہ لوگ اسکی تعظیم واطاعت کریں۔

**معالجہ:** یوں سوچے کہ جو لوگ میری تعظیم واطاعت کر رہے ہیں نہ یہ رہیں گے نہ میں رہوں گا پھر ایسی موہوم وفانی چیز پر خوش ہونا نادانی ہے اور دوسرا علاج یہ ہے کہ کوئی ایسا کام کرے کہ شرع کے خلاف تو نہ ہو مگر عرفاً اس شخص کی شان کے خلاف ہو اس سے لوگوں کی نظر میں ذلیل ہوجاوے مگر مقتدا کو ایسا کام کرنا زیبا نہیں دین میں فتور پڑے گا۔

**فصل ریا میں:** قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی[۲] یُرَآءُوْنَ النَّاسَ وقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اَنَّ یَسِیْرَ الرِّیَآءِ شِرْكٌ (رواہ ابن ماجہ)

**ماہیّت:** اللّٰہ تعالیٰ کی طاعت میں یہ قصد کرنا کہ لوگوں کی نظر میں میری قدر ہوجاوے۔

**معالجہ:** حُبِّ جاہ کو دل سے نکالے کیونکہ ریا اسی کا شعبہ ہے اور عبادت پوشیدہ کیا کرے۔ یعنی جو عبادت کہ جماعت سے نہیں ہے اور جس عبادت کا اظہار ضرور رہے۔ اس کے لئے ازالۂ حُبِّ جاہ کافی ہے۔ ایک طریق معالجے کا حضرت سیدی مرشدی مولائی الحاج حافظ امداد اللہ دامت برکاتہم کا ارشاد فرمودہ ہے۔ وہ یہ کہ جس عبادت میں ریا ہو اس کو خوب کثرت سے کرے پھر نہ کوئی التفات کرے گا نہ اس کو یہ خیال رہے گا وہ

---

[۱] اور وہ جو دارِ آخرت ہے کریں گے ہم اس کو ان ہی لوگوں کے لئے جو نہیں چاہتے ہیں زمین میں اپنی بڑائی اور نہ اُدھم مچانا اور انجام کار ہے متقیوں ہی کے لئے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو بھوکے بھیڑیے کہ بکریوں کے گلے میں چھوڑ دیئے جاویں اس گلے کو اتنا تباہ نہیں کرتے جتنا آدمی کی حرص مال پر اور جاہ پر اس کے دین کو تباہ کر دیتی ہے [۲] دکھلاتے ہیں وہ لوگوں کو اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق تھوڑی ریا بھی شرک ہے

چند روز میں اُسے عادت پھر عادت سے عبادت اور اخلاص بنادے گی۔

**فصل تکبر میں:** [1] قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی اِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ الْمُسْتَکْبِرِیْنَ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لَا یَدْخُلُ الْجَنَّةَ اَحَدٌ فِیْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ مِّنْ کِبْرٍ (رواہ مسلم)

**ماہیت:** اپنے کو صفاتِ کمال میں دوسرے سے بڑھ کر سمجھنا۔

**معالجہ:** اللہ تعالیٰ کی عظمت کو یاد کرے اس کے مقابلے میں اپنے کمالات کو ہیچ پائے گا اور جس شخص کو اپنے سے بڑا سمجھتا ہے اس کے تعظیم و تواضع سے پیش آوے یہاں تک کہ اس کا خوگر ہوجاوے۔

**فصل عُجب میں:** [2] قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی اِذْ اَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وَاَمَّا الْمُهْلِكَاتُ فَهَوًى مُتَّبَعٌ وَّشُحٌّ مُّطَاعٌ وَّاِعْجَابُ الْمَرْءِ بِنَفْسِهٖ وَهِیَ اَشَدُّهُنَّ (رواہ البیہقی فی شعب الایمان)

**ماہیت:** اپنے کمال کو اپنی طرف نسبت کرنا اور اس کا خوف نہ ہونا کہ شاید سلب ہوجاوے۔

**معالجہ:** اس کمال کو عطائے خداوندی سمجھے اور اس کی استغناء قدرت کو یاد کرکے ڈرے کہ شاید سلب ہوجاوے۔

**فصل غرور میں:** [3] قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَلَا یَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اَلتَّجَافِیْ عَنْ دَارِ الْغُرُوْرِ (رواہ البیہقی فی شعب الایمان)

**ماہیت:** جو اعتقاد خواہشِ نفسانی کے موافق ہو اور اس کی طرف طبیعت مائل ہو کسی شبہ اور شیطان کے دھوکے کے سبب اس پر نفس کو اطمینان حاصل ہونا۔

**معالجہ:** ہمیشہ اپنے اعمال و احوال کو قرآن و حدیث و بزرگانِ دین کے اقوال و افعال

---

[1] تحقیق اللہ تعالیٰ نہیں پسند کرتا ہے اپنی بڑائی کرنیوالوں کو اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں جائیگا جنت میں وہ جس کے دل میں رائی برابر بھی تکبر ہو [2] جب کہ بھلا معلوم ہوا تم کو تمہارا زیادہ ہونا اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لیے مہلکات سو وہ خواہش ہے جس کی پیروی کی جائے بخل ہے جس کے موافق عملدرآمد ہو اور اچھا سمجھنا آدمی کا اپنے آپ کو اور یہ ان سب سے بڑھ کر ہے [3] اور نہ دھوکہ دے اللہ کی باتوں میں تم کو شیطان اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے الگ رہنا دھوکے کی ٹٹی یعنی دنیا سے۔

سے ملاتا ہے اِن رذائل کے ازالہ سے باقی رذائل سب دفع ہو جاویں گے، ان اوصافِ حمیدہ و ذمیمہ کو کسی بزرگ نے دو رباعیوں میں اختصار و اجمال کے ساتھ جمع فرما دیا ہے وہ رباعیاں قابل یاد رکھنے کے بلکہ وظیفہ بنانے کے ہیں۔

## رُباعی

خواہی کہ شوی بمنزل قرب عظیم     نہ چیز بنفس خویش فرما تعلیم[۱]
صبر و شکر و قناعت و علم و یقین     تفویض و توکل و رضا و تسلیم

## رُباعی

خواہی کہ شود دل تو چوں آئینہ     دہ چیز برون کن از درون سینہ[۲]
حرص و امل و غضب و دروغ و غیبت     بخل و حسد و ریا و کبر و کینہ

**فصل:** جاننا چاہیے کہ مقام مراقبے کے متعلق دو چیزیں اور ہیں۔ ایک مشارطہ کہ مراقبے سے پہلے ہے دوسری محاسبہ جو مراقبے کے بعد ہے۔ مشارطت یہ کہ روزانہ صبح کو اُٹھ کر تھوڑی دیر تنہائی میں بیٹھ کر اپنے نفس کو خوب فہمائش کرے کہ دیکھو فلاں فلاں کام کیجیو۔ اس کے بعد مراقبہ یعنی نگہداشت اس معاہدہ کی رکھنا چاہیے۔ جب دن ختم ہو پھر سوتے وقت محاسبہ کرے یعنی صبح سے شام تک جو اعمال کئے ہیں ان کو تفصیلاً یاد کرے۔ جو نیک کام کئے ہوں ان پر شکر الٰہی بجا لاوے جو بُرے کام ہوئے ہوں یا نیک کاموں میں کوئی آمیزش ہو گئی ہو اس پر نفس کو ملامت و زجر و توبیخ کرے اور اگر خالی زجر و توبیخ کافی نہ ہو تو کچھ مناسب سزا بھی تجویز کر کے عملدر آمد کرے[۳] قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ لِغَدٍ (احیا العلوم)

---

۱ تو چاہے کہ ہو جائے قریبی منزل پر مقیم تو چیزوں کو اپنے دل کو تعلیم دے۔ صبر و شکر و قناعت و علم و یقین و تفویض و توکل و رضا و تسلیم ۲ تو چاہے کہ تیرا دل ہو جائے آئینہ کی طرح تو دس چیزوں کو دل سے نکال دے۔ حرص، لمبی اُمید، غصہ، جھوٹ، غیبت، بخل، حسد، ریا، تکبر، کینہ ۳ چاہیے کہ دیکھ بھال لے ہر شخص کیا چیز آگے بھیجی ہے کل (قیامت) کے لئے۔

# تیسرا باب

# مسائل فرعیہ میں

اس باب میں بعض بعض ضروری مسائل بیان کئے جاتے ہیں چند فصلوں میں :

**فصل** : بعد وصول کے مردود نہیں ہوتا جو مردود ہوا وصول سے پہلے ہوا۔

**فصل** : اولیاء کو عبادت میں دوسروں سے زائد ثواب ملتا ہے کیونکہ عبودیت و اخلاص زیادہ ہوتا ہے۔

**فصل** : خرقِ عادت کئی قسم پر ہے۔ ایک کشف ہے وہ دو طرح ہے کشف کونی، کشفِ الٰہی، کشفِ کونی یہ کہ بُعد مکانی یا زمانی اس کے لئے حجاب نہ رہے کسی چیز کا حال معلوم ہو جاوے۔ کشفِ الٰہی یہ کہ علوم و اسرار و معارف متعلق سلوک کے یا متعلق ذات صفات کے اس کے قلب پر وارد ہوں یا عالم مثال میں یہ چیزیں متمثل ہو کر مکشوف ہوں۔ دوسری قسم الہام ہے کہ صوفی کے دل پر اطمینان کے ساتھ کوئی علم القا ہو کبھی ہاتف غیبی کی آواز سن لیتا ہے، تیسری قسم تصرف و تاثیر ہے یہ دو طرح ہے۔ تاثیر کرنا باطن مرید میں جس سے اس کو حق تعالیٰ کی طرف کشش پیدا ہو اور تاثیر کرنا دوسری اشیائے عالم میں خواہ ہمت سے یا دعا سے، بے شمار حکایتیں اس باب میں اولیاء اللہ سے منقول ہیں۔

**فصل** : کشف و الہام سے علم ظنی حاصل ہوتا ہے اگر موافق قواعد شرعیہ کے ہے قبول ہوگا[۱] ورنہ واجب الترک ہے اور اگر قواعد شرعیہ کے خلاف نہ ہو لیکن خود کشف کشف میں باہم اختلاف ہوا تو اگر وہ دونوں کشف ایک شخص کے ہیں تب تو اخیر کشف پر اعتماد ہوگا[۲] اور اگر وہ دونوں کشف دو شخصوں کے ہیں تو صاحب صحو کا کشف بہ نسبت صاحب سکر کے قابل عمل ہے اور اگر دونوں صاحب صحو ہیں تو جس کا کشف اکثر شرع کے موافق ہوتا ہو

---

[۱] بعض صحابہ نے خواب میں اذان دیکھی اور حضور ؐ کے قبول فرمانے سے اس پر عمل ہوا۔ ۱۲ اتر مذی اور صحابہ کو غسل نبوی میں تردد ہوا کہ کپڑے اتاریں یا نہیں سب کو اونگھ آئی اور آواز ہاتف کی سُنی کہ مع پارچہ غسل دیں اس پر عمل ہوا۔

[۲] کیونکہ شریعت دائمی ہے منسوخ نہیں ہو سکتی۔

وہ قابلِ اعتبار ہے اور اگر اس میں بھی دونوں برابر ہیں تو جس شخص میں آثار قُربِ الٰہی و قبولیت کے زیادہ پائے جاویں اس کے کشف کو ترجیح ہو گی اور اگر اس میں بھی برابر ہیں تو جس کو اپنا دل قبول کرے اس پر عمل جائز ہے اور اگر ایک کشف ایک شخص کا دُوسرا کشف کئی شخصوں کا ہو تو جماعت کے کشف کو قوت ہو گی البتہ اگر وہ تنہا سب سے اکمل ہے تو اس کے کشف کو ترجیح ہو گی۔

**فصل** : خوارق کا ہونا ولایت کے لئے ضروری نہیں بعض صحابہؓ سے عُمر بھر میں ایک خرق عادت بھی واقع نہیں ہوا حالانکہ وہ سب اولیاء سے افضل ہیں فضیلت کا مدار قُربِ الٰہی و اخلاص عبادت پر ہے۔ خوارق اکثر جوگیوں سے بھی واقع ہوتے ہیں۔ یہ ثمرہ ریاضت کا ہے۔ خرقِ عادت کا رتبہ ذکرِ قلبی سے بھی کم ہے صاحبِ عوارف نے غیر اہلِ خوارق کو اہلِ خوارق سے افضل کہا ہے۔ عارفین کی بڑی کرامت یہ ہے کہ شریعت پر مستقیم ہوں اور بڑا کشف یہ ہے کہ طالبانِ حق کی استعداد معلوم کرکے اس کے موافق ان کی تربیت کریں۔ شیخ اکبر نے لکھا ہے کہ بعضے اہلِ کرامت نے مرنے کے وقت تمنا کی ہے کہ کاش ہم سے کرامتیں ظاہر نہ ہوتیں۔ رہا یہ شُبہ کہ پھر اولیاء کا اولیا ہونا کس طرح معلوم ہو سو اول تو ولایت ایک امر مخفی ہے اس کے معلوم ہونے کی ضرورت ہی کیا ہے اور اگر معلوم کرنے سے یہ مقصود ہے کہ ہم اُن سے مستفید ہوں تو ان کی صحبت و تعلیم سے شرف حاصل کرو جب اپنی حالت روز بروز متغیّر پاؤ گے خود ہی معلوم ہو جاوے گا کہ یہ شخص صاحبِ تاثیر ہے۔

**فصل طریق تلاشِ پیر** : کمالِ باطنی کا حاصل کرنا جب ضرور ٹھہرا اور عادتُ اللہ یوں ہی جاری ہے کہ بے توسل پیر کے یہ راہ قطع نہیں ہوتی اس لئے پیر کا تلاش کرنا ضرور ٹھہرا۔ طریق اس کا یوں ہے کہ اکثر درویشوں سے جن پر احتمال کمال کا ہو ملتا رہے اور کسی کی عیب جوئی اور انکار میں مبادرت نہ کرے — مگر جلدی سے بیعت بھی نہ کرے اوّل یہ دیکھے کہ شریعت پر مستقیم ہے یا نہیں۔ اگر مستقیم نہیں اس سے علیحدہ ہو گو خوارق وغیرہ

اُس سے صادر ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے[۴۹] وَلَا تُطِعْ مِنْهُمْ اٰثِمًا اَوْ كَفُوْرًا الآیۃ وقال لَا تُطِعْ مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ وَكَانَ اَمْرُهٗ فُرُطًا اور اگر شرع پر مستقیم ہے تو خود اس کا نیک اور ولی ہونا تو ثابت ہوگیا مگر اس شخص کو تو ضرورت تربیت وتکمیل کی ہے اس لئے بیعت نہ کرے بلکہ یہ بھی دیکھے کہ اس کی صحبت سے قلب میں کچھ اثر (یعنی اللہ تعالیٰ کی محبت دنیا و معاصی کی نفرت) پیدا ہوتا ہے یا نہیں کیونکہ حدیث شریف میں اولیاء اللہ کی یہی علامت آتی ہے اِذَا رُءُوْا ذُكِرَ اللّٰهُ لیکن اکثر عوام کو تھوڑی صحبت میں اس کا محسوس کرنا دشوار ہے۔ اس وقت یوں چاہیئے کہ اس کے مریدوں میں سے جس کو عاقل راست گو دیکھے اس سے شیخ کی تاثیر کا حال معلوم کرلے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے[۵۲] فَاسْئَلُوْا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ اور حدیث میں ہے[۵۳] اِنَّمَا شِفَاءُ الْعِيِّ السُّؤَالُ اگر کوئی معتبر آدمی شہادت دے اس کا اعتبار کرے اور جو بہت سے آدمی ویسی شہادت دیں تو زیادہ اطمینان کا باعث ہے مگر وہ گواہی دینے والے قرائن سے سچے معلوم ہوتے ہوں "مریدان می پرانند" کے مصداق نہ ہوں۔ اس اطمینان کے بعد اس سے بیعت ہو جاوے اور اس کے ارشاد کے موافق عملدرآمد کرے۔

**فصل تعدد پیر میں:** اگر ایک شیخ کی خدمت میں خوش اعتقادی کے ساتھ ایک معتدبہ مدت تک رہا مگر اس کی صحبت میں کچھ تاثیر نہ پائی تو دوسری جگہ اپنا مقصود تلاش کرے کیونکہ مقصود خدا تعالیٰ ہے نہ شیخ۔

### رُباعی

با ہر کہ نشستی و نشد جمع دلت ۔۔۔ وز تو نرمید صحبت آب و گلت[۵۴]
زنہار ز صحبتش گریزاں می باش ۔۔۔ ورنکند روح عزیزاں بحلت

---

[۴۹] اور مت کہا مانو اے محمد ان میں سے کسی گنہگار کا اور نہ کسی کافر کا اور فرمایا اللہ نے اور نہ کہا مانو اس کا جس کے دل کو ہم نے غافل کر دیا اپنی یاد سے اور وہ اپنی خواہش کا پیرو ہے اور ہے اس کا کام حد سے بڑھا ہوا [۵۲] پس پوچھ لو اہل علم سے اگر ہو تم نہیں جانتے [۵۳] بیماری جہل کی شفا اور دوا سوال کرنا اور دریافت کر لینا ہے اور دوں ہے۔
[۵۴] جس شخص کی صحبت میں تو رہے اور تیرا دل مطمئن نہ ہو اور تجھ سے پانی و مٹی (خواہشات نفسانی) کا اثر دور نہ ہو۔ تو ضرور بالضرور اسکی صحبت سے دور ہو جا ورنہ اسکی روح تیرے اندر کشادگی پیدا نہ کرے گی۔

لیکن شیخ اوّل سے بد اعتقاد نہ ہو ممکن ہے کہ وہ کامل مکمل ہو مگر اس کا حصہ وہاں نہ تھا۔ اسی طرح اگر شیخ کا انتقال قبل حصول مقصود کے ہو جاوے یا ملاقات کی اُمید نہ ہو جب بھی دوسری جگہ تلاش کرے اور یہ خیال نہ کرے کہ قبر سے فیض لینا کافی ہے۔ دوسرے شیخ کی کیا ضرورت ہے کیونکہ قبر سے فیضِ تعلیم نہیں ہو سکتا البتہ صاحب نسبت کو احوال کو ترقی ہوتی ہے سو یہ شخص تو ابھی محتاجِ تعلیم ہے ورنہ کسی کو بھی بیعت کی ضرورت نہ ہوتی لاکھوں قبریں کاملین بلکہ انبیا کی موجود ہیں۔

**فصل**: اور بلا ضرورت محض براہ ہوسناکی کئی کئی جگہ بیعت کرنا بہت بُرا ہے۔ اس سے بیعت کی برکت جاتی رہتی ہے اور شیخ کا قلب مکدّر ہو جاتا ہے اور نسبت قطع ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے اور ہرجائی مشہور ہو جاتا ہے۔

**فصل**: اور اگر شیخ کی صحبت سے قلب میں کچھ تاثیر معلوم ہوتی ہو تو اس کی صُحبت کو غنیمت سمجھو اور اس کے عشق و محبت کو دل میں محکم کرے اور اس کی پُوری پُوری اطاعت کرے اور اس کو خوش رکھے کوئی ایسی حرکت نہ کرے جو اس کے تکدّر کا باعث ہو کہ اس سے فیوض بند ہو جاتے ہیں۔ سورۂ حجرات کی اوّل کی آیتوں میں آداب نبوّیہ بتلائے گئے ہیں شیخ چونکہ خلیفہ کامل نبی کا ہے اس کی محبت و ادب کا بھی وہی حکم ہے۔

**فصل**: مشہور ہے کہ اپنے پیر کو سب سے افضل سمجھے ظاہراً اسمیں اشکال ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے[۱] وَفَوْقَ كُلِّ ذِي عِلْمٍ عَلِيمٌ پس سمجھنا چاہیئے کہ اگر سُکر محبت میں ایسا سمجھا تو معذور ہے اور اگر غلبۂ سکر نہیں ہے تو اتنا سمجھے کہ میری تلاش سے زندہ لوگوں میں اس سے زیادہ نفع پہنچانے والا شخص مجھ کو نہیں مل سکتا ہٰکذا قال سیّدی سندی مرشدی شیخی الحاج الحافظ محمد امداد اللہ دامت برکاتہم۔

**فصل**: شیخ سے اگر کوئی احیاناً کوئی فعل قابلِ اعتراض سرزد ہو جاوے تو اعتراض نہ کرے۔ حضرت موسیٰ و خضر علیہما السلام کا قصہ یاد کرے ؎

| | |
|---|---|
| آں پسر را کش خضر ببرید حلق[۲] | سرّ آں را در نیابد عام خلق |
| گر خضر در بحر کشتی را شکست[۳] | صد درستی در شکست خضر ہست |

---

[۱] ہر صاحب علم سے بڑھ کر کوئی ذی علم ہے۔
[۲] وہ لڑکا جس کی گردن کاٹ کر خضر علیہ السلام نے قتل کیا۔ اس کا راز عام مخلوق نے نہیں پایا۔
[۳] اگر خضر علیہ السلام نے دریا میں کشتی کو توڑ دیا تو خضر علیہ السلام کے توڑنے میں سَو درستگی ہے۔

یا تو تاویل کرلے یا یوں سمجھ لے کہ اولیاء معصوم نہیں ہوتے ہیں اور توبہ سے سب معاف ہوجاتا ہے مگر یہ اس شیخ کے لئے ہے جو شرع کا پابند صاحب استقامت ہو اور اتفاقاً اس سے کوئی فعل ہوجاوے اور اگر اس نے فسق و فجور کو عادت بنا رکھا ہے وہ ولی نہیں۔ اس کے قول و فعل کی تاویل کچھ ضرور نہیں اس سے علیحدگی اختیار کرے۔

**فصل**: جس طرح اولیاء کے آداب میں تقصیر ممنوع ہے۔ اسی طرح افراط و غلو اور بھی بدتر ہے کہ اس میں اللہ و رسول کی شان میں تفریط ہوتی ہے مثلاً انکو عالم الغیب سمجھنا اس سے کفر لازم آتا ہے۔ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی لَا یَعْلَمُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَیْبَ اِلَّا اللّٰهُ وَقُلْ لَّآ اَقُوْلُ لَکُمْ عِنْدِیْ خَزَآئِنُ اللّٰهِ وَلَآ اَعْلَمُ الْغَیْبَ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ[۱] یا ان کو کسی چیز کے موجود یا معدوم کردینے پر یا اولاد و رزق وغیرہ دینے پر یا خدا سے زبردستی دلانے پر قادر سمجھنا یہ بھی کفر ہے قَالَ تَعَالٰی قُلْ لَّآ اَمْلِکُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ[۲] یا ان کے ساتھ عبادت کے طریقوں میں کوئی طریق برتنا مثلاً ان کی منت ماننا یا ان کا یا ان کی قبر کا طواف کرنا یا اُن سے دعا مانگنا یا ان کے نام کو عبادتاً جپنا یہ سب بعض معصیت و بدعت کے اور بعض کفر و شرک کے طریقے ہیں[۳] قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ،

وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم[۴] اَلطَّوَافُ بِالْبَیْتِ صَلٰوةٌ[۵] وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اَلدُّعَآءُ هُوَ الْعِبَادَةُ ثُمَّ تلا قولہ تعالٰی رَبُّکُمُ ادْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَکُمْ اِنَّ الَّذِیْنَ یَسْتَکْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِیْ سَیَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دَاخِرِیْنَ وقال اللہ

---

۱ فرمایا اللہ تعالٰی نے نہیں جانتے جو آسمان اور زمین میں ہیں غیب کی بات مگر اللہ تعالٰی اور فرمایا کہہ دو اے محمدؐ کہ میں تم سے نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ تعالٰی کے خزانے ہیں اور نہ یہ کہ میں غیب کی بات جانتا ہوں اور فرمایا اللہ تعالٰی نے کہ لوگ اللہ تعالٰی کے ذرا سے علم کا احاطہ نہیں کرسکتے مگر جتنے کا کہ خود اللہ چاہے ۲ فرمایا اللہ تعالٰی نے کہہ دو اے محمدؐ کہ میں نہیں مالک ہوں اپنے لئے نفع کا اور نہ ضرر کا مگر جتنا اللہ چاہے ۳ تجھ ہی کو پوجتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں ۴ اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے طواف کرنا نماز کی مثل عبادت ہے اور فرمایا دعاء مانگنا بھی بڑی عبادت ہے ۵ اور فرمایا تمہارے رب نے مجھ سے مانگو میں قبول کروں گا۔ بیشک جو لوگ میری عبادت سے تکبر کرتے ہیں عنقریب داخل ہوں گے جہنم میں ذلیل ہوکر اور فرمایا اللہ تعالٰی نے اور جن کو تم پکارتے ہو اللہ کے سوا وہ بندے ہیں

تعالیٰ وَالَّذِیْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ عِبَادٌ اَمْثَالُکُمْ۔ الآیۃ

**فصل:** ولی کبھی کسی نبی کے درجے کو نہیں پہنچ سکتا، نہ عبادت کبھی معاف ہو سکتی ہے بلکہ خواص کو زیادہ عبادت کا حکم ہے البتہ مجذوب کہ مسلوب الحواس ہوتا ہے معذور ہے۔ نہ ولی معصوم ہوتا ہے نہ صحابہ کے مرتبے کو کوئی ولی پہنچ سکتا ہے لقولہ تعالیٰ[۱] کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّۃٍ وقولہ علیہ السلام خَیْرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِیْ وَلِاِجْمَاعِھِمْ عَلٰٓی اَنَّ الصَّحَابَۃَ کُلُّھُمْ عُدُوْلٌ وَلِقَوْلِ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مبارکٍ مِّنَ التَّابِعِیْنَ اُلْغُبَارِ الَّذِیْ دَخَلَ اَنْفَ فَرَسِ مُعَاوِیَۃَ خَیْرٌ مِّنْ اُوَیْسِ الْقَرْنِیِّ وَعُمَرَ الْمَرْوَانِیِّ۔

**فصل:** قبریں اونچی اونچی اور اُن پر گنبد بنانا، عُرس میں بڑی دھوم دھام کرنا، بہت سی روشنی کرنا جیسا آج کل رائج ہے۔ زندے یا مُردے کو سجدہ کرنا سب ممنوع ہے البتہ زیارت کرنا اور ایصالِ ثواب کرنا اور اگر صاحبِ نسبت ہو ان سے فیوض لینا یہ سب اچھی باتیں ہیں

---

**فصل:** پیر بھی فارغ نہ بیٹھے رہے۔ کمالات میں ترقی کرتا رہے[۲] قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی قُلْ رَّبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا دعویٰ کمال کا نہ کرے ہاں اظہارِ نعمت میں مضائقہ نہیں[۳] قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی لَا تُزَکُّوْٓا اَنْفُسَکُمْ وقال اللہ تعالیٰ وَاَمَّا بِنِعْمَۃِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ اور افشائے طریقہ پر حریص رہے قال اللہ تعالیٰ[۴] حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ مُریدوں کے ساتھ شفقت محبت سے رہے۔ قال اللہ تعالیٰ[۵] بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ اُن کی خطا وقصور سے درگزرے۔

---

[۱] کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا تم لوگ بہترین اُمت ہو اور رسول علیہ السلام نے فرمایا سب زمانوں میں بہتر میرا زمانہ ہے اور اس لئے کہ سب کا اجماع ہے کہ صحابہ سب کے سب عادل ہیں اور بسبب قول عبداللہ بن مبارک کے جو تابعین میں سے ہیں کہ جو غبار کہ حضرت معاویہ کے گھوڑے کی ناک میں گیا ہے وہ بہتر ہے حضرت اویس قرنیؒ اور حضرت عمر بن عبدالعزیز مروانی سے [۲] فرمایا اللہ تعالیٰ نے کہہ اے محمد اے رب بڑھا دے میرا علم [۳] فرمایا اللہ تعالیٰ نے نہ پاکی بیان کرو اپنے نفسوں کی اور فرمایا اور جو نعمت تمہارے رب کی ہے اس کو بیان کرو [۴] فرمایا اللہ تعالیٰ نے وہ رسول حریص ہیں تمہاری بھلائی پر [۵] فرمایا اللہ تعالیٰ نے مومنوں پر شفیق اور مہربان ہے۔

قَالَ اللّٰہُ تعالیٰ [۱] وَلَوْ کُنْتَ فَظًّا غَلِیْظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِکَ فَاعْفُ عَنْھُمْ دنیا داروں کی خاطر سے ان کو علیحدہ نہ کرے۔ قال اللہ تعالیٰ [۲] لَا تَطْرُدِ الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ رَبَّھُمْ الی قولہ فَتَکُوْنَ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ اور مریدوں سے متوقع دنیا و طالب نفع دنیوی کا نہ ہو۔ قال اللہ تعالیٰ [۳] یُرِیْدُوْنَ زِیْنَةَ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَقَالَ لَآ اَسْئَلُکُمْ عَلَیْہِ اَجْرًا اور ایذائے خلق پر صبر کرے۔ لقولہ علیہ السلام [۴] وَسِعَمَ اللّٰہُ اَخِیْ مُوْسٰی لَقَدْ اُوْذِیَ اَکْثَرَ مِنْ ھٰذَا فَصَبَرَ۔ اپنے کو متانت و وقار سے رکھے ورنہ مریدوں کی نظر میں بے وقعتی ہونے سے ان کو فیض نہ ہوگا [۵] لِمَا وَرَدَ فِیْ حَقِّہٖ عَلَیْہِ السَّلَامُ مَنْ رَاٰہُ مِنْ بَعِیْدٍ ھَابَہٗ وَمَنْ رَاٰہُ مِنْ قَرِیْبٍ اَحَبَّہٗ وَنَحْوَہٗ اور ایک مرید کو دوسرے مرید پر ترجیح نہ دے لقولہ تعالیٰ [۶] عَبَسَ وَتَوَلّٰی البتہ اگر ایک کو خدا کی طلب زیادہ ہے اس کو ترجیح دینے میں مضائقہ نہیں اور ایسی حرکت نہ کرے جس سے خلقت کو بداعتقادی ہو کہ اس میں طریق ارشاد مسدود ہوتا ہے۔ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی [۷] دَاعِیًا اِلَی اللّٰہِ۔ اوّل باب سے یہاں تک یہ مضامین ارشاد الطالبین کے ہیں جو قاضی ثناء اللہ صاحب پانی پتی کی عمدہ تصانیف سے ہے۔

**فصل تصوّر شیخ میں**: اس کو برزخ اور رابطہ اور واسطہ بھی کہتے ہیں، اس کے یہ معنی تو آج تک کسی محقق نے نہیں فرمائے کہ خدائے تعالیٰ کو پیر کی شکل میں سمجھے یہ تو محض باطل ہے اور اگر [۸] اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ سے دھوکہ ہو تو سمجھ لینا چاہیے کہ

---

[۱] فرمایا اللہ تعالیٰ نے اگر ہوتے تم تند خو سخت دل بیشک چل دیتے وہ تمہارے پاس سے پس معاف کردو ان کے قصور کو۔ [۲] نہ ہٹاؤ اپنے پاس سے ان لوگوں کو جو پکارتے رہتے ہیں اپنے رب کو صبح و شام چاہتے ہیں اس کی ذات کو اور نہیں تم پر ان کا کچھ حساب اور نہ ان پر ہے تمہارا حساب کچھ جو ہٹا دو تم ان کو اور ہو جاؤ نا انصافوں سے [۳] فرمایا اللہ تعالیٰ نے چاہتے ہو زیب و زینت دنیا کی اور فرمایا نہیں مانگتا ہوں اس پر کسی کا بدلہ [۴] اللہ تعالیٰ میرے بھائی موسیٰ پر رحم فرمائے وہ اس سے بھی زیادہ ایذا پہنچائے گئے تھے تب بھی انہوں نے صبر کیا [۵] کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ السلام کے حق میں حدیث میں آیا ہے کہ جو دیکھتا تھا آپ کو دور سے خوف کھاتا تھا اور جو دیکھتا تھا نزدیک سے محبت کرتا تھا یا ایسا ہی کچھ مضمون ہے [۶] تیور چڑھائے منہ موڑا [۷] بلانے والے اللہ کی طرف [۸] تحقیق اللہ نے پیدا کیا آدم کو اپنی صورت پر۔

صورت ناک منہ ہی کو نہیں کہتے مثلاً یہ بولتے ہیں اس مسئلے کی یہ صورت ہے حالانکہ اس مسئلہ کی ناک منہ نہیں ہے بلکہ صورت کے معنی صفت کے بھی آتے ہیں تو انسان کو آخر سمع، بصر وغیرہ عنایت ہوا ہے اس لئے اس کو صورتِ حق کہا گیا۔ غرض یہ معنی تصور شیخ کے بالکل بے اصل ہیں۔ کتبِ فن میں اس قدر مذکور ہے کہ شیخ کی صورت اور اس کے کمالات کے زیادہ تصور کرنے سے اس سے محبت پیدا ہو جاتی ہے اور نسبت قوی ہوتی ہے اور قوتِ نسبت سے طرح طرح کے برکات ہوتے ہیں اور بعض محققین نے تصور شیخ میں صرف یہ فائدہ فرمایا ہے کہ ایک خیال دوسرے خیال کا دافع ہوتا ہے اس سے یکسوئی میسر ہو جاتی ہے اور خطرات دفع ہو جاتے ہیں چنانچہ حضرت شاہ کلیم اللہ صاحب قدس سرہٗ نے کشکول میں یہی حکمت فرمائی ہے اس کے بعد فرماتے ہیں وہر چند برزخ لطیف تر بود از معانی معقولہ بود کارنیکو بود وہر چند کثیف بود واز صور مرئیہ بود کار زبون تر بود۔

بہر حال اس میں جو کچھ حکمت وفائدہ ہو راقم کا تجربہ ہے کہ یہ شغل خواص کو تو مفید ہوتا ہے اور عوام کو سخت مضر کہ صورت پرستی کی نوبت آجاتی ہے۔ اسی واسطے امام غزالی رحمہ اللہ وغیرہ محققین نے عوام اور مبتدیوں کے لئے ایسے اشغال کی تعلیم سے منع فرمایا ہے جس سے کشف وغیرہ ہوتا ہے اس لئے عوام کو تو بالکل اس سے بچنا چاہیئے اور خواص بھی اگر کریں تو احتیاط کی حد تک محدود رکھیں۔ اس کو حاضر و ناظر اور ہر وقت اپنا معین دستگیر نہ سمجھ لیں کیونکہ کثرت تصور سے کبھی صورتِ مثالیہ روبرو حاضر ہو جاتی ہے کبھی تو وہ محض خیال ہوتا ہے اور کبھی کوئی لطیفۂ غیبی اس شکل میں متمثل ہو جاتا ہے[۱] اور شیخ کو اکثر اوقات خبر تک بھی نہیں ہوتی اس مقام پر اکثر ناواقف لوگوں کو لغزش ہو جاتی ہے

**فصل**: عورتوں کو دست بدست بیعت نہ کرنا چاہیئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی کسی عورت کو بیعت میں ہاتھ نہیں لگایا۔ اجنبی عورت کو ہاتھ لگانا حرام ہے۔

---

[۱] جیسے حضرت یوسف علیہ السلام نے وقت اصرار زلیخا کے حضرت یعقوب علیہ السلام کی صورت دیکھی تو شرما گئے یقیناً وہ حضرت یعقوب علیہ السلام نہ تھے اگر حضرت یعقوب علیہ السلام ہوتے تو ان کو حضرت یوسف علیہ السلام کا مصر میں ہونا معلوم ہو جانا چاہیئے پھر پریشان ہونا اور بیٹوں سے جستجو کرنے کے لئے ارشاد فرمانا کیا معنی، خوب سمجھ لو۔

صاحب محبوب السالکین می نویسد " بیعت کنانیدن نسواں ایں است اگر نسار غائب است بوکالت محارم نسبی یا رضاعی بیعت کند و آنچہ شرائط است بموکلہ بفرمائید و خرقہ دامنے دہد و اگر نسواں حاضر است در پردہ مرید کند بیعت دست نہ کند چنانچہ عہد با رجال کند با عورت نکند و ہم در کتاب مذکور است کہ ایں در حق مرداں است کہ مارا قبول کردی دلعورت امر دہی بسند است۔

**فصل سماع میں** : ہرچند یہ مسئلہ اختلافی ہے لیکن اگر مانعین کے دلائل سے بالکل قطع نظر کر کے اس کو جائز سمجھا جاوے تب بھی تو جواز کے بہت سے شرائط ہیں، انصاف سے دیکھنا چاہیئے کہ اس زمانے میں کون مجلس ان آداب و شرائط کے ساتھ ہوتی ہے نہ اخوان ہیں نہ زمان نہ مکان، صرف ایک رسم رہ گئی ہے، ہر قسم کے لوگ مختلف نفسانی اغراض سے جمع ہوتے ہیں اور بزرگوں کے طریقے کی سخت بدنامی ہوتی ہے، اس مقام پر صرف حضرت سلطان المشائخ قدس سرہٗ کا ارشاد فوائد الفوائد سے نقل کئے دیتے ہیں، چند چیز موجودہ شود سماع آنگاہ شود۔ آں چیست مسمع است و مسموع و مستمع و آلہ سماع ست فرمودند مسمع گوئندہ است می باید کہ مرد تمام باشد و کودک و عورت نباشد اما مسموع آنچہ می گوید باید کہ ہزل و فحش نباشد واما مستمع آنکہ می شنود باید بحق شنود مملو باشد از یاد حق واما آلہ سماع و آں مزامیر است چوں چنگ درباب و مثل آں باید کہ درمیان نباشد ایچنیں سماع حلال است اب آگے انصاف درکار ہے اور اگر ان شرائط سے بھی قطع نظر کی جاوے تب بھی سمجھنا چاہیئے کہ سماع میں ایک خاص اثر ہے کہ کیفیت غالبہ کو قوت دیتا ہے اس زمانے میں چونکہ اکثر نفوس میں خبث و حب غیر اللہ غالب ہے اسی کو غلبہ ہوگا پھر جب حب غیر اللہ حرام ہے تو اس کے سبب کو کیا فرمایئے گا۔

**فصل** : خواجہ عبید اللہ احرار رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ استغراق میں ترقی نہیں ہوتی کیونکہ ترقی دوام عمل سے ہے اور اس میں عمل کا انقطاع ہو جاتا ہے۔

**فصل** : شارح گلشن راز فرماتے ہیں کہ محض اہل کمال کی تقلید سے بدون غلبۂ حال کے خلاف شریعت کلمات منہ سے نکال کر کافر مت بنو، صاحب گلشن راز کا شعر ہے ؎

ترا گر نیست احوال مواجید مشو کافر بنادانی بہ تقلید

**فصل**: مرج البحرین میں ہے کہ اگر سُکر و غلبے میں صوفی کے منہ سے کچھ نکل جاوے تو اس پر نہ اعتراض کرو نہ اس کی تقلید طریق اسلم سکوت ہے راقم کہتا ہے کہ مطلب یہ ہے کہ اس شخص پر اعتراض نہ کرو باقی وہ بات ضرور قابلِ اعتراض ہے خصوصاً جب کہ عوام کو مضر ہو۔ اس وقت اسکی غلطی ظاہر کر دینا واجب ہے۔

**فصل**: قرآن و حدیث کے ظاہری معنیٰ کا انکار کرنا کفر ہے۔ البتہ ظاہر کو تسلیم کرنا اس کے باطن کی طرف عبور کرنا محققین کا مسلک ہے ـــــ مثلاً حدیث میں آیا ہے کہ جس گھر میں کتا ہو وہاں فرشتے نہیں جاتے۔ اہلِ ظاہر نے تو کُتا پالنے کو بُرا سمجھا مگر دل میں صفاتِ کلبیہ کو ہمیشہ جمع رکھا۔ ان میں تو یہ کسر رہی مگر ایمان موجود ہے جس سے مر پٹ کر جنت تو مل جائے گی۔ منکرین ظاہر نے تو کُتّا پالنے کی اجازت دی اور کہا کہ مولوی لوگ حدیث کا مطلب نہیں سمجھے۔ بیت سے مراد قلب ہے اور ملائکہ سے مراد انوار غیبیہ اور کلب سے مراد صفات سبعیہ وغیرہا۔ یہ لوگ شرع کا انکار کرکے کافر اور مستحقِ جہنم ہوئے۔ محققین نے کہا کہ مطلب تو حدیث کا وہی ہے جو اہلِ ظاہر سمجھے مگر اس میں غور کرنا چاہیئے کہ ملائکہ کو کُتّے سے کیوں نفرت ہے صرف اس کے صفاتِ ذمیمہ سبعیہ و نجاست و حرص و غضب وغیرہ کی وجہ سے تو معلوم ہوا کہ یہ صفات مذموم ہیں پھر جب ظاہری گھر میں کتا رکھنا جائز نہیں تو باطنی گھر میں ان صفات کا رکھنا کیسے جائز ہوگا۔ اس محقق نے ظاہراً کتا پالنے کو بھی حرام کہا کیوں کہ وہ مدلول مطابقی ہے اور باطناً ان صفاتِ مذمومہ کے ساتھ متصف ہونے کو بھی حرام کہا کیوں کہ وہ مدلول التزامی ہے۔

**فصل**: اہلِ کشف نے فرمایا ہے کہ ہر لطیفے میں دس دس ہزار حجابات ظلمانی و نورانی ہیں اور لطیفہ قالبیہ کو ملا کر سات لطیفے ہیں تو ستر ہزار حجاب ہوئے ذکر سے ظلمت دفع ہوتی ہے اور نور لطیفے کا سالک کو نظر آتا ہے۔ یہ علامت ان حجابات کے اُٹھ جانے کی ہے مثلاً حجابِ نفس کا شہوت و لذت ہے اور حجابِ دل کا نظر کرنا غیرِ حق پر اور حجابِ عقل کا معانی فلسفہ میں خوض کرنا اور حجابِ روح کا مکاشفاتِ عالمِ مثال کے۔ وعلیٰ ہذا ان میں کسی کی طرف ملتفت نہ ہو۔ مقصودِ حقیقی کی طرف متوجہ رہے اور غیر مقصود کی نفی کرتا رہے۔

ے اگر تجھ میں وجد کے احوال نہیں تو محض نا واقفیت سے (اہلِ کمال کی تقلید میں کفر یہ کلمات کہہ کر) کافر نہ ہو۔

عشق آں شعلہ است کو چوں بر افروخت | ہر چہ جز معشوق باقی جملہ سوخت[۱]
تیغ لا در قتل غیر حق براند | در نگر آخر کہ بعد لا چہ ماند
ماند الا اللہ باقی جملہ رفت | مرحبا اے عشق شرکت سوز رفت

## فصل اقسام حجاب و وقوف سالک میں :

فوائد الفواد میں ہے کہ سالک وہ ہے کہ راہ چلے اور واقف وہ ہے جو بیچ میں اٹک جاوے۔ پس جب سالک عبادت میں کوتاہی کرتا ہے اگر جلدی سے توبہ و استغفار کر کے بدستور پھر سرگرم ہوگیا تو پھر سالک بن جاوے گا اور خدا نخواستہ اگر وہی غفلت رہی تو اندیشہ ہے کہ کہیں راجع یعنی واپس نہ ہو جاوے، اس راہ کی لغزش کے سات درجے ہیں۔ اعراض، حجاب، تفاصل، سلب مزید، سلب قدیم، تسلی، عداوت۔ اوّل اعراض ہوتا ہے اگر معذرت و توبہ نہ کی حجاب ہوگیا اگر پھر بھی اصرار رہا تفاصل ہوگیا۔ اگر اب بھی استغفار نہ کیا تو عبادت جو ایک زائد کیفیت ذوق شوق کی تھی وہ سلب ہوگئی یہ سلب مزید ہے اگر اب بھی اپنی بیہودگی نہ چھوڑی تو جو راحت وحلاوت کہ زیادتی کے قبل اصل عبادت میں تھی وہ بھی سلب ہوگئی، اس کو سلب قدیم کہتے ہیں۔ اگر اس پر بھی توبہ میں تقصیر کی تو جدائی کو دل گوارہ کرنے لگا یہ تسلی ہے۔ اگر اب بھی وہی غفلت رہی تو محبت مبدل بعداوت ہوگئی۔ نعوذ باللہ منہا۔



---

[۱] عشق وہ شعلہ ہے کہ جب اُبھرے معشوق کے سوا سب کو جلادے [۲] غیر اللہ کے قتل کرنے میں لا کی تلوار کو چلا پھر دیکھ کہ لا کے بعد کیا رہا [۳] رہا ہے الا اللہ باقی سب چلا گیا۔ مرحبا اے عشق شرکت کو جلا کر بھگا دیا۔

# چوتھا باب

# اصلاح اغلاط میں

غلطیاں تو بیشمار ہیں مگر جن میں آج کل لوگ زیادہ مبتلا ہیں. انکی اصلاح چند فصلوں میں ذکر کرتے ہیں۔

## اس غلطی کی اصلاح کہ فقیری میں اتباع شریعت کی ضرورت نہیں فتوحات میں ہے۔

كُلُّ حَقِيْقَةٍ عَلٰى خِلَافِ الشَّرِيْعَةِ زَنْدَقَةٌ بَاطِلَةٌ[1] اور اسی میں ہے[2] مَا لَنَا طَرِيْقٌ اِلَى اللّٰهِ اِلَّا عَلَى الْوَجْهِ الْمَشْرُوْعِ لَا طَرِيْقَ لَنَا اِلَى اللّٰهِ اِلَّا مَا شَرَعَهٗ اسی میں ہے[3] فَمَنْ قَالَ اِنْ ثَمَّ طَرِيْقًا اِلَى اللّٰهِ خِلَافَ مَا شَرَعَ فَقَوْلُهٗ زُوْرٌ فَلَا يُقْتَدٰى بِشَيْخٍ لَا اَدَبَ لَهٗ حضرت بایزید فرماتے ہیں[4] لَوْ نَظَرْتُمْ اِلٰى رَجُلٍ اُعْطِىَ مِنَ الْكَرَامَاتِ حَتّٰى يُرْتَقٰى فِى الْهَوَاءِ فَلَا تَغْتَرُّوْا بِهٖ حَتّٰى تَنْظُرُوْنَهٗ كَيْفَ تَجِدُوْنَهٗ عِنْدَ الْاَمْرِ وَالنَّهْىِ وَحِفْظِ الْحُدُوْدِ وَاَدَاءِ الشَّرِيْعَةِ حضرت جنید فرماتے ہیں[5] اَلطُّرُقُ كُلُّهَا مَسْدُوْدَةٌ عَلَى الْخَلْقِ[6] اِلَّا عَلٰى مَنِ اقْتَفٰى اَثَرَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اور فتوحات میں ہے فَمَا[7] عِنْدَ اللّٰهِ مَنْ لَمْ يَعْلَمْ بِحُكْمِهٖ بِمَكَانٍ فَاِنَّ اللّٰهَ مَا اتَّخَذَ وَلِيًّا جَاهِلًا فِيْهِ اَنَّ اِبْطَالَهٗ مَعَ الْعِلْمِ خَيْرٌ مِّنَ الْعَمَلِ مَعَ الْجَهْلِ. انتہیٰ۔

---

[1] جو حقیقت شریعت کے خلاف ہو بد دینی اور مردود ہے [2] نہیں ہے ہمارے لئے اللہ کی طرف کوئی راستہ مگر شرعی طور سے اور نہیں ہے کوئی راہ ہمارے لئے اللہ کی طرف مگر وہی جو اس نے شریعت میں تبلا دیا ہے [3] جو شخص کہے کہ ادھر کوئی اور راہ ہے اللہ کی طرف برخلاف اس کے جو شریعت نے تبلا دیا اس کا قول جھوٹا ہے پس ایسے شخص کو مقتدا نہ بنایا جاوے جس کو ادب نہ ہو [4] اگر تم ایسا آدمی دیکھو کہ کرامتیں دیا گیا ہے یہاں تک کہ ہوا میں اڑتا ہے تو دھوکے میں نہ آجاؤ جب تک نہ دیکھ لو کہ امر و نہی اور حفظ حدود اور پابندی شریعت میں کیسا ہے۔

[5] سب راہیں بند ہیں کل مخلوق پر سوائے اس کے جو قدم بقدم چلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے [6] نہیں ہے اللہ کے نزدیک جو شخص نہ جانتا ہو اس کے حکم کو کسی مرتبے میں کیونکہ اللہ نے نہیں بنایا کسی جاہل کو ولی اور اسی فتوحات میں ہے کہ باوجود علم کے بیہودگی کرنا بہتر ہے اس عمل سے جو جہل سے ہو فقط اور یہ اس لئے

(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

اور اس باب میں ہزاروں ارشادات بزرگوں کے مذکور ہیں۔ کہاں تک لکھا جاوے قشیریہ میں حضرت ذوالنون مصری وسری سقطی و ابوسلیمان و احمد بن ابی الحواری و ابوحفص حداد و ابوعثمان و نوری و ابوسعید خراز سے اور دوسری کتابوں میں بھی مثل دلیل العارفین، ملفوظات حضرت خواجہ معین الدین چشتی و مکتوبات قدسیہ حضرت شیخ قطب العالم عبد القدوس گنگوہی اور قوت القلوب ابوطالب مکی وغیرہا میں یہ مضمون نہایت استحکام کے ساتھ مذکور و منقول ہے۔ جن سے معلوم ہوتا ہے کہ فقر میں اوّل علم شریعت کی سخت ضرورت ہے اور بدون اس کے آگے راہ نہیں کھلتی اور کبھی کوئی شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کر کے اور طریق بدعت کو اختیار کر کے ولی نہیں ہو سکتا۔ جب بدعت قاطع طریق ہے تو کفر و شرک کا تو کیا پوچھنا ہے آجکل لوگوں نے علم وعمل کے اڑانے کو دو لفظ یاد کئے ہیں علم کی نسبت حجاب اکبر اور عمل کی نسبت دعوئ آزادی ۔۔۔۔۔ سو جاننا چاہیے کہ حجاب اکبر کے اگر یہ معنی ہوں تو جتنے بزرگوں کے نام لکھے گئے ہیں یہ جھوٹے بلکہ محجوب ٹھہرتے ہیں۔ یہ ایک اصطلاحی لفظ ہے حقائق کے قاعدے سے اس کے بہت باریک معنی ہیں مگر موٹے سے معنی یہ سمجھو کہ حجاب اکبر اس پردے کو کہتے ہیں جو بادشاہ کے قریب پڑا رہتا ہے کہ وہاں پہنچ کر بادشاہ کا بہت ہی قرب ہو جاتا ہے تو اسمیں علم کی مدح ہے یعنی جب علم حاصل کر لیا تو جتنے حجاب تھے سب اُٹھ گئے یہاں تک کہ حجاب اکبر تک پہنچ جائے۔ اب ایک تجلّی سے حیرت کا غلبہ ہو یہ حجاب بھی اُٹھ جاوے واصل ہو جاوے اور جس نے سرے ہی سے علم حاصل نہیں کیا خواہ تحصیل سے یا صحبت علماء سے وہ تو ابھی بہت پردوں کے پیچھے ہے اور بہت دُور رہا۔ دعوئ آزادی تو آزادی کے معنی باب اصطلاحات میں گزر چکے ہیں کہ قید شہوت و غفلت سے آزاد ہونا ہے نہ کہ احکام محبوب حقیقی سے ؎

گر تو خواہی حرّی و دل زندگی ۔۔۔ بندگی کن بندگی کن بندگی ۱
زندگی مقصود بہر بندگی ست ۔۔۔ زندگی بے بندگی شرمندگی ست ۲

(پچھلے صفحہ کا)

کہ عالم اگر بیہودہ بات بھی کرے تو وہ ایسی بُری نہیں ہوتی کہ کفر و شرک تک نوبت پہنچ جاوے اور چونکہ اس کی بُرائی سے واقف ہے توبہ کی اُمید ہے بخلاف جاہل کے کہ بسا اوقات ضروری اعمال نماز روزہ بھی درست نہیں ہوتا اور لاعلمی سے کفر و شرک لازم آجاتا ہے اور چونکہ اس کی بُرائی سے واقف نہیں توبہ بھی نصیب نہیں ہوتی۔

۱ اگر آزادی اور دل کی زندگی کی خواہش ہے تو عبادت کیجئے ۲ زندگی سے مقصود عبادت ہے بغیر عبادت کے زندگی شرمندگی ہے

جز خضوع و بندگی و اضطرار — اندریں حضرت ندارد اعتبار[1]
ہر کہ اندر عشق یابد زندگی — کفر باشد پیش او جز بندگی[2]
ذوق باید تا دہد طاعات بر — مغز باید تا دہد دانہ شجر[3]

اور اگر یہ شبہ ہے کہ علم حقیقت اگر علم شریعت کے خلاف نہیں ہے تو بزرگوں نے اسرار کو کیوں پوشیدہ کیا ہے۔ شریعت تو اظہار کے قابل ہے تو اس کا حل اچھی طرح سمجھ لو کہ ہمارا یہ دعویٰ نہیں کہ علمِ شریعت ہی کو علمِ حقیقت کہتے ہیں بلکہ دعویٰ یہ ہے کہ علمِ حقیقت علمِ شریعت کے خلاف نہیں ہے یعنی یہ نہیں ہے کہ شریعت نے ایک چیز کو حرام یا کفر کہا حقیقت میں وہ حلال اور ایمان ہو جاوے مثلاً دیوانی کا قانون اور ہے اور فوجداری کا اور، مگر یہ نہیں کہ جو چیز قانونِ اوّل میں جائز ہو وہ قانونِ دوم میں ناجائز ہو یا بالعکس ہاں البتہ ہر ایک کے مضامین جُداگانہ ضرور ہیں سو یوں تو شریعت میں بھی مضامین مختلفہ ہیں اور خود حقیقت میں بھی مگر وہ مضامین شریعت کے مضامین کی نفی نہیں کرتے۔ پوشیدہ کرنے سے جو شُبہ پیدا ہوا تھا وہ تو رفع ہو گیا۔ اب یہ بات سمجھ لینے کی ہے کہ پوشیدہ رکھنے کی کیا وجہ ہے تو سمجھنا چاہیئے کہ قابلِ اخفاء کے تین امر ہوتے ہیں، ایک اسرار، سو امام غزالیؒ نے اس کی کئی وجہ فرمائی ہیں، جن کا خلاصہ یہ ہے کہ وہ مضامین خلافِ شرع تو نہیں ہوتے مگر دقیق زیادہ ہوتے ہیں جو عوام کے فہم میں نہیں آ سکتے اور ان کو مضر ہوتے ہیں، دوسرے تعلیم سلوک کے طریقے۔ اس میں اخفاء کی وجہ یہ ہے کہ اعلان میں اس کی بے قدری اور دوسرے طالب کی ہوس ناکی کا احتمال ہے، تیسرے ثمرات مجاہدہ و مکاشفات وغیرہ اس کا اخفاء بوجہ احتمال ریاء و دعویٰ کے ہے۔ غرض کسی امر کا اخفاء اس وجہ سے نہیں ہے کہ وہ مخالف شرع ہے اور اگر فرضاً ایسا ہو تو وہ قابلِ ردّ و انکار کے ہے۔ خلاصۂ کلام یہ کہ جس کو دولت وصول میسر ہوتی ہے، علم شریعت و اتباع سُنت سے ہوتی ہے اور اگر کسی بُزرگ کا کوئی قول و فعل خلافِ سنت منقول ہے یا تو سُکر اور غلبۂ حال میں وہ امر صادر ہوا یا وہ حکایات غلط منقول ہیں یا ان سے کسی باریک مسئلہ میں جہاں دلیل شرعی خفی و دقیق تھی خطا اجتہادی ہو گئی جس میں وہ شرعاً معذور رہے اور خدائے تعالیٰ

---

[1] عاجزی، بے کسی اور عبادت کے ماسوا اس دربار میں کسی کا امتیاز نہیں [2] جس شخص نے عشق میں زندگی حاصل کر لی، اس کے سامنے عبادت کے سوا سب کچھ کفر ہے [3] ذوق چاہیئے تاکہ طاعت نفع دے مغز چاہیئے تاکہ [illegible] پھل دے

سے ان کو بُعد نہیں ہُوا۔ یہاں تو کُھلم کُھلا مخالفت بلکہ اسکی نفی اور اس کے ساتھ استہزاد تمسخر کیا جاتا ہے جس کے کفر ہونے میں کوئی شک و شبہ نہیں یہاں سے معلوم ہوا کہ خلاف شرع کوئی کام کرنا دُرست نہیں مثل طوافِ قبر و سجدۂ مشائخ وغیرہ ان کا ذکر بابِ مسائل میں بھی آچکا ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ شیخ کی اطاعت بھی جبھی تک ہے کہ وہ اللہ اور رسول کے خلاف نہ کہے ورنہ اس شیخ ہی کو سلام رخصت کرنا چاہیئے، حضرت نوری فرماتے ہیں۔ مَنْ رَاَیْتَہٗ یَدَّعِیْ مَعَ اللہِ تَعَالٰی حَالَۃً تُخْرِجُہٗ عَنْ حَدِّ الْعِلْمِ الشَّرْعِیِّ فَلَا تَقْرَبَنَّ مِنْہُ۔ شیخ سعدالدین شرح رسالہ مکیہ میں فرماتے ہیں اگر بنادانی خود بجاہل یا اہلِ بدعت ارادت آوردیا از دست او خرقہ بباطل پوشید باز بخدمت شیخ حق رود و تجدید ارادت کند تا گمراہ نشود۔

# فصل عورتوں اور مردوں کی مخالطت کا مضر ہونا

جواہر غیبی میں حکایت لکھی ہے کہ ایک شخص طواف کرتا جاتا ہے اور کہتا تھا۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ کسی نے اس کا حال دریافت کیا کہنے لگا کہ ایک بار کسی امرد حسین کو نظر شہوت سے دیکھا تھا اسی وقت سے غیب سے ایک طمانچہ لگا جس سے آنکھ جاتی رہی، یوسف بن حسین فرماتے ہیں رَاَیْتُ اٰفَاتَ الصُّوْفِیَّۃِ فِیْ صُحْبَۃِ الْاَحْدَاثِ وَمُعَاشَرَۃِ الْاَضْدَادِ وَرِفْقِ النِّسْوَانِ شیخ واسطی فرماتے ہیں اِذَا اَرَادَ اللہُ ھَوَانَ عَبْدٍ اَلْقَاہُ اِلٰی ھٰٓؤُلَآءِ الْاَنْتَانِ وَالْجِیَفِ یُرِیْدُ بِہٖ صُحْبَۃَ الْاَحْدَاثِ مظفر قرمینی فرماتے ہیں اَخَسُّ الْاِرْفَاقِ اِرْفَاقُ النِّسْوَانِ عَلٰی اَیِّ وَجْہٍ کَانَ۔ کسی نے حضرت شیخ نصیر آبادی سے کہا کہ لوگ عورتوں کے پاس بیٹھتے اور کہتے ہیں کہ

---

ع جس کو دیکھو کہ اللہ کی معیت اور قرب میں ایسی حالت کا دعویٰ کرتا ہے کہ حد شرعی سے خارج ہے اس کے قریب مت پھٹکو ع دیکھا میں نے آفاتِ صوفیہ کو امردوں کے میل جول کرنے میں اور ناجنسوں سے ملنے میں اور عورتوں سے نرمی برتنے میں ع جب اللہ کسی بندے کی ذلت وخواری چاہتا ہے ان گندوں اور سڑوں کی طرف اس کو ڈالتا ہے اور اس سے ان کی مراد امردوں سے میل جول کرنا ہے ع نرمی اور مہربانی کرنے میں سب سے بُرا عورتوں سے نرمی اور مہربانی کرنا ہے جس طرح ہو۔

ان کے دیکھنے میں ہماری نیت پاک ہے اُنھوں نے فرمایا مَا دَامَتِ الْاَشْبَاحُ[للعہ] بَاقِیَۃً فَاِنَّ الْاَمْرَ وَالنَّھْیَ بَاقٍ وَّالتَّحْلِیْلُ وَالتَّحْرِیْمُ مُخَاطَبٌ بِہٖ اور غضب ہے کہ بعض اس کو ذریعہ قرب الٰہی سمجھتے ہیں خدا کی پناہ اگر معصیت ذریعہ قرب الٰہی کا ہو تو سارے رنڈی باز بھڑوے کامل ولی ہوا کریں اور یہ جو مشہور ہے کہ بدون عشق مجازی کے عشق حقیقی حاصل نہیں ہوتا، اوّل تو یہ قاعدہ کلیہ نہیں۔ دوسرے عشق حلال موقع پر بھی ہو سکتا ہے صرف نکتہ اس قاعدے میں تو یہ ہے کہ عشق مجازی سے قلب کے تعلقات منتشر تہ قطع ہو جاتے ہیں اور نفس ذلیل ہو جاتا ہے۔ اب صرف ایک بلا کو دفع کرنا رہ جاتا ہے۔ اس کے دفع کرتے ہی کام بن گیا سو یہ غرض تو اولادی بی گائے بھینس ہر چیز کے ساتھ زیادہ محبت کرنے سے حاصل ہو سکتی ہے۔ غیر عورت اور امرد کی کیا تخصیص ہے اور اگر اتفاقاً بلا اختیار کہیں دل پھنس ہی گیا تو اس وقت مجازی سے حقیقی حاصل ہونے کے لئے یہ شرط ہے کہ محبوب اور محب میں دُوری ہو ورنہ وصل و قرب میں تمام عمر اسی میں مبتلا رہے گا۔ اسی لئے مولانا جامیؒ فرماتے ہیں ؎

دلی باید کہ صورت ـ نمانی　　درین پل زود خود را بگذرانی[لے]

یہاں تو ہر روز نیا معشوق تجویز ہوتا ہے بقولِ شاعر ؎

زن نو کن اے یار در ہر بہار　　کہ تقویم پارینہ ناید بکار[ٹے]

حظوظ نفسانیہ و لذاتِ شہوانیہ حاصل کرنے کے لئے بزرگوں کے اقوال کو آڑ بنا رکھا ہے اور دل کا حال اللہ کو خوب معلوم ہے اور خود ان سے بھی پوشیدہ نہیں انصاف اور حق پرستی ہو تو سب کچھ اُمید ہے۔

خلق را گیرم بر فریبی تمام　　در غلط اندازی تا ہر خاص و عام[سے]
کارہا بہ خلق آری جملہ راست　　با خُدا تزویر و حیلہ کے رواست

---

للعہ جب تک جسم انسانی باقی ہے اور نہی بھی باقی ہے اور تحلیل و تحریم کے ساتھ مخاطب ہے۔
لے لیکن تجھے صورت میں نہیں پڑا رہنا چاہئیے اس پل سے اپنے آپ کو جلدی سے گزار دے ٹے نئی بیوی کرلے یار ہر بہار کے دوست کہ پرانی جنتری کسی کام نہیں آتی سے میں نے مانا کہ مخلوق کو تو نے فریب دیدیا، ہر خاص و عام کو غلطی میں ڈال دیا ہے تمام کام مخلوق کے سامنے درست کرتا ہے خُدا عزوجل کے ساتھ حیلہ و مکر کیسے جائز ہے۔

کار با اوراست باید داشتن ۔۔۔ رایتِ اخلاص و صدق افراشتن

**فصل**: مرشد کو خدا جاننا اس غلطی کی اصلاح باب مسائل میں ہو چکی ہے۔

**فصل**: جنت و دوزخ کو موجود نہ سمجھنا یہ اعتقاد صریح قرآن مجید کے خلاف ہے، اور اگر اس کی تفصیل بدلی جاوے تو اس کی تحقیق اوپر باب مسائل میں ہو چکی ہے اس سے اطمینان کر لیجئے۔

قرآن مجید کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام سمجھنا موٹی بات ہے۔ اس صورت میں ایسی آیتوں کا کیا مطلب ہوگا مثلاً کِتَابٌ اَنْزَلْنَاهُ اِلَيْكَ۔ الآیۃ یعنی یہ کتاب ہے جس کو ہم نے آپ کی طرف نازل کیا، یہ کون کہہ رہا ہے اور کس سے کہہ رہا ہے۔ الٰہی تو بہ ایمان تو گیا ہی تھا عقل بھی گئی گزری۔ خَسِرَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةَ ذٰلِكَ هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِيْنُ۔ ابراہیم خواص رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ ایک شخص کو شیطان نے گرا رکھا تھا، میں اس کے کان میں دفعیہ کے لئے اذان کہنے لگا۔ اندر سے شیطان نے پکارا کہ مجھے چھوڑ دو اس کو قتل کر ڈالوں یہ قرآن کو مخلوق کہتا ہے فقط اللہ اکبر قرآن کو حادث اور کلامِ مخلوق کہنے سے شیطان کو بھی نفرت ہے اور افسوس کہ آدمی کا ایسا اعتقاد ہو پھر ولی ہونے کا دعویٰ۔

**فصل**: ایک غلطی یہ کہ زبان اور پیٹ کی احتیاط نہیں کرتے یعنی زبان سے جو کلمہ چاہتے ہیں، بیباک نکال دیتے ہیں خواہ اس سے کفر ہو جاوے یا حق تعالیٰ کی جناب میں بے ادبی اور گستاخی ہو جاوے، یہ نہیں سمجھتے کہ ؎

بے ادب را اندریں رہ بار نیست ۔۔۔ جائے او بر دار شد در دار نیست
از خدا جوئیم توفیقِ ادب ۔۔۔ بے ادب محروم ماند از فضلِ رب
بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد ۔۔۔ بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد
ہر کہ گستاخی کند اندر طریق ۔۔۔ باشد و در لجۂ حسرت غریق
ہر کہ گستاخی کند در راہِ دوست ۔۔۔ رہزنِ مرداں شد نامرد اوست

---

ع ٹوٹا پایا دنیا اور آخرت میں یہی نقصان ہے کھلا ہوا۔
۱ کام اس کے سامنے درست رکھنے چاہیں اخلاص اور صدق کا جھنڈا بلند کرنا چاہیئے ۲ [illegible] راستے میں بے ادب کے لئے کوئی پھل نہیں ہے اس کا ٹھکانہ پھانسی پر ہے گھر میں نہیں [illegible]
[illegible]

بدر گستاخی کسوفِ آفتاب شد عزازیلے زجرأت ردِّ باب

خصوصاً وحدۃ الوجود کے دعوے میں تو زبان کو لگام ہی نہیں کبھی خدا کو بندہ بنا دیا، کہیں بندے کو خدا ٹھہرا دیا۔

## رُباعی

اے بردہ گماں کہ صاحبِ تحقیقی داند رصفت صدیق ولیقین صدیقی

ہر مرتبہ از وجود حکمے دارد گر حفظِ مراتب نکنی زندیقی

اس مسئلے کی جو خاص غرض تھی کہ غیر اللہ کو دل سے نکال دیا جاوے اس کی تو ہوا بھی نہیں لگتی زبانی جمع خرچ سے کیا ہوتا ہے ؂

از ساحتِ دل غبار کثرت رفتن خوشتر کہ بہرزہ در وحدت سفتن

مغرور سخن مشو کہ توحیدِ خدا واحد دیدن بود نہ واحد گفتن

اور شکم کی بے احتیاطی یہ کہ حلال و حرام کی کچھ پرواہ نہیں کرتے۔ سودخوار زن بازاری جو کوئی ہو سب کی دعوت نذرانہ قبول کر لیتے ہیں بزرگوں نے صاف فرما دیا ہے کہ بدون اکلِ حلال انوارِ الٰہی نصیب نہیں ہوتے۔ شاہ کرمانی فرماتے ہیں۔ مَنْ غَضَّ بَصَرَهٗ عَنِ الْمَحَارِمِ[1] وَ اَمْسَكَ نَفْسَهٗ عَنِ الشَّهَوَاتِ وَعَمَّرَ بَاطِنَهٗ بِدَوَامِ الْمُرَاقَبَةِ وَظَاهِرَهٗ بِاتِّبَاعِ السُّنَّةِ وَعَوَّدَ نَفْسَهٗ اَكْلَ الْحَلَالِ لَمْ تُخْطِئُ فَرَاسَتُهٗ۔

**فصل**: ایک غلطی یہ کہ بعض کا اعتقاد ہے کہ فقیری میں کوئی ایسا درجہ ہے کہ وہاں پہنچ کر احکامِ شرعی ساقط اور معاف ہو جاتے ہیں۔ یہ اعتقاد صریح کفر ہے جب تک کے ہوش و حواس قائم رہیں۔ ہرگز احکام شرع معاف نہیں ہو سکتے البتہ بے ہوشی کی

(بقیہ پچھلا صفحہ)

سے ادب کی توفیق چاہتے ہیں بے ادب اللہ کے فضل سے محروم رہتا ہے ۔ بے ادب اکیلا اپنی ذات کو بُرائی نہیں پہنچاتا بلکہ پورے جہاں کو آگ میں ڈالتا ہے ۔ جو کوئی گستاخی کرتا ہے دوست کے راہ میں وہ مردوں کا ڈاکو اور نامرد ہوگا ۔ جو شخص طریق میں گستاخی کرتا ہے حسرت کے دریا میں غرق ہوتا ہے۔

[1] جس نے جھکالی اپنی آنکھ نادیدنی چیزوں سے اور روکا اپنے نفس کو شہوات ولذات سے اور آباد کیا اپنے باطن کو دوام مراقبے سے اور ظاہر اپنے کو اتباع سُنت سے اور خوگر کیا نفس کو اکل حلال کا اس کی فراست کبھی خطا نہ کرے گی۔

(باقی صفحہ آئندہ)

کی حالت میں معذور رہے حضرت ابراہیم بن شیبانؒ فرماتے ہیں[۱] عِلْمُ الْفَنَآءِ وَالْبَقَآءِ تَدُوْرُ عَلٰی اِخْلَاصِ الْوَحْدَانِیَّۃِ وَصِحَّۃِ الْعُبُوْدِیَّۃِ وَمَا کَانَ غَیْرَ ھٰذَا فَھُوَ الْمَغَالِیْطُ وَالزَّنْدَقَۃُ۔ کسی نے حضرت جنیدؒ سے ذکر کیا کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ ہم تو واصل ہو گئے اب ہم کو ان ظاہری احکام کی کیا حاجت ہے آپ نے فرمایا واصل تو ہو گئے مگر جہنم واصل ہوئے خدا رسیدہ نہیں ہوئے اور ارشاد فرمایا کہ زنا کرنے والا اور چوری کرنے والا بہتر ہے ایسے شخص سے جس کا یہ اعتقاد ہو اور فرمایا اگر میں ہزار برس زندہ رہوں بلا عذر شرعی وظیفہ بھی ناغہ نہ کروں۔

**فصل**: ایک غلطی یہ ہے کہ اپنے کمالات کا صراحۃً یا اشارۃً دعوئی افتخار کے ساتھ ہوتا ہے اور دوسروں کی تحقیر و توہین قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی فَلَا تُزَکُّوْٓا اَنْفُسَکُمْ۔ البتہ اگر اظہار نعمت کی غرض سے کوئی بات موقع کی کہی جاوے اور اس کو اپنا کمال نہ سمجھیں محض فضل خداوندی سمجھیں مضائقہ نہیں۔ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَاَمَّا بِنِعْمَۃِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ۔ بعض جہلاء ایک عجیب قسم کا دعویٰ کیا کرتے ہیں کہ ہماری نسبت ایسی قوی ہے کہ گناہ کرنے سے بھی اس میں فتور نہیں آتا اور بعضے کہتے ہیں کہ ہم کو لونڈوں، رنڈیوں کے گھورنے سے ترقی ہوتی ہے۔ یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ نسبت جس کو معصیت سے بقا یا ترقی ہو شیطانی نسبت ہے اور ایسی ترقی کو مکر و استدراج کہتے ہیں۔ خدا کی پناہ ایسے شخص کے راہ پر آنے کی کوئی امید نہیں۔ عمر بھر اسی دھوکہ میں پھنسا رہتا ہے۔ رشحات میں ہے حضرت خواجہ عبید اللہ احرار فرمودند کہ مکر الٰہی دو ہست۔ یکے بہ نسبت عوام دیگرے بہ نسبت خواص مکرے کہ بہ نسبت عوام ست ارداف نعمت ست۔ باوجود تقصیر در خدمت و مکرے کہ بہ نسبت خواص ست ابقائے حال ست۔ باوجود ترک ادب۔ حضرت شیخ قطب العالم عبد القدوس گنگوہیؒ فرماتے ہیں در کار مستقیم باش و در شرع مستدیم۔ ہر چند استقامت شرع ست در کار ست انوار انوار ست و اسرار اسرار دمی آرند مریدے نورے می دید پیش پیر عرض

بقیہ پچھلے صفحہ

۵۱ گستاخی سے سورج بے نور ہوتا ہے گستاخی سے شیطان باب رحمت سے دور ہوا ۵۲ وہ شخص جس کا گمان یہ ہے کہ صاحب تحقیق ہے۔ صدق اور یقین کی صفت میں سچا ہو۔ پھر مرتبہ وجود ایک حکم

[۱] علم فنا و بقا یعنی علم تصوف کا مدار وحدانیت کے اخلاص اور عبودیت کے ٹھیک کرنے پر ہے اور جو اس کے سوا ہے وہ سب دھوکہ بازی اور بے دینی ہے۔

داشت کہ من چنیں نور می بینم پیر دانائے روزگار فرمود بردیگمشت کا ۔ از حق غیرے بے اذن بگیر مرید ہمچناں کرد مر نور در پردہ شد مرید پیش پیر ازیں حال عرض داشت پیر بحق رسید فرمودہ خاطر جمع دار کہ آں نور حق ست کہ اگر بار تکاب خلافِ شرع آں نور مکشوف بودے نور نبودے بلکہ ظلمت بودے حق نبودے باطل بودے۔

ہرچہ درد داعیہ شرع نیست ۔ وسوسۂ دیو بود بے نزاع

**فصل** : ایک غلطی یہ ہے کہ احادیث کے بیان کرنے میں نہایت بے احتیاطی ہوتی ہے۔ حدیث کی تحقیق علمائے حدیث سے کرنا چاہیئے یہ کسی طرح درست نہیں کہ کسی ار دو فارسی کی کتاب یا کسی عربی کی غیر معتبر کتاب میں حدیث کا نام دیکھ لیا اور اس سے استدلال شروع کر دیا بہت سی عجیب و غریب حدیثیں جن کا کہیں پتہ نہیں مشہور ہیں جیسے اَنَا عَرَبٌ بِلَا عَیْنٍ اور مثل ان کے نہ الفاظ کا پتہ نہ معانی کا نشان ، حدیث شریف میں اس مقدمے میں سخت وعید آئی ہے ۔ مَنْ کَذَبَ عَلَیَّ مُتَعَمِّدًا فَلْیَتَبَوَّءْ مَقْعَدَہٗ مِنَ النَّارِ اسی قبیل سے یہ دعوے کرنا کہ حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو کئی ہزار کلمات تصوف کے جو شبِ معراج میں آپ لائے تھے سب سے علیحدہ تلقین فرمائے اور کوئی اس کے قابل نہ تھا ۔ اس دعوے میں کتنے جھوٹ جمع ہوئے ہیں ۔ اول یہ کہ آپ کو کئی ہزار کلمۂ تصوف کے معراج میں عطا ہوئے ۔ مدعی کو اس کی اطلاع کس طرح ہوئی وہاں تو اس قدر ابہام ہے کہ فرشتے تک کو اطلاع نہیں ہوئی یہ کہاں کھڑے سُنتے تھے بھلا ایسے مقام کا راز کس کو معلوم ہو سکتا ہے [۲]

اکنوں کرا دماغ کہ پرسد ز باغباں ۔ بلبل چہ گفت و گل چہ شنید و صبا چہ کرد

دوسرا جھوٹ یہ کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو آپ نے تلقین خفیہ فرمایا خود حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کسی نے پوچھا تھا کہ آپ کو حضرت سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے

(بقیہ پچھلے صفحہ)

رکھتا ہے ۔ اگر تو حفظِ مراتب نہ کرے بے دین ہو جائے گا ۔ صحرا ۔ دل سے غیر اللہ کی میل دور ہو سیاہ یہ اس سے بہتر ہے کہ توحید کے موتی کو ہر لڑی میں پرو دیا جائے باتوں میں مغرور نہ ہو کہ خدا عز وجل کی توحید واحد جانتا ہے نہ کہ واحد کہہ دینا

[۱] ہر وہ شخص جس میں شریفانہ جذبہ نہیں ہے وہ شیطان کا وسوسہ ہے بلا کسی اختلاف کے۔
[۲] اب کس کا یہ دماغ ہے کہ وہ باغبان سے پوچھے بلبل نے کیا کہا پھول نے کیا سنا صبا نے کیا کیا۔

کچھ خاص باتیں بتلائیں ہیں۔ آپ نے نہایت اہتمام سے اس کا انکار کیا اور ارشاد کیا کہ ہمارے پاس کوئی خاص چیز نہیں مگر قرآن مجید کا سمجھنا۔ جو آدمی کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے عنایت ہوتا ہے۔ سو یہی فہم[1] ثمرہ تھا اس نورِ نسبت کا جو بدولتِ صحبتِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے سینے میں پہنچی تھی اور وہی اب تک سینہ بسینہ منتقل ہوتی آتی ہے۔ یہی معنی ہیں اس قول کے تصوّف سینہ بسینہ آتا ہے اور یہ نہیں کہ حضرت سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ پوشیدہ باتیں کاناپھوسی کے ذریعے سے اب تک آ رہی ہیں۔ اگر ایسے بے اصل دعوی کا اعتبار کیا جاوے تو تمام کارخانہ ہی درہم برہم ہوا جاتا ہے۔ کوئی شخص کہہ سکتا ہے کہ کتابوں میں گو لکھا ہے کہ حاتم بڑا سخی تھا مگر یہ علم سفینہ ہے اور مجھ کو اپنے بزرگوں سے سینہ بسینہ یہ راز پہنچا ہے کہ بڑا کنجوس تھا مگر یہ بات کسی سے کہنا نہیں ورنہ خشک مُلّا تم کو جھٹلا دیں گے۔ اسی طرح جس چیز کو چاہو سینہ بسینہ لے آؤ پھر کس چیز کا اعتبار رہے گا۔

تیسرا جھوٹ یہ کہ سب صحابہؓ کو نعوذ باللہ ناقابل ٹھہرایا اور قرآن و حدیث سے صحابہؓ کے خصوصاً خلیفۂ اول کے فضائل دیکھو تو سب اشتباہ جاتا رہے۔ سیرالاولیاء میں ہے کہ فاضل ترین ہمہ اُمّت حضرۃ امیرالمومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اند و سید اہل تجرید و بادشاہ اہل تفرید مشائخ حضرت ایشاں را مقدم ارباب مشاہد میدارند (جواہر غیبی)

**فصل**: ایک غلطی یہ کہ جس طرح حق تعالیٰ کا جنّت میں دیدار ہوگا اسی طرح دنیا میں دیدار کے قائل ہیں جاننا چاہیئے کہ قرآن مجید میں موسیٰ علیہ السلام کا قصّہ مذکور ہے کہ دنیا میں دیدار کی تمنّا کی اور لَنْ تَرَانِیْ جواب سُنا، حدیث شریف میں موجود ہے۔ اَنَّکُمْ[2] لَنْ تَرَوْا رَبَّکُمْ حَتّٰی تَمُوْتُوْا۔ یعنی موت سے پہلے کبھی خدائے تعالیٰ کو نہ دیکھوگے دوسری حدیث میں ہے حِجَابُہُ[3] النُّوْرُ لَوْ کَشَفَہٗ لَاَحْرَقَتْ سُبُحَاتُ وَجْھِہٖ مَا انْتَھٰی اِلَیْہِ بَصَرُہٗ مِنْ خَلْقِہٖ (رواہ مسلم) اب قرآن و حدیث کے بعد اور کون

---

[1] اور اسی فہم کی بدولت حقائق و اسرار قرآنی آپ پر مکشوف ہوتے تھے [2] تحقیق تم ہرگز نہ دیکھو گے اپنے رب کو جب تک نہ مر جاؤ [3] اس کا حجاب نور ہے اگر اسے اٹھادے تو اس کے انوار ذاتیہ مد و جزر تک خلقت کو جلا دیں یعنی کل خلقت کو۔

خبر ہے جس پر یقین آوے۔ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی فَبِاَیِّ حَدِیْثٍۭ بَعْدَہٗ یُؤْمِنُوْنَ۔
اب عارفین کا کلام سنیئے کیا فرماتے ہیں، مصباح الہدایہ میں ہے۔ رویت عیاں درجہاں متعذر ست چہ باقی در فانی نہ گنجد۔ اما در آخرت مومناں را موعود ست و کافراں را ممنوع کشف الآثار میں ہے۔ روزے درمجلس جناب ارشاد مآب قبلہ کونین غوث الثقلین شیخ محی الدین ابو محمد سید عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ مذکور شد کہ فلاں مرید آں جناب می گوید کہ من جناب حق سبحانہ وتعالیٰ را بچشم سر می بینم آں حضرت او را بحضور خود خواندو پرسید اعتراف نمود۔ پس آں جناب او را ازیں قول منع فرمودند وعہد گرفتند کہ بار دیگر ایں چنیں نہ گوید۔ حاضراں سوال کردند کہ ایں مرد محق ست یا مبطل فرمودند محق ست لیکن امر بروے ملتبس گشتہ وجہش آں ست وے بچشم سر نور جمال را دید درہماں وقت از بصیرت کہ رویت قلبی ست سوراخے بطرف بصر او دید اگشت شعاع بصر ش منور شد حق تعالیٰ متصل شد پس آنچہ بصیرتش مشاہدہ کرد مظنون او شد کہ بصر من دیدہ است وفرق نہ کرد کہ اینجا دو رویت ست۔ حضرت شیخ قوام الدین کا ارشاد ہے۔ مکاشفہ نہ آنست کہ رویت حق سبحانہٗ تعالیٰ ادراک کنند دیا دریابند ہرچہ خواہی نام نہ رویت قلبی را خواہ رویت بصیرت گو خواہ مکاشفہ خواہ مشاہدہ۔ باصطلاح صوفیہ رویت قلبی ست نہ رویت عیانی کہ بحاسہ بصر تعلق دارد۔ بحرالعلوم شرح مثنوی میں فرماتے ہیں۔ دریں تجلی حضرت موسیٰ علیہ السلام مشاہدہ حق سبحانہٗ تعالیٰ نمودند وبہ سبب مشاہدہ فانی شدند ورویت حاصل نشد۔ مکتوبات قدسی میں ہے آنچہ اینجا بود یقین گویند کہ حجاب درمیان ست وآنچہ آنجا بود عیان نامند کہ ارتفاع حجاب ازمیان ست انوار العارفین احیاء العلوم میں ہے۔ مَرْئِیٌّ بِالْاَعْیُنِ وَالْاَبْصَارِ فِی الدَّارِ الْاٰخِرَۃِ دَارُ الْقَرَارِ وَلَا یُرٰی فِی الدُّنْیَا مُخْتَصِرًا اور کتب سلوک میں مقام فنا میں جو مشاہدہ ہونا لکھا ہے وہ رویت قلبی ہے جیسا اوپر گزر چکا اور نیز مقام فنا مشابہ خواب کے ہوتا ہے سو خواب میں اللہ تعالیٰ کا دیکھنا ممکن ہے۔

**تنبیہ:** بعض اوقات سالک روحانی تجلی کو تجلی ربانی سمجھ کر گمراہ ہوتا ہے۔ اس مقام

---

ے اب اس کے بعد کس پر ایمان لادیں گے۔

پیرشیخ کامل محقق کی ضرورت ہے۔ درمکتوبات چہاردہم حضرت یحییٰ منیری ست بداں کہ تجلی عبارت از ظہور ذات وصفاتِ الوہیہ است جل جلالہٗ وروح رانیز تجلی باشد و بسیار روندگاں دریں مقام مغرور شدہ اند وپنداشتند کہ تجلی حق یافتند اگر شیخ صاحب تصرف نباشد ازیں ورطۂ خلاصی دشوار بود۔ اکنوں بداں کہ فرق ست میان تجلی ربانی و تجلی روحانی، چوں آئینہ دل از کدورت وجود ماسوی اللہ صقالت پذیرد و مشرقہ آفتاب جمال حضرت گردد جام جہاں نمائے ذات وصفات او شود ولیکن نہ ہر کس را ایں سعادت مشاہدہ نماید از میان روندگاں صاحب دولتے باشد کہ چوں آئینۂ دل از صفات بشریت صاف کند بعضی صفاتِ روحانی بر دل وے تجلی کند۔ پس گاہ بود کہ ذاتِ روح کہ خلیفہ حق است در تجلی آید و بخلافتِ خود دعوی اناالحق کردن گیرد و گاہ بود کہ جملہ موجودات را پیش تخت خلافت روح در سجود بیند۔ درغلط افتد داند کہ مگر حضرت حق ست قیاس بریں حدیث اِذَا تَجَلَّی اللّٰہُ لِشَیْئٍ خَضَعَ لَہٗ کُلُّ شَیْئٍ وازیں جنس غلطہا بسیار افتد کہ تجلی روحانی سمت حدوث دارد و آں را قوت افنا نباشد و از تجلی روحانی عزور و پندار پدید آید و در طلب نقصان پدید آید و از تجلی حق سبحانہ وتعالیٰ ایں جملہ برخیزد و ہستی بنیستی مبدل شود و در طلب بیفزاید و تشنگی زیادہ گردد اور بعض بزرگوں کے جو اس قسم کے اقوال ہیں ۵

دیگراں را وعدۂ فردا بود لیک مارا نقد ہم اینجا بود ۵

اس کے معنی شیخ عبدالقدوس فرماتے ہیں۔ معنے او آن است آنچہ آنجا وعدہ بروبیت بود ایں جا بچشم یقین مشاہدہ ایں منقود را محققان مشاہدہ خوانند محض رؤیت دانند

## رفع اشتباہ

بعض بزرگوں کے کلام میں جو تجلی ذاتی کا لفظ پایا جاتا ہے اس سے دھوکہ نہ کھادیں کیونکہ یہ اصطلاحی لفظ ہے جس کے معنے یہ ہیں کہ سالک کی توجہ الی الذات میں اس قدر استغراق ہو جاوے کہ غیر ذات کی طرف اصلا التفات باقی نہ رہے حتیٰ کہ

---

۵ دوسروں کے لئے کل کا وعدہ ہوتا ہے لیکن ہمارے لئے یہاں نقد ہوتا ہے۔

صفات بھی اس وقت ذہن میں مستحضر نہ رہیں اور ایک معلوم کے حضور سے دوسرے معلومات کی غیبت محل استبعاد نہیں بلکہ بکثرت واقع ہے سو اس کو رویت سے کوئی علاقہ نہیں علم الکتب میں اس تفسیر کی تصریح کی ہے۔ علاوہ اس کے خود لغوی معنی کے اعتبار سے بھی تجلی و رویت میں فرق ہے کیونکہ تجلی کے معنی ہیں ظہور کے سو یہ صفت حق تعالیٰ کی ہے اور رویت کے معنی ہیں دیکھنا سو رویت ذات میں یہ صفت عبد کی ہے تجلی کے اثبات سے رویت کا اثبات لازم نہیں آتا کیونکہ اس کا حاصل یہ ہوا کہ ذات کی طرف سے ظہور ہو سکتا ہے مگر عبد کی طرف سے دید و بینش نہیں ہوتی سو اس میں کوئی اشکال نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ قصہ حضرت موسیٰ علیہ السلام میں تجلی کا اثبات فرمایا ہے۔ بقولہ تعالیٰ فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ، اور رویت کی نفی فرمائی ہے۔ بقولہ تعالیٰ لَنْ تَرَانِیْ۔ غرض قرآن و حدیث و کلام اہلِ حق سے واضح ہے کہ رویت ذاتِ حق تعالیٰ کی آخرت میں بلاکیف واقع ہوگی اور دنیا میں ممتنع ہے اور بعض اکابر کے کلام میں جو امکان کا کلمہ کہا ہے اور امتناع کا معتزلہ کا مذہب قرار دیا ہے اس سے مراد امکان و امتناع عقلی ہے نہ شرعی اور مدعا ہمارا امتناع شرعی ہے بوجہ ورود نصوص عدم الوقوع کے دنیا میں اور امتناع عقلی مدعا نہیں ورنہ آخرت میں کیسے وقوع ہوتا اس لئے کہ مستحیل عقلی ممکن نہیں ہو سکتا چہ جائے وقوع۔ فقط

ایک غلطی یہ کہ شیخ کو یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بحیثیت جسدِ عنصری خدا سمجھتا یہ اعتقاد صریح کفر ہے۔ اس سے اللہ تعالیٰ کا تغیر، تبدل، حدوث، احتیاج، تقیید، حلول و اتحاد، ہزاروں خرابیاں لازم آتی ہیں۔ ظاہری جسد ظاہری حواس سے محسوس ہے وہاں تو اس قدر تنزیہ ہے کہ حواس باطنی اور عقل کی بھی رسائی نہیں خیال و فکر میں جو چیز آوے اللہ تعالیٰ اس سے بھی منزہ ہے عمرو بن عثمان رحمہ اللہ مکی فرماتے ہیں۔

كُلُّ مَا تَوَهَّمَهٗ قَلْبُكَ اَوْسَخَ فِيْ مَجَارِيْ فِكْرَتِكَ اَوْ خَطَرَ فِيْ مُعَارِضَاتِ قَلْبِكَ مِنْ حُسْنٍ اَوْ بَهَاءٍ اَوْ اُنْسٍ اَوْ جَمَالٍ اَوْ ضِيَاءٍ اَوْ شَبَحٍ اَوْ نُوْرٍ اَوْ شَخْصٍ اَوْ خَيَالٍ فَاللّٰهُ تَعَالٰى بَعِيْدٌ مِّنْ ذٰلِكَ اَلَا تَسْمَعُ اِلٰى قَوْلِهٖ تَعَالٰى لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ۔

## پانچواں باب

# موانع طریق میں

یہاں تو جتنے معاصی اور تعلقات ماسوے اللہ ہیں سب اس راہ کے رہزن ہیں مگر چند ضروری چیزوں کو چند فصول میں بیان کیا جاتا ہے۔

**فصل**: ایک مانع مخالفت کرنا سُنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے اس کا بیان اوپر گزر چکا ہے افسوس اس زمانے میں رسوم و بدعات کی بڑی کثرت ہے اور تصوف ان ہی رسوم کا نام رہ گیا ہے۔ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُوْشِكُ اَنْ یَّاْتِیَ عَلَی النَّاسِ زَمَانٌ لَا یَبْقٰی مِنَ الْاِسْلَامِ اِلَّا اِسْمُہٗ وَلَا یَبْقٰی مِنَ الْقُرْاٰنِ اِلَّا رَسْمُہٗ (رواہ البیہقی فی شعب الایمان) جو حقیقت تصوف کی تھی کہ فنا و بقار کی نسبت حاصل کریں اس کے معنے بھی نہیں جانتے ان رسوم کے مقید ہو گئے۔ ابو العباس دینوری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے زمانے کا حال فرمایا ہے تو ہمارے زمانے کا کیا ٹھکانا ہے ان کا ارشاد ہے۔ نَقَضُوْا اَرْکَانَ التَّصَوُّفِ وَ ھَدَمُوْا سُبُلَھَا وَغَیَّرُوْا مَعَانِیْھَا بِاَسَامِیْ اَحْدَثُوْھَا سَمُّوا الطَّمَعَ زِیَادَۃً وَّسُوْءَ الْاَدَبِ اِخْلَاصًا وَّالْخُرُوْجَ عَنِ الْحَقِّ شَطْحًا وَالتَّلَذُّذَ بِالْمَذْمُوْمِ طَیِّبَۃً وَّاِتِّبَاعَ الْھَوٰی اِبْتِلَاءً وَّالرُّجُوْعَ اِلَی الدُّنْیَا وَصْلًا وَّسُوْءَ الْخُلُقِ صَوْلَۃً وَّالْبُخْلَ جَلَادَۃً وَّالسُّؤَالَ عَمَلًا وَّ بَذَاءَۃَ اللِّسَانِ مَلَامَۃً وَّمَا کَانَ ھٰذَا طَرِیْقَ الْقَوْمِ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ان رسوم کی نسبت فرماتے ہیں نسبتِ صوفیہ غنیمتے ست کبریٰ و رسوم ایشاں ہیچ نمی ارزد۔

---

ع۔ عنقریب آئے گا لوگوں پر ایک ایسا زمانہ کہ نہ باقی رہے گا اسلام سے مگر نام ہی نام اور نہ باقی رہے گا قرآن سے مگر خطوط و نقوش ۔ ع ۔ توڑ دیا لوگوں نے ارکان تصوف کو اور تباہ کر دیا اس کے طریقوں کو اور بدل دیا اس کے معنوں کو ایسے ناموں سے جو خود گڑھے طمع کا بہتات نام رکھا اور بے ادبی کا اخلاص اور دین حق سے نکل جانے کا شطح اور بری چیزوں سے لذت لینے کا خوش طبعی اور خواہش کی پیروی کا امتحان اور دنیا کی طرف لوٹ آنے کا وصل اور بد خلقی کا رعب اور بخل کا قوت اور سوال کا عمل اور بد زبانی اور پھکڑ گوئی کا ملامت اور نہیں ہے قوم کا یہ طریقہ۔

**فصل**: ایک مانع یہ ہے کہ غلطی سے کسی بے شرع پیر سے بیعت کرلی۔ اب ساری عمر اسی کو نباہتا رہا جب وہ خود واصل نہیں تو اس کو کیسے واصل کرے گا۔ حضرت بندار رحمہ اللہ کا قول ہے۔ صُحْبَتُهٗ اَهْلِ الْبِدَعِ تُوْرِثُ الْاِعْرَاضَ عَنِ الْحَقِّ۔

شیخ قوام الدین رحمہ اللہ فرماتے ہیں اے درویش محک و معیار ایں کار کتاب و سنت ست و سیر سلف کہ اھل اقتدا بودند نہ اجازت مجرد و مقام متبرک کہ فلاں فرزند درویش ست در جائے آباؤ اجداد خود نشستہ و چیزے کہ از شان شیخی مخالف معیار ست آں فاسد و باطل یعنی اگر قول و فعل شیخ مخالف کتاب و سنت و اجماع بود ہیچ بنا شد آں شیخ لائق شیخی و مقتدائی بنود ہر کہ بدو اقتدا کند بمقصود نرسد۔ بلکہ اس کو چھوڑ کر دوسرے کامل سے بیعت کرے۔ شیخ سعد الدین رحمہ اللہ فرماتے ہیں اگر از نادانی خود بجاہل یا اھل بدعت ارادت آورد تجدید ارادت کند واز دست او خرقہ پوشد تا گمراہ نشود۔ اور یہ مشہور ہے کہ شیخ من خس ست اعتقاد من بس ست سو اول تو ایسے جاھل فاسق آدمی سے اعتقاد باقی رہنا مشکل ہے۔ دوسرے یہ قاعدہ کلیہ نہیں شاذ و نادر ایسا بھی ہو گیا ہے جو اس فن سے ذرا بھی واقف ہے جانتا ہے کہ وصول مطلب کا طریقہ شیخ کامل کی صحبت و تعلیم ہے۔ و بس۔ اور شیخ کامل وہی ہے جو جامع ہو ظاہر و باطن کا۔ تیسرے یہ کہ اس سے بے شرع پیر مراد نہیں بلکہ مطلب یہ ہے کہ اگر پیر بہت بڑے درجے کا کامل نہ ہو مگر شرع کے خلاف بھی نہ ہو تو یوں سمجھے کہ اگرچہ ان سے بڑھ کر اور کامل ہوں مگر میرے لئے یہی کافی ہے اور میرا اعتقاد مجھے مقصود تک پہنچادے گا۔

**فصل**: ایک مانع لڑکوں، عورتوں کو دیکھنا یا ان کے پاس بیٹھنا اُٹھنا ہے۔ اس کا بیان بھی اوپر ہو چکا ہے۔ ایک بزرگ کا قول ہے کہ میں اپنے پیر کے ساتھ چلا جاتا تھا کہ ایک حسین لڑکے کو دیکھ کر اپنے شیخ سے عرض کیا کہ حضرت کیا اللہ تعالیٰ اس صورت کو عذاب دیں گے۔ انھوں نے فرمایا کہ تو نے اس کو دیکھا ہے جلدی اس کا نتیجہ بھگتو گے وہ کہتے ہیں کہ بیس برس بعد میں قرآن بھول گیا۔ اسی طرح عورتوں سے ملنا جلنا خدا تعالیٰ سے کوسوں دور پھینکتا ہے۔ باب الاغلاط میں تفصیل مرقوم ہو چکا ہے۔

---

ترجمہ بدعتیوں کی صحبت اللہ سے منہ موڑ لینے کی باعث ہوتی ہے۔

**فصل** : ایک مانع زبان درازی اور دعوٰے کمالات و دعوٰے توحید اور گستاخی، بے ادبی شریعت کے ساتھ یا حق تعالیٰ کے ساتھ۔ اس کا بیان بھی اوپر ہو چکا ہے۔

**فصل** : ایک مانع شیخ کی تعلیم سے زائد ٹوٹ کر مجاہدہ کرنا کہ چند روز میں گھبرا کر وہ تھوڑا تعلیم کیا ہوا بھی چھوٹ جاوے۔ چنانچہ بہت سے لوگوں کو ایسا اتفاق ہوا۔ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ[1] خُذُوْا مِنَ الْاَعْمَالِ مَا تُطِیْقُوْنَ فَاِنَّ اللّٰہَ لَا یَمَلُّ حَتّٰی تَمَلُّوْا (رواہ الشیخان)

**فصل** : ایک مانع یہ کہ حصولِ ثمرات و مجاہدہ میں تقاضا و عجلت کرنا کہ اتنے دن مجاہدہ کرتے ہو گئے۔ اب تک کچھ نتیجہ نہیں ہوا۔ اس کا انجام یہ ہوتا ہے کہ یا تو شیخ سے بداعتقاد ہو جاتا ہے یا مجاہدہ ترک کر دیتا ہے۔ طالب کو سمجھنا چاہیئے کہ کوئی چیز بھی ایسی دفعۃً حاصل ہوتی ہے۔ دیکھو یہی شخص کسی وقت بچہ تھا۔ کتنے دن میں جوان ہوا۔ پہلے جاہل تھا کتنے دنوں میں عالم ہوا۔ غرض عجلت و تقاضا گویا اپنے ہادی پر فرمائش ہے۔ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ[2] صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُسْتَجَابُ لِاَحَدِکُمْ مَا لَمْ یُعَجِّلْ۔ (ترمذی)

اگر کسی وقت دل گھبرایا کرے ان اشعار سے تسلّی کر لیا کرے۔

## اشعار

قرنہا باید کہ تا یک کودکے از لطف طبع[1] ۔۔۔ عاقلے کامل شود یا فاضلے صاحب سخن

سالہا باید کہ تا یک سنگ اصلی ز آفتاب[2] ۔۔۔ لعل گردد در بدخشاں یا عقیق اندر یمن

---

[1] رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اعمال میں سے اتنا اختیار کرو کہ اکتاؤ نہیں کیونکہ اللہ نہیں اکتاتا جب تک تم نہ اکتا جاؤ۔ [2] فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تم میں ہر ایک کی دعا قبول کی جاتی ہے جب تک کہ جلدی نہ کرے۔

[1] بہت زمانہ چاہیئے کہ ایک ناسمجھ بچہ طبع لطیف سے پوری عقل والا یا فاضل صاحب کلام بن جائے۔
[2] بہت سال چاہیئے کہ ایک اصلی پتھر سورج سے لعل ہو جائے۔ بدخشاں میں عقیق یمن میں۔

ماہا باید کہ تا یک مشتِ پشم از پشتِ میش — صوفی را خرقہ گردد یا حمارے را رسن
ہفتہ ہا باید کہ تا یک پنبۂ از آب و گل — شاہدے را حلہ گردد یا شہیدے را کفن
روزہا باید کشیدن انتظارِ بے شمار — تا کہ در جوفِ صدف باران شود دُرِّ عدن

: ایک مانع یہ کہ شیخ سے محبت وعقیدت میں فتور ڈالنا یا اس سے بڑھ کر یہ کہ شیخ کا آزردہ کرنا حدیث میں ہے۔

مَنْ عَادٰی لِیْ وَلِیًّا فَقَدْ اٰذَنْتُہٗ بِالْحَرْبِ۔

---



---

سے جو میرے ولی سے عداوت کرے میں اس کو لڑائی کی اطلاع دیتا ہوں۔

لے بہت سے مہینے چاہئیے کہ بھیڑ کی پشت سے ایک مشت اون صوفی کی گدڑی ہو جائے یا گدھے کی رسی ہو جائے ۲ے بہت سے ہفتے چاہئیں کہ پانی اور مٹی سے حاصل شدہ کپاس کسی محبوب کا لباس ہو، یا شہید کا کفن ہو ۳ے بہت دن چاہئیں جن میں شدید انتظار کرنی پڑے گی تاکہ سیپی کے پیٹ میں بارش عدن کا موتی ہو جائے

# چھٹا باب

# وصایائے جامعہ میں

اس میں چند فصلیں ہیں ۔

**فصل** : امام قشیری کے وصایا کا خلاصہ یہ ہے کہ اول عقائد موافق اہلِ سنت و الجماعت درست کرے پھر ضرورت کے موافق علم حاصل کرے خواہ درس سے یا صحبتِ علماء سے اور اختلافی مسئلہ میں احتیاط پر عمل کرے اور معاصی سے توبہ خالص کرے اور اہلِ حق کو راضی کرے۔ مال و جاہ کے تعلقات کو قطع کرے ۔ اپنے شیخ کی مخالفت نہ کرے نہ اس پر کوئی اعتراض کرے اپنے باطنی حالات شیخ سے پوشیدہ نہ کرے اور کسی سے ظاہر نہ کرے ۔ اگر کچھ قصور شیخ کا ہو جاوے تو فوراً معذرت کرے ، اور اقرار خطا کا کرے تاویل نہ کرے ۔ بلاضرورت شدیدہ سفر نہ کرے ، بہت ہنسے نہیں ، کسی سے لڑائی جھگڑا نہ کرے ۔ اپنے پیر بھائیوں پر حسد نہ کرے لڑکوں عورتوں کی صحبت سے بچے بلکہ اُن سے زیادہ گھُل مِل کر باتیں بھی نہ کرے جب تک صاحبِ نسبت نہ ہو جاوے کسی کو مُرید نہ کرے ، آدابِ شرع کا بہت پاس رکھے مجاہدہ و عبادت میں سُستی نہ کرے ، تنہائی میں رہے اور اگر مجمع میں رہنے کا اتفاق ہو تو ان کی خدمت کرے ۔ اپنے کو اُن سے کم سمجھ کر برتاؤ کرے ۔ دنیا داروں کی صحبت سے پرہیز رکھے ۔

**فصل** : شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی وصایا کا خُلاصہ یہ ہے کہ بلاضرورت و مصلحت دینی اغنیاء سے صحبت نہ رکھے ، صوفیانِ جاہل اور جاہلانِ عابد اور علمائے زاہدانِ خشک اور جو محدثین اہلِ فقہ سے عداوت رکھیں اور جو لوگ کلام و معقول میں انہماک رکھتے ہیں ان سب کی صحبت سے بچے ۔ ایسے شخص کے پاس بیٹھے جو عالم صوفی ہو ۔ دنیا کا تارک ، ذکر اللہ و اتباعِ سنّت کا عاشق اور مذاہب میں ایک کو دوسرے پر ترجیح نہ دے کہ حنفیوں کا مذہب سب سے اچھا ہے یا شافعیہ کا سب سے بڑھ کر ہے ۔ اپنے مذہب پر عمل کرتا رہے ۔ نہ صوفیوں کے طرق میں سے ایک کو دوسرے پر ترجیح دے کہ چشتیہ کی نسبت بڑے زور کی ہے یا دُوسرا کہے کہ نقشبندیوں میں اتباعِ سُنّت زیادہ ہے اور اسی قسم کے خرافات سے بچے جو لوگ

مغلوب الحال ہیں یا کسی تا دیل سے کوئی امر کرتے ہیں، جو اس شخص کے نزدیک خلافِ سُنت ہے اُن کو بُرا بھلا نہ کہے اور خود وہی کرے جو قواعد شرعیہ کے موافق ہے۔

**فصل** ؛ اس فصل میں حضرت سیدنا مرشدنا الشیخ الحافظ الحاج محمد امداد اللہ صاحب کی وصایا کا خلاصہ لکھ کر رسالہ ہذا کو ختم کرتا ہوں۔ اس کو اخیر میں اسی واسطے لکھا کہ خاتمہ میں برکت ہو ورنہ میرا حق یہ تھا کہ اس کو سب سے مقدم کرتا ؎

وَلِلنَّاسِ فِيمَا يَعْشِقُوْنَ مَذَاهِبُ

طالبِ حق پر لازم ہے کہ اوّل مسائل ضروری وعقائد اہلِ سُنت والجماعت کے حاصل کرے پھر ان مسائل سے تزکیہ کرے۔ حرص، امل، غضب، جھوٹ، غیبت، بخل، حسد، ریا، تکبر، کینہ اور یہ اخلاق پیدا کرے۔ صبر، شکر، قناعت، علم، یقین، تفویض، توکل، رضا، تسلیم اور شرع کا پابند رہے اور اگر گناہ ہو جاوے جلدی کر کے نیک عمل سے تدارک کرے نماز باجماعت وقت پر پڑھے کسی وقت یادِ الٰہی سے غافل نہ ہو۔ لذتِ ذکر پر شکر بجا لاوے اور کشف وکرامات کا طالب نہ ہو۔ اپنا حال یا سخن تصوف غیر محرم سے نہ کہے، دنیا و مافیہا کو دل سے ترک کرے خلاف شرع فقراء کی صحبت سے بچے۔ لوگوں سے بقدرِ ضرورت خلق کے ساتھ ملے۔ سب سے اپنے کو کمتر جانے کسی پر اعتراض نہ کرے۔ بات نرمی سے کرے سکوت وخلوت کو محبوب رکھے۔ اوقات منضبط رکھے۔ تشویش کو دل میں نہ آنے دے جو کچھ پیش آوے حق کی طرف سے سمجھے۔ غیر اللہ کا خطرہ نہ آنے دے۔ دینی کاموں میں نفع پہنچاتا رہے۔ نیّت خالص رکھے خورد ونوش میں اعتدال رہے نہ اتنا زیادہ کھائے کہ کسل ہو اور نہ اس قدر کم کہ عبادت سے ضعف ہو جاوے۔ کسبِ حلال افضل ہے۔ اگر توکل کرے تو بھی مضائقہ نہیں۔ بشرطیکہ کسی سے طمع نہ رکھے نہ کسی سے اُمید وخوف کرے۔ حق تعالیٰ کی طلب میں بے چین رہے نعمت پر شکر بجا لاوے فقر وفاقہ سے تنگدل نہ ہو۔ اپنے متعلقین سے نرمی برتے۔ ان کی خطا وقصور سے درگزر کرے ان کا عذر قبول کرے کسی کی غیبت و عیب جوئی نہ کرے۔ عیب پوشی کرے، اپنے عیوب کو پیش نظر رکھے کسی سے تکرار نہ کرے۔ مہمان نواز ومسافر پرور رہے۔ غرباء ومساکین، علماء وصلحاء کی صحبت اختیار کرے۔

جائے، سو یہ بات بے اصل ہے۔

## کتاب الطہارۃ والنجاستہ

مسئلہ ۱: بعض عورتوں میں مشہور ہے کہ کوّا وغیرہ گھڑے میں چونچ ڈال دے تو اس میں اتنا پانی بھرے کہ باہر کو نکل جاوے، اس سے پاک ہو جاتا ہے تو اس کی کچھ اصل نہیں جس جانور کا جھوٹا مکروہ یا ناپاک ہے، پانی تر جانے سے بھی ویسا ہی رہے گا اور اگر پاک ہے تو اسکی حاجت نہیں۔

مسئلہ ۲: بعض عوام کہتے ہیں کہ اگر پانی میں ناخن ڈوب جائے تو اس کا استعمال کرنا مکروہ ہے سو یہ محض غلط ہے، البتہ اگر ناخن میں میل مجتمع ہو تو ایسا کرنا لطافت کے خلاف ہے۔

مسئلہ ۳: عوام میں مشہور ہے کہ چراغ کا تیل ناپاک ہوتا ہے مگر یہ محض بے اصل ہے عجب نہیں کہ کسی نے اس سے احتیاط رکھنے کو اس بنا پر کہا ہو کہ لوگ چراغ کو جگہ بے جگہ رکھ دیتے ہیں اور اس وجہ سے ایسا بھی اتفاق ہو جاتا ہے کہ اس میں سے کتا چاٹ جاتا ہے اس لئے اس تیل سے احتیاط کا مشورہ کسی نے دیا ہو گا عوام نے اس کو یقینی ناپاک قرار دے دیا اور اس کی وجہ بھی بعض عوام سے سُنی گئی ہے کہ وہ جلتا ہے اس لئے ناپاک ہو جاتا ہے حالانکہ جلنے کو ناپاک ہونے میں کوئی دخل نہیں، غرض دعویٰ اور دلیل دونوں مہمل ہیں۔

مسئلہ ۴: حقّہ کے پانی کو بھی عوام ناپاک سمجھتے ہیں اگرچہ اس سے بچنا لطافت کے لئے ضروری ہے لیکن اس سے نجس ہونا لازم نہیں آتا۔

مسئلہ ۵: بعض عوام سمجھتے ہیں کہ اگر کتے سے کوئی چیز، کپڑا برتن وغیرہ چھو جائے تو وہ چیز ناپاک ہو جاتی ہے۔ یہ غلط ہے، البتہ رال لگنے سے ناپاک ہو جاوے گا۔

## وضو وغسل

مسئلہ ۱: مشہور ہے کہ کسی کا ستر کھلا ہوا نظر پڑنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۱: مشہور ہے کہ سؤر کے دیکھنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔ اس کی کچھ اصل نہیں۔
مسئلہ ۲: مشہور ہے کہ استنجا کے بچے ہوئے پانی سے وضو نہ کرنا چاہیئے۔ سو یہ محض غلط ہے
مسئلہ ۳: بعضے کہتے ہیں کہ جس وضو سے جنازہ کی نماز پڑھی ہو اس سے پنجگانہ نمازوں میں سے کوئی نماز نہ پڑھے سو یہ بھی محض غلط ہے۔
مسئلہ ۵: بعضی عورتیں سمجھتی ہیں کہ باہر پھرنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔ سو یہ محض غلط ہے البتہ بے ضرورت باہر نکلنا بُرا ہے۔

## تیمّم و مسح

مسئلہ ۱: بعضے آدمی کپڑے یا تکیہ پر تیمّم کر لیتے ہیں۔ اگرچہ اس پر زیادہ غبار نہ ہو سو یہ بالکل درست نہیں۔

## حیض و نفاس

مسئلہ ۱: مشہور ہے کہ زچّہ جب تک غسل نہ کرے اس کے ہاتھ کی کوئی چیز کھانا درست نہیں، یہ بھی غلط ہے حیض اور نفاس میں ہاتھ ناپاک نہیں ہوتے۔
مسئلہ ۲: بعض عوام کہتے ہیں کہ چلّے کے اندر زچّہ خانے میں خاوند کو نہ جانا چاہیئے سو اس کی کوئی اصل نہیں۔
مسئلہ ۳: عوام کہتے ہیں کہ جو عورت حالتِ حیض میں ہو اور زچّہ مر جائے اس کو دوبارہ غسل دینا چاہیئے یہ محض بے اصل ہے۔
مسئلہ ۴: عام عورتیں زچّہ خانہ میں چالیس روز تک نماز پڑھنا جائز نہیں سمجھتیں اگرچہ پہلے ہی پاک ہو جائیں سو یہ بالکل دین کے خلاف بات ہے چالیس دن نفاس کی زیادہ سے زیادہ مدت ہے۔ باقی اقل مدت کی کوئی حد نہیں، جس وقت پاک ہو جائے غسل کر کے فوراً نماز شروع کرے اسی طرح اگر چالیس دن میں بھی خون موقوف نہ ہو تو چالیس دن کے بعد پھر اپنے آپ کو پاک سمجھ کر نماز شروع کر دے۔

## اذان و اقامت و امامت

**مسئلہ ۱**: مشہور ہے کہ اذان نماز کے لئے مسجد میں بائیں طرف اور اقامت یعنی تکبیر داہنی طرف شریعت میں اسکی کوئی اصل نہیں۔

**مسئلہ ۲**: مشہور ہے اگر مقتدی عمامہ باندھے ہو اور امام صرف ٹوپی پہنے ہو تو نماز مکروہ ہے۔ یہ محض بے اصل بات ہے۔ البتہ جو شخص خالی ٹوپی سے بازار اور مجمع احباب میں جاتا ہوا منقبض ہو، اس کو بدون عمامہ کے نماز پڑھنا مکروہ ہے خواہ وہ امام یا مقتدی ہو۔

**مسئلہ ۳**: بعض لوگ اذان کے سامنے سے یا دعا کے سامنے سے جانا ناجائز سمجھتے ہیں۔ اس کی کچھ اصل نہیں۔

**مسئلہ ۴**: عوام متکبرین میں مشہور ہے کہ جس امام کے گھر میں پردہ نہ ہو اس کے پیچھے نماز درست نہیں سو سمجھ لیا جاوے کہ معترضین کی بیبیاں اگر ایک نامحرم کے رُو برُو بھی آتی ہوں تو ان کو بھی بے پردہ کہا جاوے گا اور امام و مقتدی سب یکساں ہوں گے۔

**مسئلہ ۵**: بعض کو طاعون میں اذانیں دیتے ہوئے دیکھا ہے اس کی بھی کوئی اصل نہیں۔

## نماز و جماعت و خطبہ

**مسئلہ ۱**: مشہور ہے کہ چارپائی پر نماز پڑھنے سے بندر ہو جاتا ہے سو یہ محض بے اصل ہے۔

**مسئلہ ۲**: مشہور ہے کہ چاند اور سورج کے گہنے کے وقت کھانا پینا منع ہے سو اس کی بھی کوئی اصل نہیں البتہ وہ وقت توجہ الی اللہ کا ہے اس وجہ سے کھانے پینے کا شغل ترک کر دینا اور بات ہے۔ رہا یہ کہ دنیا کے تمام کاروبار بلکہ گناہ تک تو کرتا رہے اور صرف کھانا پینا چھوڑ دے یہ شریعت کو بدل ڈالنا اور بدعت ہے۔

**مسئلہ ۳**: بعضی عورتیں نماز پڑھ کر جانماز کا گوشہ یہ سمجھ کر اُلٹ دینا ضروری سمجھتی ہیں کہ شیطان اس پر نماز پڑھے گا سو اس میں کسی بات کی بھی اصل نہیں۔

**مسئلہ ۴**: اکثر عوام کا معمول ہے کہ مریض جب جماعت میں شریک ہوتا ہے تو تمام

صف کے کنارے پر اور بائیں طرف بیٹھتا ہے۔ گویا درمیان میں کھڑے ہونے کو بُرا سمجھتے ہیں۔ سو یہ امر محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۵: بعض کا خیال ہے کہ تہجّد کے بعد سونا نہ چاہیئے ورنہ تہجد جاتا رہتا ہے سو اس کی کوئی اصل نہیں اور بہت آدمی اس وجہ سے تہجد سے محروم ہیں کہ صبح تک جاگنا مشکل ہے اور سونے کو ممنوع سمجھتے ہیں سو جان لینا چاہیئے کہ سو رہنا بعد تہجّد کے دُرست ہے۔

مسئلہ ۶: مشہور ہے کہ اندھیرے میں نماز پڑھنا ناجائز ہے سو یہ محض غلط ہے البتہ اتنی اٹکل ضرور رہے کہ قبلہ سے بے رُخ نہ ہو۔

مسئلہ ۷: بعض عورتیں کہتی ہیں کہ اگر کئی عورتیں ایک جگہ کھڑی ہو کر نماز پڑھیں تو آگے پیچھے کھڑا ہونا درست نہیں محض غلط ہے۔

مسئلہ ۸: بعض لوگ کہتے ہیں کہ سجدۂ تلاوت کر کے دونوں طرف سلام بھی پھیرے یہ بھی محض غلط ہے۔

مسئلہ ۹: عوام میں مشہور ہے کہ نماز عشاء سے پہلے سو رہنے سے عشاء کی نماز قضا ہو جاتی ہے یعنی اگر پھر پڑھے تو قضا کی نیت کرے سو یہ بالکل غلط ہے البتہ بلا عُذر سونا دُرست نہیں اور نصف شب کے بعد مکروہ وقت ہو جاتا ہے اگرچہ سویا بھی نہ ہو۔

مسئلہ ۱۰: عورتوں میں مشہور ہے کہ عورتیں مَردوں سے پہلے نماز پڑھیں سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۱۱: بعض عورتیں سمجھتی ہیں کہ تلاوت کے سجدہ دُو ہونے چاہئیں یعنی پہلے ایک آیت پڑھے تو دو سجدے واجب ہو جاتے ہیں۔ سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۱۲: عوام میں مشہور ہے کہ نماز میں داہنا انگوٹھا سرک جانے سے نماز جاتی رہتی ہے سو یہ محض غلط ہے البتہ بلا ضرورت اُٹھانا بہت عیب ہے۔

مسئلہ ۱۳: بعض عوام کہتے ہیں کہ سُنّت کے بعد نہ بولے اگرچہ گھوڑے کی ٹاپ میں دَب گیا ہو اس کی کچھ اصل نہیں بلکہ اس پر عمل کرنے میں علاوہ فساد عقائد کے بعض اوقات کوئی واجب شرعی بھی ترک ہو جاوے گا مثلاً کسی نے مسئلہ پوچھا یا کسی امر میں اعانت چاہی۔

**مسئلہ ۱۴**: بعض کو دیکھا ہے کہ ریل میں سوار ہو کر بلا عُذر بھی نماز بیٹھ کر یا بے رُخ پڑھ لینے سے جائز سمجھتے ہیں سو ریل میں کوئی حکم نہیں بدلتا اور جاننا چاہیئے کہ تھوڑی سی دشواری بھی نہیں، معمولی دقتیں تو گھر میں بھی پیش آجاتی ہیں۔ اسی طرح نماز ن بیبیاں بہلی میں بیٹھ کر نماز پڑھ لیتی ہیں، یاد رکھنا چاہیئے کہ جہاں بہلی کے ٹھہرانے میں خطرہ نہ ہو وہاں زمین پر اُتر کر نماز پڑھنی چاہیئے، پردہ برقعہ کا کافی ہے۔

**مسئلہ ۱۵**: بعضے عوام ایسے مرض میں نماز چھوڑ دیتے ہیں جس میں بدن اور کپڑا پاک رہنا مشکل ہے اور یہ سمجھتے ہیں کہ اس حالت میں نماز جائز ہونے کی کوئی صورت نہیں سو یہ خیال محض غلط ہے کہ علماء سے مسائل پوچھ کر نماز پڑھنا ضروری ہے ایسی حالت میں بھی نماز درُست ہو جاتی ہے۔ جب دھونے سے سخت تکلیف ہو یا مرض بڑھنے کا ڈر ہو اور کپڑے بدلنے کے لئے زیادہ نہ ہوں تو اسی طرح نماز درست ہو جاتی ہے۔

**مسئلہ ۱۶**: بعض عوام کو اس کا بھی پابند دیکھا ہے کہ جب جمعہ کے لئے آتے ہیں۔ اوّل مسجد میں تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر سُنتیں پڑھتے ہیں گو نزدیک ہی سے آئے ہوں اور گو سانس درست کرنے کی بھی ضرورت نہ ہو سو اس کی کوئی اصل نہیں اور سانس کی درستگی تھوڑی دیر کھڑے رہنے سے بھی ممکن ہے یہ کیا ضرور ہے کہ بیٹھ ہی جاویں۔

**مسئلہ ۱۷**: مشہور ہے کہ جن کی سُنتیں صبح کی رَہ جاویں اس کے درست ہونے کی یہ شرط ہے کہ سُورج نکلنے تک اسی جگہ بیٹھا رہے سو یہ بھی غلط ہے بلکہ یہ جائز ہے کہ کسی کام میں لگ جاوے اور بعد آفتاب نکلنے کے ان کو پڑھ لے۔

**مسئلہ ۱۸**: بعض عوام کہتے ہیں کہ مسجد کا چراغ خود گُل نہ کرے سو یہ بات لغو ہے بلکہ جب حاجت نہ رہے گُل کر دینا چاہیئے ورنہ اسراف بھی ہے اور تنہائی میں چراغ جلتا چھوڑنا منع بھی ہے۔

**مسئلہ ۱۹**: اکثر عوام کو دیکھا ہے کہ جماعت میں صف بندی کے وقت پاؤں کا

انگوٹھا ملا کر سیدھی کیا کرتے ہیں حالانکہ کندھے اور ٹخنے کی سیدھ کرنے سے صف سیدھی کرنی چاہیئے۔

**مسئلہ ۲۰**: اکثر عوام کو اس کا التزام کرتے ہوئے دیکھا ہے کہ جمعہ کا پہلا خطبہ سننے کے وقت دونوں ہاتھ زانو پر رکھ لیتے ہیں، یہ بھی بے اصل بات ہے۔

**مسئلہ ۲۱**: اکثر عوام جمعہ کے خطبہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم مبارک سن کر بلند آواز سے درود شریف پڑھتے ہیں یہ جائز نہیں زبان سے درود شریف نہ پڑھے ہاں دل ہی دل میں پڑھ لینے کا مضائقہ نہیں۔

**مسئلہ ۲۲**: بعضے عوام نماز میں بائیں کہنی کھلی رہنے سے نماز میں خرابی آنا سمجھتے ہیں یہ خاص بائیں کہنی کی تخصیص غلط ہے بلکہ دونوں میں سے خواہ دائیں ہو یا بائیں کھلی رہنے سے نماز مکروہ ضرور ہوگی۔

## قرأت و تجوید

**مسئلہ ۱**: قرآن مجید میں بعضے مقامات پر بے موقع وصل کرنے سے کفر کا فتویٰ بعض نے لکھ دیا ہے اور اس سے بڑھ کر یہ کہ الحمد شریف میں بعضے حروف کے وصل سے شیطان کا نام پیدا ہونا لکھ دیا ہے سو ان دونوں امر کی کچھ اصل نہیں البتہ قواعد قرأت کے اعتبار سے یہ دونوں وصل بے قاعدہ اور قبیح ہیں مگر کفر یا شیطان کے نام کا دعویٰ محض تصنیف ہے۔

**مسئلہ ۲**: حفاظ وغیرہم میں مشہور ہے کہ سورۂ برأت پر کسی حالت میں بسم اللہ نہیں پڑھی جاتی، سو بات یہ ہے کہ صرف ایک حالت میں اس میں بسم اللہ نہیں ہے کہ اوپر سے پڑھتے پڑھتے سورۂ برات شروع کرے باقی اگر تلاوت اسی سورۃ سے شروع کرے یا درمیان میں کچھ وقفہ کر کے بقیہ سورۃ پڑھے تو بسم اللہ کہے۔

## دعاء و ذکر و اذکار

**مسئلہ ۱**: عوام میں مشہور ہے کہ بے وضو درود شریف پڑھنا درست نہیں

سو یہ بالکل غلط ہے بلکہ قرآن بھی پڑھنا بلا وضو دُرست ہے البتہ قرآن شریف کو ہاتھ لگانا بلا وضو درست نہیں۔

**مسئلہ ۲:** مشہور ہے کہ دوپہر کے وقت قرآن پڑھنا ممنوع ہے۔ سو یہ محض غلط ہے البتہ نماز پڑھنا اس وقت ممنوع ہے۔

**مسئلہ ۳:** اس طرف اکثر عامل بھی التفات نہیں کرتے کہ آیاتِ قرآنیہ کو بے وضو لکھ دیتے ہیں، اسی طرح بے وضو آدمی کے ہاتھ میں دے دیتے ہیں اس کا لکھنا اور مس کرنا دونوں بلا وضو ناجائز ہیں۔

**مسئلہ ۴:** ذکرِ جہر کو بعض مشائخ بلا کسی شرط کے جائز سمجھتے ہیں۔ یہ غلط ہے اس کے جواز کی ایک بہت ضروری شرط یہ ہے کہ اس سے کسی نماز پڑھنے والے کا دل پریشان نہ ہو اور سونے والے کی نیند خراب نہ ہو اور جہاں اس کا احتمال ہو آہستہ ذکر کرے اگرچہ پکار کر کرنے کی تعلیم کی گئی ہو۔

## مرض الموت وجنازہ

**مسئلہ ۱:** مشہور ہے کہ خاوند بیوی کے جنازہ کا پایا بھی نہ پکڑے سو یہ بھی محض غلط ہے۔ اجنبی لوگوں سے وہ زیادہ مستحق ہے۔

**مسئلہ ۲:** مشہور ہے کہ میّت اگر گھر میں یا محلّہ میں ہو اس کو لے جانے تک کھانا پینا گناہ ہے۔ یہ بات بھی محض بے اصل ہے۔

**مسئلہ ۳:** عوام کہتے ہیں کہ میّت کے غسل کے پانی پر پاؤں رکھنا دُرست نہیں اور اسی خیال سے غسل دینے کے لئے ایک لحد کھودتے ہیں کہ سب پانی اسی میں رہے سو یہ بالکل غلط ہے۔

**مسئلہ ۴:** بعضے عوام محرّم میں قبروں پر تازہ مٹی ڈالنے کو ضروری سمجھتے ہیں سو اس کی بھی کوئی اصل نہیں ہے۔

**مسئلہ ۵:** بعضے عوام میں اس کا بڑا اہتمام ہے کہ مُردے کو گھر کے برتنوں سے غُسل

نہ دینا چاہیے بلکہ کورے منگا کر غسل دیویں اور پھر ان برتنوں کو گھر میں استعمال نہ کریں بلکہ مسجد میں بھیج دیں یا پھوڑ دیں یہ بھی محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۶: عوام کو دیکھا ہے کہ نماز جنازہ کی تکبیرات کہتے وقت منہ آسمان کی طرف اُٹھایا کرتے ہیں یہ بے اصل بات ہے۔

مسئلہ ۷: اکثر جگہ دستور ہے کہ جنازہ دفن کرتے وقت مُردہ کو قبر میں چت لٹا کر صرف اس کا منہ قبلہ کی طرف کر دیتے ہیں۔ یہ ٹھیک نہیں بلکہ قبلہ کی طرف بالکل کروٹ دے دینا چاہیے۔

مسئلہ ۸: اکثر عوام نزع کی حالت میں شربت پلانے کو ضروری سمجھتے ہیں اور نہ پلانے والے کو ملامت کرتے ہیں، حالانکہ نہ یہ ضروری ہے نہ قابلِ ملامت، بلکہ ایسا سمجھنا خود بُرا ہے۔

## روزہ

مسئلہ ۱: مشہور ہے کہ ایک روزہ رکھنا اچھا نہیں۔ اس مشہور کی بھی کوئی اصل نہیں ہے۔

مسئلہ ۲: بعض میں مشہور ہے کہ محرم کی دسویں تاریخ کا روزہ نہ رکھے کیونکہ یزید کی ماں نے رکھا تھا۔ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۳: عوام میں مشہور ہے کہ جو شخص شش عید کے روزے رکھنا چاہے اسکو چاہیئے کہ ایک روزہ ضرور عید سے اگلے ہی دن رکھے ورنہ پھر وہ روزے نہ ہوں گے سو یہ بالکل بے اصل بات ہے۔

مسئلہ ۴: بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ نفل روزہ کی سحری نہیں ہوتی سو یہ غلط ہے اس میں فرض اور نفل روزے سب برابر ہیں۔

مسئلہ ۵: بعض عوام سے سُنا گیا ہے کہ نفل روزہ بعد نماز مغرب کے افطار کرے سو اس کی بھی کچھ اصل نہیں۔

## زکوٰۃ و حج و قربانی و عقیقہ و نذر

مسئلہ ۱: بعض عوام کہتے ہیں کہ بقر عید کے روز قربانی کرنے تک روزہ سے

رہے۔ یہ محض بے اصل ہے البتہ قربانی سے اوّل کھانا کھانا مستحب ہے لیکن وہ روزہ نہیں ہے نہ تو کھانا فرض ہے نہ روزہ کا ثواب ہے نہ روزہ کی نیّت ہے۔

**مسئلہ ۲:** بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ احرام میں دو پاٹ کی چادر جس کے درمیان میں سلائی ہو درست نہیں یہ محض بے اصل ہے۔ مرد کو ممنوع وہ سلائی ہے جس سے کپڑے کو بدن کی ہیئت پر بنایا جاتا ہے جیسے کُرتہ پاجامہ وغیرہ۔

**مسئلہ ۳:** بعض لوگ بدھیا جانور کی قربانی درست نہیں سمجھتے سو یہ خیال غلط ہے بلکہ بدھیا جانور کی تو اور زیادہ فضیلت ہے۔ ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے بدھیا دُنبہ کی قربانی فرمائی ہے۔

**مسئلہ ۴:** بہت مشہور ہے کہ عقیقہ کا گوشت بچہ کے ماں باپ، نانا نانی، دادا دادی کو کھانا درست نہیں سو اس کی کچھ اصل نہیں، اس کا حکم قربانی کا سا ہے۔

**مسئلہ ۵:** بعض عوام کا خیال ہے کہ اگر کسی کو زکوٰۃ کی رقم دی جاوے اور کہا نہ جاوے کہ یہ زکوٰۃ ہے تو شاید زکوٰۃ ادا نہیں ہوتی سو یہ خیال بالکل غلط ہے بدون کہے بھی زکوٰۃ ہو جاتی ہے مگر دل میں ارادہ کرنا ضروری ہے۔

**مسئلہ ۶:** بعض عوام کا یہ خیال ہے کہ جو زیور چاندی سونے کا روز پہنا جاتا ہے اس میں زکوٰۃ نہیں سو جان لینا چاہیئے کہ رکھا ہوا زیور اور استعمال میں آنے والا زیور سب برابر ہیں۔ سب میں زکوٰۃ ہے۔

**مسئلہ ۷:** بعض عوام سے سُنا گیا ہے کہ قسم کھاتے وقت بائیں ہاتھ کا انگوٹھا موڑ لیا جاوے تو قسم نہیں ہوتی سو یہ محض غلط ہے۔

**مسئلہ ۸:** اکثر عوام کو دیکھا ہے کہ منّت و نذر کی شیرینی مسجد میں لاکر عام طور پر تقسیم کر دیتے ہیں وہاں ان میں بعض سیّد اور غنی بھی ہوتے ہیں، پس سید اور غنی کو دینے سے نذر ادا نہیں ہوتی ہے۔



# نکاح وطلاق وخلع وظہار

**مسئلہ**: بعض جگہ عوام کا یہ گمان ہے کہ بلا گواہ بھی محض مرد وزن کی رضامندی سے نکاح ہو جانے کو درست سمجھتے ہیں اور اس کا نام تن بخشی رکھا ہے سو یہ گمان باطل محض ہے، اس طرح ہرگز نکاح نہیں ہوتا وہ زنا ہوگا۔

**مسئلہ ۲**: مشہور ہے کہ پیر کو مریدنی سے نکاح درست نہیں یہ محض غلط ہے ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم اپنی سب بیبیوں کے پیر تھے۔

**مسئلہ ۳**: مشہور ہے کہ بیس اولاد ہونے سے نکاح ٹوٹ جاتا ہے یہ بھی محض غلط ہے۔

**مسئلہ ۴**: بعض عوام کہتے ہیں کہ حوا کو برا کہنے سے نکاح ٹوٹ جاتا ہے یہ بھی محض غلط ہے البتہ حوا کو برا کہنا جائز نہیں۔

**مسئلہ ۵**: عوام میں مشہور ہے کہ اگر شوہر کے مرنے پر اس کا جنازہ گھر سے نکلنے سے پہلے اس کی عورت گھر سے دوسرے گھر چلی جائے تو جائز ہے۔ بعد جنازہ نکلنے کے جائز نہیں گویا ان عوام کے خیال میں عدت وفات کے وقت سے شروع نہیں ہوتی بلکہ جنازہ لے جانے کے وقت سے شروع ہوتی ہے یہ محض غلط ہے۔

**مسئلہ ۶**: عام دستور ہے کہ کوئی کافر عورت مسلمان ہو تو مسلمان کرتے ہی اس کا نکاح کسی مسلمان سے کر دیتے ہیں سو یہ بڑی غلطی ہے اگر کافروں کی عملداری میں کوئی کافر عورت مسلمان ہو جائے تو تین حیض گزرنے سے تو اس پر طلاق پڑے گی، اس کے بعد پھر تین حیض عدت — چھٹے حیض کے بعد نکاح درست ہوگا۔

**مسئلہ**: بیوی اگر شوہر کو باپ کہہ دے تو عوام سمجھتے ہیں کہ نکاح میں خلل ہو جاتا ہے سو یہ محض بے اصل بات ہے بلکہ اگر شوہر بھی بیوی کو ماں یا بیٹی کہہ دے تو نکاح میں فرق نہیں آتا۔ البتہ بیہودہ بات ہے۔ ہاں اگر یوں کہہ دے کہ تو مجھ پر مثل ماں بیٹی کے ہے تو اسمیں بعض صورتوں میں عورت حرام ہو جاتی ہے جس کی تفصیل ضرورت کے وقت علماء سے معلوم ہو سکتی ہے۔

مسئلہ: بعض عوام کو اس میں شبہ رہتا ہے کہ حالتِ حیض میں نکاح شاید درست نہیں ہوتا سو یہ شبہ بے اصل ہے، اس حالت میں بھی نکاح درست ہوتا ہے، البتہ ناف سے زانو تک اس حالت میں دیکھنا ہاتھ لگانا دُرست نہیں۔

مسئلہ ۹: عوام الناس ممانی اور چچی اور سوتیلی ساس سے نکاح کرنے کو جائز نہیں سمجھتے سو یہ اعتقاد باطل ہے اور یوں کوئی لحاظ کی وجہ سے ان رشتوں سے نکاح نہ کرے وہ اور بات ہے۔

مسئلہ ۱۰: بعض عوام سمجھتے ہیں کہ غصہ میں یا دھمکانے کی نیت سے اگر طلاق دیدے تو طلاق نہیں پڑتی سو یہ بالکل غلط ہے۔

مسئلہ ۱۱: عوام میں مشہور ہے کہ دونوں عیدوں کے درمیان نکاح نہ کیا جائے کیونکہ میاں بیوی کا نباہ نہیں ہوتا۔ سو یہ خیال خلاف شریعت ہے۔

## خرید و فروخت، کرایہ، رہن حق شفعہ وغیرہ

مسئلہ ۱: مشہور ہے کہ غلّہ کی تجارت ناجائز ہے مگر یہ امر بالکل غلط ہے البتہ جب قحط کی ایسی حالت ہو کہ غلہ کسی قیمت سے بھی دستیاب نہیں ہوتا اور اب اس کے نہ بیچنے سے خلائق کو تکلیف ہونے لگے ایسی حالت میں غلّہ روکنا حرام ہے۔

مسئلہ ۲: مشہور ہے کہ کسی چیز کے خریدنے کے بعد بائع سے کچھ زیادہ لینا گناہ ہے جس کو رونگا کہتے ہیں سو یہ بالکل غلط ہے۔ البتہ بائع کو تنگ کرنا حرام ہے لیکن اگر خوشی سے دے دے تو کچھ حرج نہیں۔

مسئلہ ۳: بعضے زمیندار سمجھتے ہیں کہ خود رو گھاس محض روکنے سے ملک ہو جاتی ہے اور اس کا فروخت کرنا درست ہے یہ دونوں باتیں محض غلط ہیں۔

مسئلہ ۴: یہ بھی بعضے زمینداروں کو کہتے سنا ہے کہ پھل آنے سے پہلے بہار کا بیچنا دیسے تو دُرست نہیں لیکن اگر اس بیع کے ساتھ کچھ زمین کا ٹھیکہ یعنی اجارہ بھی شامل ہو تو درست ہے سو یہ بات بالکل غلط ہے، اس اجارہ سے وہ بیع دُرست نہیں ہو جاتی۔

مسئلہ ۵: عام زمینداروں کا یہ خیال ہے کہ اگر رہن میں راہن زمین مرہونہ کے منافع کو حلال کردے تو وہ حلال ہو جاتا ہے سو یہ بالکل صحیح نہیں بلکہ جب رہن میں انتفاع مشروط یا معروف ہوگا حرام ہوگا۔

مسئلہ ۶: بعضے عوام گدھے اور گھوڑے کی جفتی کو برا سمجھتے ہیں سو اس کی بھی کچھ اصل نہیں البتہ اسکی اجرت لینا جائز نہیں۔

مسئلہ ۷: بعض عوام سمجھتے ہیں کہ حقِ شفعہ رشتہ دار جدی کے ساتھ خاص ہے سو یہ محض غلط بات ہے۔

مسئلہ: بعض عوام میں مشہور ہے کہ اولاد کے ہوتے ہوئے اگر اپنی جائیداد کا جزو یا کل کسی کو ہبہ کرنا چاہے تو اس کے نافذ ہونے کی شرط یہ ہے کہ وہ جائیداد اس واہب کی مکسوبی ہو اگر جدی ہو تو جائز نہیں یہ محض غلط ہے۔ مکسوب موروث کا شرعاً ایک ہی حکم ہے۔

## شکار و ذبح کا بیان

مسئلہ ۱: مشہور ہے کہ ذبح کرنے والے کی بخشش نہ ہوگی سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۲: بعضے کہتے ہیں کہ جس چاقو سے جانور ذبح کیا جاوے اس کے حلال ہونے کی شرط یہ ہے کہ اس چاقو میں تین کیلیں ہوں سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۳: مشہور ہے کہ ولد الزنا کا ذبیحہ درست نہیں سمجھتے سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۴: بعض عوام عورتوں کے ذبیحہ کو درست نہیں سمجھتے۔ سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۵: بعضے عوام میں مشہور ہے کہ ذابح کے معین پر بسم اللہ اللہ اکبر کہنا واجب ہے سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۶: بعضے عوام سمجھتے ہیں کہ ذبح کی اعانت کرنے والا مثلاً جانور پکڑنے والا کافر ہو تو ذبیحہ حلال نہیں یہ سمجھنا بالکل غلط ہے۔

مسئلہ ۷: مشہور ہے کہ جب انڈا توڑا جاتا ہے تو اس پر پہلے یہ تکبیر پڑھ لی جائے۔ سفید انڈہ تر بتر نہ اس کے ٹانگیں نہ اس کا سر سنت خلیل اللہ اللہ اکبر سو اس کی اصل نہیں۔

مسئلہ: مشہور ہے کہ عورت کا ذبیحہ کھانا جائز نہیں سو یہ غلط بات ہے۔

## لباس و زینت و پردہ

مسئلہ: عوام میں مشہور ہے کہ مریدنی کو پیر سے پردہ نہیں سو یہ محض غلط ہے جیسے اور مرد ہیں ایسا ہی پیر ہے۔

مسئلہ۲: بعض عورتیں سمجھتی ہیں کہ جس عورت کے ہاتھ میں چوڑی نہ ہو یا کم از کم ایک بھی ناخن میں مہندی نہ ہو اس کے ہاتھ کا پانی مکروہ ہے سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ۳: بعض عوام یہ سمجھتے ہیں کہ نیا جوتا اور نیا کپڑا پہننے سے اس کے ذمہ حساب ہو جاتا ہے لیکن رجب سے رمضان کے آخری جمعہ تک یا آخری جمعہ کو پہننے سے وہ بے حساب ہو جاتا ہے۔ اسی واسطے نئے کپڑے اسی مدت میں پہن لے۔ بعضے کئی کئی جوڑے ایک دم پہن لیتے ہیں سو یہ سب محض غلط ہے۔

مسئلہ۴: بعضی عورتیں سمجھتی ہیں کہ عورت کے بائیں ہاتھ میں کوئی نشانی عورت ہونے کی جیسے چوڑی، چھلہ ہونا ضروری ہے سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ۵: بعض عورتیں صرف عدت میں نامحرم سے سر ڈھانپنے کو لازم سمجھتی ہیں اور ویسے نہیں یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ۶: بعض لوگوں کو دیکھا ہے کہ عمامہ باندھنے کے لئے بیٹھ جاتے ہیں اور بعض بیٹھے ہوئے کھڑے ہو جاتے ہیں اس کی کوئی اصل نہیں۔

## سلام، مصافحہ، اٹھنا، بیٹھنا، ملنا جلنا (معاشرات)

بعض لوگ سلام علیک کرتے وقت ماتھے پر ہاتھ رکھ لیتے ہیں یا جھک جاتے ہیں اور بعض مصافحہ کر کے سینے پر ہاتھ رکھتے ہیں یہ سب خلاف شرع اور بے اصل ہے۔

## کھانا پینا

مسئلہ: مشہور ہے کہ دعوت میں سے بھوکا اٹھنا منع ہے سو اسکی کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ ۲: بہت مشہور ہے کہ جھوٹا پانی کھڑے ہو کر پینا ثواب سمجھتے ہیں سو اسکی کوئی اصل نظر سے گزری نہ کسی محقق سے سُنا۔

مسئلہ ۳: بعض عوام کہتے ہیں کہ اگر گوشت میں ہڈی نہ ہو تو وہ گوشت مکروہ ہو جاتا ہے سو یہ محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۴: اکثر عورتیں مردوں سے پہلے کھانا کھانے کو شرعاً معیوب سمجھتی ہیں، یہ بے اصل بات ہے۔

مسئلہ ۵: اکثر عوام میں دستور ہے کہ اگر کوئی شخص کھانا کھاتے وقت دوسرے شخص کو کھانا کھانے کے لئے بلاتا ہے اور اس کو منظور نہیں ہوتا تو اس کے جواب میں کہا کرتے ہیں کہ بسم اللہ کرو۔ بس چونکہ اس لفظ کا استعمال کرنا شرعاً ثابت نہیں ہے لہذا ترک کر دینا چاہئے اور اس کی جگہ اور کلمے جیسے بارک اللہ وغیرہ کہہ دینا چاہیئے۔

## شگون و فال

مسئلہ ۱: بعضے کہتے ہیں کہ فلاں جانور کے بولنے سے موت پھیلتی ہے، سو یہ محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۲: بعض طلبہ کو سبق کے باب میں اس کا معتقد دیکھا ہے۔ اذا فات السبت فات السبت سو اس کو اگر قضیہ اتفاقیہ سمجھا جاوے تو خیر لیکن لزومیہ سمجھنا بے اصل اور اختراع ہے اور شعبہ ہے تاثیر ایام کے قائل ہونے کا جو شعبہ ہے نجوم کا۔

مسئلہ ۳: اسی طرح بعض طلبہ کو بدھ کے روز کتاب شروع کرنے کا اہتمام کرتے ہوئے دیکھا ہے اور اس کو کسی روایت کی طرح مستند سمجھتے ہیں سو اس بات میں کوئی روایت ثابت نہیں۔

مسئلہ ۴: بعض عوام سمجھتے ہیں کہ مرد کی بائیں آنکھ اور عورت کی دائیں آنکھ پھڑکنے سے کوئی مصیبت، رنج اور اس کے برعکس ہونے سے خوشی پیش آتی ہے، سو یہ محض غلط خیال ہے ـــــــــــ

مسئلہ ۵: بعض عوام صبح کے وقت کسی مقام جیسے نانوتہ، کیرانہ وغیرہ یا کسی جانور

جیسے سانپ سُور وغیرہ کے نام لینے کو منحوس اور بُرا سمجھتے ہیں یہ بالکل لغو بات ہے۔

مسئلہ ۶: بعضے عوام کسی خاص دن یا کسی وقت میں سفر کرنے کو بُرا یا اچھا سمجھتے ہیں یہ کفار یا نجومیوں کا اعتقاد ہے۔

مسئلہ ۷: اکثر عوام کہتے ہیں کہ ہتھیلی میں خارش ہونے سے مال ملتا ہے اور تلوے میں خارش ہونے سے یا جُوتے پر جوتا چڑھنے سے سفر درپیش ہوتا ہے۔ یہ سب لغو اور مہمل بات ہے۔

مسئلہ ۸: بعض عورتیں مکان کی منڈیر پر کوّے کے بولنے سے کسی مہمان کی آمد کا شگون لیتی ہیں۔ یہ خیال گناہ ہے۔

مسئلہ ۹: اکثر عوام سمجھتے ہیں کہ ڈوئی مارنے سے ہوکا ہو جاتا ہے یعنی جس کے ڈوئی ماری جائے وہ کھانا زیادہ کھانے لگتا ہے یہ بالکل بے اصل بات ہے۔

مسئلہ ۱۰: عوام میں رائج ہے کہ کسی دوسرے کے ہاتھ سے جھاڑو لگ جائے تو وہ معیوب سمجھتا ہے۔ اور بُرا مان کر کہتا ہے کہ میں کنوئیں میں نمک ڈال دوں گا جس سے تیرے منہ پر چھائیاں پڑ جائیں گی۔ یہ بھی محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۱۱: بعض لوگوں کا خیال ہے کہ جھاڑو مارنے سے مضروب الیہ کا جسم سُوکھ جاتا ہے۔ جھاڑو پر تھتکار دو۔ سو یہ بات محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۱۲: ہمارے یہاں مروّج ہے کہ جب کوئی آدمی کہیں جا رہا ہو اور اس کو پیچھے سے بُلایا جائے تو وہ لڑائی لڑنے پر تیار ہو جاتا ہے کہ مجھے پیچھے سے تم نے کیوں بُلایا ہے کیونکہ میرا کام نہیں ہوگا سو اس بات کی شریعت میں کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۳: ہمارے یہاں عورتیں کوّے کے بولنے سے مہمان کے آنے کا شگون لیتی ہیں۔ سو یہ بے اصل ہے۔

مسئلہ ۱۴: ہمارے یہاں عورتیں چکّی کا ہاتھا چھُوٹنے سے مہمان کے آنے کا شگون لیتی ہیں سو یہ مہمل بات ہے۔

مسئلہ ۱۵: عموماً عورتوں میں مشہور ہے کہ صحنک سے آٹا اڑنے سے مہمان آتا ہے

سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۱۶: بعض لوگ جوتے پر جوتا چڑھ جانے سے سفر در پیش آنے کا شگون لیتے ہیں سو یہ بے اصل اور لغو بات ہے۔

مسئلہ ۱۷: مشہور ہے کہ ہاتھ کی ہتھیلی میں خارش ہونے سے کچھ ملتا ہے اس کی کچھ اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۸: ہمارے یہاں ایک شعر مشہور ہے ؎ منگل بدھ نہ جاویں ہاڑ، جوتی باڑی آویں باڑ اس کی بھی کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۹: لوگوں میں مشہور ہے کہ شام کے وقت مرغا اذان دے تو اسے فوراً ذبح کرلو۔ کیونکہ یہ اچھا نہیں۔ سو اس کی کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ ۲۰: لوگوں میں مشہور ہے کہ اگر مرغی اذان دے تو اسے فوراً ذبح کرلو کیونکہ اس سے وبا پھیلتی ہے۔ سو یہ غلط بات ہے۔

مسئلہ ۲۱: اگر مریض کے لئے دو آدمی حکیم کو بلانے جاویں تو اسے برا سمجھا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے۔ اب مریض صحت یاب نہیں ہوگا سو یہ غلط بات ہے۔

مسئلہ ۲۲: جب کوئی نئی دلہن کنوئیں پر پانی لینے جاوے تو اس کو تاکید کی جاتی ہے پہلے کنوئیں پر چراغ جلایا جاوے پھر پانی لایا جاوے سو یہ غلط بلکہ شرک ہے۔

مسئلہ ۲۳: دستور ہے کہ جب کہیں کوئی جا رہا ہو اور کوئی چھینک دیوے تو جانے والا واپس چلا جاتا ہے، اور کہتا ہے کہ اب کام نہیں ہوگا سو یہ غلط ہے۔

## متفرق مسئلے

مسئلہ ۱: عوام میں مشہور ہے کہ رپلے نے بہت دنوں تک (یا عزیز) کا وظیفہ پڑھا ہے سو اس کی کچھ اصل نہیں۔

مسئلہ ۲: مشہور ہے کہ عصر اور مغرب کے درمیان کھانا پینا برا ہے اور اس کی وجہ یہ تصنیف کی ہے کہ مرتے وقت یہی وقت نظر آتا ہے اور شیطان پیشاب کا پیالہ پینے کے لئے لاتا ہے

سو اگر کھانے پینے کی عادت نہ ہوگی تو انکار کر دیگا۔ شرع میں اس کی بھی کوئی اصل نہیں۔
مسئلہ ۳: مشہور ہے کہ ہاتھ میں بید رکھنا درست نہیں یزید نے ہاتھ میں رکھا تھا۔ یہ بھی محض غلط ہے۔
مسئلہ ۴: مشہور ہے کہ جھاؤ کی لکڑی کا استعمال دُرست نہیں سو یہ بھی محض غلط ہے
مسئلہ ۵: مشہور ہے کہ میاں بیوی ایک پیر کے مُرید نہ ہوں ورنہ بہن بھائی ہو جاتے ہیں یہ محض غلط ہے۔
مسئلہ ۶: مشہور ہے کہ حرام مال مطلقاً مول لینے سے پاک اور صاف ہو جاتا ہے۔ اسی طرح بدل لینے سے حلال ہو جاتا ہے۔ مثلاً کسی نے کوئی چیز چرائی یا پھل آنے سے پہلے بہار خریدلی پھر وہ چیز یا پھل بازار میں فروخت ہونے کے لئے آیا تو بعضے آدمی یوں سمجھتے ہیں کہ جب ہم نے دام دے کر مول لیا تو وہ ہمارے لئے دُرست ہے اسی طرح اگر کسی نے رشوت لی پھر کسی سے روپیہ بدل لیا تو یوں سمجھتے ہیں کہ بدلہ کا روپیہ دُرست ہو گیا۔ سو یہ دونوں باتیں محض غلط ہیں وہ مسئلہ اور ہے جس کو لوگوں نے غلط سمجھ لیا ہے۔
مسئلہ ۷: مشہور ہے کہ ڈھیکلی کا پانی پینا دُرست نہیں سو یہ بھی محض غلط ہے۔
مسئلہ ۸: مشہور ہے کہ رات کے وقت درخت نہ ہلائے کہ وہ بے چین ہوتا ہے۔ یہ بھی محض بے اصل ہے۔
مسئلہ ۹: مشہور ہے کہ تسبیح اس طرح سیدھی اس طرح اُلٹی اور اس طرح پڑھے اور اس طرح نہ پڑھے۔ شریعت میں اس کی کوئی اصل نہیں۔
مسئلہ ۱۰: مشہور ہے کہ سوتے میں قطب شمالی کی طرف پاؤں نہ کرے سو اس کی کچھ اصل نہیں۔
مسئلہ ۱۱: بعض عورتیں سمجھتی ہیں کہ اگر بلّی نقصان بھی کرے تو بس صرف موسل میں گالا روئی کا باندھ کر مارنا دُرست ہے۔ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرح مارا تھا تو یہ مسئلہ اور حدیث دونوں غلط ہیں۔
مسئلہ ۱۲: غسل خانہ اور پاخانہ میں بات کرنے کو عوام ناجائز سمجھتے ہیں سو اس

کی کچھ اصل نہیں۔ البتہ بلاضرورت باتیں نہ کریں۔

**مسئلہ ۱۳:** عوام میں بعض اعمال چور کے معلوم کرنے کے لئے جائز اور حجت سمجھتے ہیں سو سمجھ لینا چاہیئے۔ نہ جائز ہیں نہ شرعاً حجت ہیں اور جس فن کا وہ عمل ہے اس کے اصول سے وہ عمل قابلِ اعتماد نہیں وہ بالکل خیال کے تابع ہے حتیٰ کہ اگر دو عامل مختلف دو شخصوں پر گمان چوری کا رکھتے ہیں تو ہر عامل کے عمل کا الگ الگ نام نکل آوے گا بلکہ ان عاملوں کو فرضی نام بھی بتلا دیئے جاویں تو اس عمل سے وہی نام نکل آدیں گے جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ عمل کوئی چیز نہیں۔

**مسئلہ ۱۴:** یہ عادت بہت شائع ہے کہ اگر نعوذ باللہ قرآن مجید کی بے ادبی ہو جائے تو اس کے برابر اناج تول کر تصدق کرتے ہیں اس میں اصل مقصود تو بہت مستحسن و قرینِ مصلحت ہے کہ بطور کفّارہ اور جرمانہ کے صدقہ دیا جاتا ہے اس میں نفس کا بھی انتظام ہے کہ آئندہ احتیاط رکھے لیکن دو امر اس میں بے اصل اور قابلِ اصلاح ہیں۔ ایک یہ کہ قرآن مجید کو ترازو میں اناج کے برابر کرنے کے لئے رکھتے ہیں۔ دوسرا یہ کہ اس کو واجبِ شرعی سمجھتے ہیں۔ اگر ایسا کریں کہ محض مصلحتِ مذکورہ کی بنا پر تخمینہ سے کچھ غلّہ دے دیں تو کچھ مضائقہ نہیں۔

**مسئلہ ۱۵:** بعض کہتے ہیں کہ عورتوں کو استرہ سے ناپاکی کے بال لینا منع ہے سو یہ غلط بات ہے۔ طبّاً مناسب نہ ہو مگر شرعاً گناہ نہیں۔

**مسئلہ ۱۶:** بعض لوگ رات کو جھاڑ و دینے کو یا منہ سے چراغ گل کرنے کو یا دوسرے کے کنگھا کرنے کو اگرچہ با اجازت ہو برا سمجھتے ہیں۔ اسکی کچھ اصل نہیں۔

**مسئلہ ۱۷:** بعض سے مہر کے بارے میں سنا گیا ہے کہ اذا ثنّٰی ثلّث یعنی اگر کسی ضرورت سے دوسری بار مہر لگانا پڑے تو تیسری بار بھی ضرور لگا دے۔ اسکی کچھ اصل نہیں۔

**مسئلہ ۱۸:** بعض کو خاص استخارہ اس غرض سے بتلاتے دیکھا ہے کہ اس سے کوئی واقعہ ماضیہ یا مستقبلیہ معلوم ہو جاوے گا سو استخارہ اس غرض کے لئے شریعت میں منقول نہیں بلکہ وہ تو محض کسی امر کے کرنے نہ کرنے کا تردد رفع کرنے کے لئے

ہے نہ کہ واقعات معلوم کرنے کے لئے بلکہ ایسے استخارہ کے ثمرہ پر یقین کرنا بھی ناجائز ہی۔

مسئلہ ۱۹: بعض عاملوں کو تو گو وہ اہلِ علم ہی ہوں بعض عملیات میں دن وغیرہ کی قید کی رعایت کرتے ہوئے دیکھا ہے سویہ شعبہ نجوم کا ہے اور واجب الترک ہے اور یہ خیال کہ یہ عمل کی شرط ہے محض غلط ہے۔ میں نے ایسے اعمال میں یہ قید بالکل حذف کر دی ہے اور پھر بھی بفضلہ تعالیٰ اثر میں کوئی کمی نہیں ہوتی عمل کا اثر زیادہ تر خیال سے ہوتا ہے۔ ان قیود کو اس میں کوئی دخل نہیں، یہ سب دعوے ہیں عاملوں کے۔

مسئلہ ۲۰: مشہور ہے کہ زمین پر نمک گرا دینے سے قیامت کے دن پلکوں سے اُٹھانا پڑے گا یہ بھی محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۲۱: بعض عوام کہتے ہیں کہ جمائی آنے پر ہاتھ نہ رکھنے سے شیطان منہ میں تھوک دیتا ہے۔ یہ غلط ہے البتہ حدیث سے اتنا ضرور ثابت ہے کہ اس وقت ہاتھ نہ رکھنے سے شیطان پیٹ میں گھُس کر ہنستا ہے۔

مسئلہ ۲۲: مشہور ہے کہ مریض کے لئے جب حکیم کو بُلانے جانا ہو تو گھوڑے پر زین مت لگاؤ۔ سو یہ غلط ہے۔

مسئلہ ۲۳: بعض عوام کہتے ہیں کہ سُرمہ کی سلائی پر تین مرتبہ سورۂ اخلاص دم کر کے آنکھوں میں سُرمہ لگانا چاہیئے۔ یہ بے اصل بات ہے۔

---



# قصد السبیل الی المولی الجلیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؀

الحمد للہ الذی ھو المولی الجلیل۔ وعلیہ منتھی قصد السبیل۔ والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد ٍ نبیّہ الذی لیس لہ فی الکمال عدیل۔ وھو لتلک السبیل خیر دلیل۔ وعلیٰ اٰلہ واصحابہ الباذلین انفسھم واموالھم فی اللہ من کل کثیر و قلیل المبلغین للاٰیات والروایات بعز عزیز و ذل ذلیل۔

**امّا بعد** یہ چند ہدایات ہیں جن میں مختصر مختصر مگر بہت ضروری کچھ مضامین سلوک کے مذکور ہیں جن کے قلم بند کرنے کی وجہ صرف یہ ہوئی کہ اکثر لوگوں کی طبیعت میں اس کا مذاق پیدا ہوتا ہے لیکن بعضے تو ناواقفیٔ طریق سے اغلاط و ضلالات میں مُبتلا ہوجاتے ہیں اور بعضے گو اغلاط سے محفوظ ہیں مگر عدم معرفتِ مقصود سے ان اشعار کا مصداق بن جاتے ہیں ؎

یک سبد پر نان ترا بر فرق سر[1] | تو ہمی جوئی لبِ نان در بدر
تا بزانوئی میانِ جوئے آب[2] | وز عطش، وز جوع گشتستی خراب

اس لئے طریق و مقصود دونوں کی توضیح و تعیین باسہل و اختصر وجوہ ضروری سمجھی گئی اس کے قبل ایک وقت میں بعض صاحبوں نے اسکی فرمائش بھی کی تھی مگر اسوقت یہ ہیئت ذہن میں نہ آئی تھی اس لئے عذر کر دیا گیا تھا اب اس کا وقت آ گیا ماخذ ان مضامین کا یہ چیزیں ہیں گو ہر مضمون میں تصریح دلیل و توجیہِ استدلال بوجہ طول کے ترک کر دی گئی کتاب اللہ جل و علا شانہ سُنّت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و علیٰ آلہ وسلم تحقیقات ائمۂ فن ملفوظات اپنے شیوخ رحمہم اللہ تعالیٰ کے علوم موہوبہ حق تعالیٰ کے اللہ تعالیٰ اس کو اس کے نام کی طرح اہلِ سلوک کے لئے مقصود حقیقی تک پہونچنے کا مختصر اور موصل طریق بنا دیں اور مجھ آوارہ کو اچھے ٹھکانے لگا دیں وما ذلك على الله بعزيز

## ہدایت اوّل ——— سلوک جس کو عرف میں تصوّف کہتے ہیں

اسکی حقیقت یہ ہے تعمیر الظاہر والباطن یعنی اپنے ظاہر و باطن کو آراستہ و معمور کرنا ظاہر کو اعمال جوارح ضروریہ سے اور باطن کو عقائد حقہ و اخلاق باطنہ مثل اخلاص و شکر و صبر و زہد و تواضع وغیرہا سے اس کا ایک مرتبہ تو یہ ہے اور دوسرا مرتبہ یہ ہے کہ مرتبۂ اولیٰ کے ساتھ ظاہر کو طاعات غیر ضروریہ میں اور باطن کو دوامِ ذکر میں بھی مشغول کرنا مرتبۂ اولیٰ کی تحصیل ہر مسلمان پر فرض عین ہے اور اس کے لئے دو چیزوں کی حاجت ہوگی اس لئے اُن کا اہتمام بھی ضرور رہے گا۔ ایک بقدرِ ضرورت علمِ دین حاصل کرنا خواہ پڑھ کر خواہ علماء سے پوچھ پوچھ کر اور پڑھنا بھی خواہ عربی میں ہو یا فارسی میں خواہ اُردو میں احقر نے ایک بہشتی زیور شائع کرایا ہے وہ اور رسالہ صفائی معاملات اور تیسرا باب مفتاح الجنۃ کا یہ ضروریاتِ روزمرہ کے لئے کافی ہیں دوسرے علم پر عمل کرنے کی ہمّت قوی رکھنا کہ تقاضائے نفس یا ملامت خلق سنگ راہ نہ ہو یہ تو مرتبۂ اولیٰ کا بیان ہوا اور دوسرا مرتبہ مندوب ہے اور اکثر عرف میں آج کل

---

[1] ایک ٹوکرا روٹیوں سے بھرا ہوا تیرے سر پر ہے اور تیرا حال یہ ہے کہ ایک ٹکڑا روٹی کا در بدر مانگتا پھرتا ہے [2] گھٹنے تک تو پانی کی نہر میں کھڑا ہے مگر تیرا حال یہ ہے کہ پیاس اور بھوک سے تباہ ہو رہا ہے

اسی کو تصوف اور درویشی کہتے ہیں لیکن اگر دوسرے مرتبہ میں مشغول ہونے سے کوئی ضروری طاعت مرتبۂ اولیٰ کی فوت یا خلل پذیر ہو جاوے تو پھر اس میں مشغول ہونا ممنوع وغیر مشروع ہو جاوے گا۔ جیسا بعضے نادان کرتے ہیں کہ بیوی بچوں کو بھوکا ننگا چھوڑ کر درویشی کا دم بھرتے ہیں۔

**ھدایت ۲ دوم** ـــــ صحیح ترتیب سلوک مرتبۂ دوم کی یہ ہے کہ اوّل گناہوں سے توبۂ خالصہ کرے اور اگر کچھ عبادات واجبہ نماز وغیرہ اس کی فوت ہوئی ہوں تو انکو قضا[ل] کرنا شروع کردے اور اگر اس کے ذمے کچھ حقوق العباد ہوں تو اُن کے ادا کرنے کے بند وبست میں لگ جاوے یا اہل حقوق سے معاف کرانے کیونکہ بدون اس کے کہ ان سے سبکدوشی حاصل کرنے کی کوشش کرے اگر عمر بھر بھی ریاضت مجاہدہ کرے گا ہرگز مقصود حقیقی تک رسائی نصیب نہ ہوگی اور توبہ کے ساتھ آئندہ کے لیے بھی قوی عزم رکھے کہ اللہ و رسول کی اطاعت میں گو نفس کو کتنی ہی ناگواری ہو اور گو مال کا یا جان کا کتنا ہی بڑا ضرر ہو ـــــ اور کوئی نفسانی دینوی مصلحت کیسی ہی فوت ہوتی ہو اور گو خلق کتنی ملامت کرے سب برداشت کریں گے اور اللہ و رسول کی اطاعت کو ہاتھ سے نہ دیں گے۔ اگر اتنی ہمت نہیں ہے تو وہ طالب حق نہیں ہے کیونکہ طالب کی تو یہ شان ہوتی ہے رباعی ؎

[۲] اے دل آن بہ کہ خراب از مے گلگوں باشی ۔۔۔ بے زر و گنج بصد حشمت قارون باشی
در رہِ[۳] منزل لیلیٰ کہ خطرہاست بجان ۔۔۔ شرط اوّل قدم آنست کہ مجنون باشی

جب توبہ و عزم دونوں ٹھیک ہو گئے تو علم دین بقدر ضرورت حاصل کرے جیسا ہدایت اوّل میں اس کا طریقہ بیان کیا گیا پھر شیخ کامل کی تلاش میں لگے جس کی پہچان آگے آتی ہے۔

**ہدایت ۳ سوم** ـــــ شیخ کامل وہ ہے جس میں یہ علامات ہوں ۱ بقدر ضرورت علم دین رکھتا ہو ۲ عقائد و اعمال و اخلاق میں شرع کا پابند ہو ۳ دنیا کی حرص نہ رکھتا ہو کمال کا دعویٰ نہ کرتا ہو کہ یہ بھی شعبۂ دنیا ہے ۴ کسی شیخ کامل کی صحبت میں چندے رہا ہو ۵ اُس

---

[ل] ہر پنج وقتہ فرض کے بعد ان فوت شدہ نمازوں کے پڑھنے کا انتظام کرے ۱۲ [۲] اے دل یہ بہتر ہے کہ شراب محبت پی کر بے خود ہو جائے بغیر سونے اور خزانے کے قارون کی طرح ہو کر رہے۔ [۳] محبوب کی راہ جس میں جان کو بڑے خطرے ہیں اس میں قدم رکھنے کی پہلی شرط یہ ہے کہ تو دیوانہ ہو جائے۔

زمانے کے منصف علماء و مشائخ اس کو اچھا سمجھتے ہوں ۶ بہ نسبت عوام کے خواص یعنی فہیم دیندار لوگ اسکی طرف زیادہ مائل ہوں ۷ جو لوگ اس کے مُرید ہیں اُن میں اکثر کی حالت باعتبار اتباع شرع و قلت حرص دنیا کے اچھی ہو ۸ وہ شیخ تعلیم و تلقین میں اپنے مُریدوں کے حال پر شفقت رکھتا ہو اور انکی کوئی بُری بات سن کر یا دیکھ کر ان کو روک ٹوک کرتا ہو یہ نہ ہو کہ ہر ایک کو اس کی مرضی پر چھوڑ دے ۹ اسکی صحبت میں چند بار بیٹھنے سے دُنیا کی محبت میں کمی اور حق تعالیٰ کی محبت میں ترقی محسوس ہوتی ہو ۱۰ خود بھی وہ ذاکر شاغل ہو کہ بدون عمل یا عزم عمل تعلیم میں برکت نہیں ہوتی۔ جس شخص میں یہ علامات ہوں پھر یہ نہ دیکھے کہ اس سے کوئی کرامت بھی صادر ہوتی ہے یا نہیں یا اس کو کشف بھی ہوتا ہے یا نہیں یا یہ جو دُعا کرتا ہے وہ قبول ہو جاتی ہے یا نہیں یا یہ صاحبِ تصرفات ہے یا نہیں کیونکہ یہ امور لوازم شیخت یا ولایت میں سے نہیں اسی طرح یہ نہ دیکھے کہ اسکی توجہ سے لوگ مرغِ بسمل کی طرح تڑپنے لگتے ہیں یا نہیں کیونکہ یہ بھی لوازم بزرگی سے نہیں اصل میں یہ ایک نفسانی تصرف ہے جو مشق سے بڑھ جاتا ہے غیر متقی بلکہ غیر مسلم بھی کر سکتا ہے اور اس سے چنداں نفع بھی نہیں کیونکہ اس کے اثر کو بقا نہیں ہوتی صرف مرید غبی کے لئے جو ذکر سے اصلا متاثر نہیں ہوتا ہے چند روز تک شیخ کے اس عمل کرنے سے اس میں ایک گونہ تاثر و انفعال قبول آثار ذکر کا پیدا ہو جاتا ہے یہ نہیں کہ خواہ مخواہ لوٹ پوٹ ہی ہو جاوے

**ہدایت چہارم** ـــــــــــــ جب شیخ کامل میسر ہو جاوے اور اس سے بیعت کا ارادہ کرے تو اول یہ سمجھ لے کہ بیعت سے غرض کیا ہے کیونکہ اس میں لوگوں کی مختلف غرضیں ہوتی ہیں بعضے تو صاحبِ کشف و کرامت بننا چاہتے ہیں سو ہدایت سوم میں ابھی گزر چکا ہے کہ کشف و کرامت خود شیخ میں ہونا ضرور نہیں تو بیچارہ مُرید تو اس کی کیا ہوس کرے بعضے یہ سمجھتے ہیں کہ سلسلہ میں داخل ہونے سے پیر بخشش کے ذمہ دار ہو جائیں گے قیامت میں دوزخ میں نہ جانے دیں گے خواہ کیسے ہی عمل کرتے رہو یہ بھی محض غلط ہے خود جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ رضؓ کو فرمایا جسے یا فاطمۃ انقذی نفسك من النار[له] بعضے یہ جانتے ہیں کہ پیر صاحب ایک نظر میں کامل

---

[له] ترجمہ: اے فاطمہ بچا اپنے نفس کو (اعمال صالحہ کی وجہ سے) آگ سے ۱۲

کر دیں گے ہم کو نہ محنت پڑے گی نہ معاصی کے ترک کا قصد کرنا پڑے گا اگر اس طریق سے کام بن جاتا تو صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو کچھ بھی نہ کرنا پڑتا جناب رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ کون کامل النظر ہو گا کہیں بطور خرقِ عادت ایسا بھی ہو گیا ہے لیکن خوارق میں دوام اور لزوم نہیں ہوتا اس بھروسہ پر رہنا بڑی غلطی کی بات ہے بعضے یہ چاہتے ہیں کہ خوب جوش و خروش و شورش و مستی پیدا ہو خوب نعرے لگایا کریں۔ گناہ آپ سے آپ چھوٹ جاویں، خواہش ہی مٹ جاوے نیک کاموں میں ارادہ بھی نہ کرنا پڑے آپ سے آپ ہو جایا کریں۔ وساوس و خطرات سب فنا ہو جاویں بس ایک عالم محویت کا رہا کرے یہ خیال پہلے سب خیالوں سے پاکیزہ سمجھا جاتا ہے لیکن منشا اس کا بھی ناواقفی ہے یہ امور منجملہ کیفیات و احوال کے ہیں جو اختیار سے خارج ہیں اور گو محمود ہیں مگر مقصود نہیں غور و فکر کرنے سے معلوم ہوا کہ ایسی خواہشوں میں نفس کا ایک خفی کید ہوتا ہے وہ یہ کہ نفس طالب ہے راحت اور لذت اور شہرت کا ان کیفیات میں یہ سب امور حاصل ہیں طالب رضا کو جس کا کہ مقصود ہونا عنقریب آتا ہے ان خواہشوں سے کیا علاقہ وہ تو بزبانِ حال یہ کہتا ہے ؎

فراق و وصل چہ باشد رضائے دوست طلب[1]     کہ حیف باشد ازو غیر او تمنائے

دیگر روزہا گر رفت گو رو باک نیست[2]     تو بماں اے آنکہ چوں تو پاک نیست

دیگر بس[3] زبوں وسوسہ باشی دلا     گر طرب را باز دانی از بلا

پھر یہ کہ ایسا شخص دو قسم کی خرابیوں میں مبتلا ہو جاتا ہے کیونکہ یہ کیفیات یا حاصل ہوں گی یا نہ ہوں گی۔ اگر حاصل ہو گئیں تب تو بوجہ اس کے کہ یہ شخص اس کو غایت اور ثمرہ سمجھتا تھا اپنے کو صاحبِ کمال سمجھنے لگتا ہے اور ان ہی کیفیات پر قناعت کر کے تقویٰ و طاعات سے بے فکر اور مستغنی ہو جاتا ہے یا کم از کم طاعات کو حقیر ضرور سمجھنے لگتا ہے اور اگر حاصل

---

[1] جدائی اور ملاپ کیا چیز ہے دوست کی رضا طلب کرنی چاہیئے دوست سے اسکی رضا کے علاوہ کوئی چیز چاہنا بے انصافی ہے۔ [2] دن (یعنی کیفیات) اگر چلے گئے ہیں تو کہہ دو چلے جائیں کچھ اندیشہ نہیں لے وہ ذات کہ تیرے سوا کوئی پاک نہیں تو ہمارے ساتھ ہے۔ [3] اے دل تو بڑے خیال میں مبتلا ہے اگر راحت کو مصیبت سے جدا سمجھے۔

نہ ہوئیں تو غم میں مرنے گھلنے لگتا ہے اور جو شخص غیر اختیاری امور کا طالب ہوگا ہمیشہ مبتلائے غم و پریشانی رہے گا۔ بعضے یہ سمجھتے ہیں کہ پیر صاحب کے عملیات بڑے مجرّب ہیں ضرورت کے وقت اُن سے تعویذ گنڈے لے لیا کریں گے یا پیر صاحب بڑے مقبول الدعوات ہیں مقدمات وغیرہ میں ان سے دُعا کرایا کریں گے اور سب کام اپنی مرضی موافق ہو جایا کریں گے گویا ساری خدائی پیر صاحب کے قبضہ میں ہے یا ہم خود ان سے ایسی چیز سیکھ لیں گے کہ ہم بھی بابرکت ہو جاویں گے کہ ہمارے دم کر دینے سے یا ہاتھ پھیر دینے سے مریض اچھے ہو جاویں گے بلکہ ایسے لوگ تمام تر بزرگی کا خلاصہ ان ہی عملیات کو اور اُن کے آثار کو سمجھتے ہیں چونکہ اس کو بزرگی سے کوئی تعلق نہیں ہے اور یہ نیت محض دنیا کی طلب ہے اس لئے بالکل فاسد در فاسد ہے بعضے یہ سمجھتے ہیں کہ ذکر و شغل کرنے سے یہ فائدہ ہے کہ کچھ انوار نظر آیا کریں گے یا کچھ آوازیں سُنائی دیں گی یہ بھی محض ہوس اور نافہمی ہے کیونکہ اوّل تو ذکر و شغل پر ان آثار کا مرتّب ہونا ضرور نہیں اور نہ ذکر و شغل سے یہ مقصود ہے دوسرے یہ انوار والوان واصوات بعض اوقات اُسی کے دماغ کا تصرّف ہوتا ہے عالمِ غیب کے اشیاء میں سے نہیں ہوتیں تیسرے اگر بالفرض اسی عالم کی چیزیں منکشف ہوگئیں تو اس کو کیا فائدہ کسی عالم کے منکشف ہونے سے قرب نہیں بڑھ جاتا قرب کے لئے تو طاعات موضوع ہیں بعض اوقات شیاطین کو ملائکہ نظر آجاتے ہیں مگر وہ شیطان کے شیطان ہی رہتے ہیں پھر مرنے کے بعد ظاہر ہے کہ سب کفّار کو اس عالم کے بہت سے حقائق کا انکشاف ہو جاوے گا تو جو امر کفّار میں بھی مشترک ہو اس میں کیا کمال ہوا چونکہ امور مذکورہ میں سے صحیح غرض کوئی نہیں اس لئے ان سب کو دل سے نکال کر اصلی غرض اور مقصود سلوک کا رضائے حق کو سمجھے جس کا طریق احکام شرعیہ کا بجالانا اور ذکر پر مداومت کرنا ہے شیخ اسی کی تعلیم و تلقین کرتا ہے اور مُرید اس پر کاربند ہوتا ہے اگرچہ کوئی کیفیت معلوم نہ ہو اور نہ کوئی کمال اس کے زعم میں حاصل ہو تب بھی آخرت میں اس کا ثمرہ کہ رضا ہے ظاہر ہوگا اور رضا سے دخولِ جنّت و لقاء حق اور دوزخ سے نجات میسّر ہوگی اور شیخ کی طرف سے اسی کی تلقین کا وعدہ اور مُرید کی طرف سے اتباع کا عہد یہی حقیقت ہے پیری مُریدی کی اور گو یہ تعلیم و عمل بدوں بیعت متعارفہ بھی ممکن ہے لیکن خاص طور پر

بیعت کرنے میں طبعاً یہ خاصیت ہے کہ شیخ کو توجہ زیادہ ہوجاتی ہے اور مرید کو پاس فرمانبرداری زیادہ ہوجاتا ہے اور یہی حکمت ہے شیخ کی تعیین اور وحدۃ میں بھی کہ اس سے جانبین کو خصوصیت بڑھ جاتی ہے اور باقی ہاتھ میں ہاتھ لینا یا کوئی کپڑا وغیرہ عورت کو پکڑا دینا جبکہ وہ پاس ہو یہ محض ایک عادت صالحہ مستحسنہ ہے اسی معاہدہ کے تاکد کے لئے اور معاہدہ کا جزء نہیں اسی وجہ سے غائب کے لئے اُسکی رسم نہیں اور استحسان اس کا سنت میں بھی وارد ہے چنانچہ مردوں کے لئے ہاتھ میں ہاتھ پکڑنا منقول ہے اور کپڑا وغیرہ ہاتھ میں دینا یہ اخذ ید کے قائم مقام ہے۔

**ہدایت پنجم** ——— جب سلوک کا طریق کہ بجاآوری احکام ہے اور اس کا ثمرہ کہ حصولِ رضائے حق ہے معلوم ہوگیا تو اس سے یہ بھی سمجھ میں آگیا ہوگا کہ یہ طریق مخالف شریعت کے نہیں پس بعض جُہال کا یہ کہنا کہ شریعت اور ہے طریقت اور ہے با ایں معنی کہ ایک دوسرے کے مخالف ہے باطل محض وضلالت خالصہ ہے اور اگر کسی مستند عبارت سے اس کا ایہام وشبہ ہوتا ہو تو اس کی حقیقت یہ ہے کہ تغائر یعنی اور ہونے کے دو معنے ہیں ایک تعدد دوسرے تخالف وتنافی مثلاً اسلام اور کفر میں تغائر بمعنی تنافی ہے یعنی ایک چیز کو قانونِ اسلام حرام بتلاتا ہے اور قانون کفر اس کو حلال کہتا ہے اور بالعکس بھی بخلاف احکام متعددہ اسلامیہ کے کہ باہم دگر اس معنی کے متغائر نہیں لیکن متعدد ہیں مثلاً کتاب الصلوۃ کے مسائل اور ہیں کتاب الزکوۃ کے اور ہیں لیکن یہ نہیں کہ ایک امر کو کتاب الصلوۃ میں ناجائز لکھا ہو اور کتاب الزکوۃ میں جائز لکھا ہو یا بالعکس پس شریعت اور طریقت میں تغائر بمعنی تنافی کا دعویٰ واعتقاد تو الحاد وبددینی ہے جیسے جُہلا سمجھتے ہیں کہ فلاں بات گو شریعت میں ناجائز ہے مگر فقیری میں جائز ہے نعوذ باللہ منہ البتہ تعدد کا قائل ہونا اُسوقت صحیح ہوسکتا ہے جب شریعت کو افعال جوارح کے ساتھ خاص کرلیا جاوے اور طریقت کو اعمال قلبیہ کے ساتھ مخصوص کہا جاوے تو یہ ایک اصطلاح ہوگی اور اصطلاح میں کچھ مناقشہ نہیں اُسوقت کنز وہدایہ وغیرہ کتب فقہیہ کو مسائل شریعت اور احیاء وعوارف وغیرہ کتب اخلاق وسلوک کو مسائل طریقت کہنا صحیح ہوگا اور ان میں باہم وہی نسبت ہوگی

جو کتاب الصلوٰۃ اور کتاب الزکوٰۃ میں ہے سو اس طور سے تعدد کا کسی کو انکار نہیں اور اگر شریعت کو سب احکام کے لیے جامع کہا جاوے جیسا فقہ کی تعریف میں معرفۃ النفس مالہا ما علیہا کہا گیا ہے اور طریقت کو مرادف تصوف کہا جاوے جس کا عام ہونا تمام احکام ظاہر و باطن کے لئے ہدایت اوّل میں گزر چکا ہے تو پھر تعدد کے قائل ہونے کی بھی گنجائش نہیں محض تفاوت عنوان ہی کا ہوگا اور جس شخص نے کہا ہے ع

درکنز[۱] و ہدایہ نتواں یافت خدارا

وہ مبنی ہے اصطلاح اوّل پر یعنے احکام خدا را کہ متعلق بہ اصلاحِ باطن ہستند۔

**ہدایت ششم** جب حسب ہدایت چہارم و پنجم غرض اور نیت درست ہو جائے تو اب بعد بیعت کے اگر وقت اور مہلت میسر ہو تو چندے اسکی خدمت میں رہے اور اگر اس کی نوبت نہ آوے تو غائبانہ ہی اسکی تعلیم پر کاربند ہو بلکہ اگر بیعت کے لیے بھی حاضر نہ ہو سکے تو غائبانہ بذریعہ خط یا کسی معتبر آدمی کے بیعت ہو جاتی ہے طرز تعلیم ہر شیخ کا جُدا ہے اس کی تفصیل اس رسالہ میں لکھنا ضرور نہیں لیکن ایک مختصر دستور العمل جو کہ غایت نافع ہونے کے اعتبار سے میرے نزدیک عطر تصوّف کہنے کے قابل ہے جو بہت سی خاک بیزی کے بعد ہاتھ آیا ہے اور اصل محرک اس رسالہ کی تحریر کا اسی کا مضمون ہے جس کو عام طالبین کے لیے عموماً اپنے شیخ کی خدمت میں پہنچنے تک کے واسطے اور اپنے دوستوں کے لئے خصوصاً ہمیشہ کے لئے عمل کرنے کے واسطے ضبط کئے دیتا ہوں اور اللہ تعالیٰ سے قوی اُمید کرتا ہوں کہ اس کے موافق عمل کرنے والا محروم نہ رہے گا پھر اگر کسی کا شیخ اسی کو منظور و جائز رکھے تب تو قصّہ سہل ہوا اور اگر اوراد و اذکار و اشغال کے متعلق کچھ اور تجویز کرے تو اس کے موافق کرنا چاہیئے البتہ اسمیں جتنے امور شرعاً ضروری ہیں انمیں تغیّر و تبدل کی گنجائش نہیں ہے وہ بحالہ رہیں گے پس خلاصہ اس دستور العمل کا یہ ہے کہ طالب یا عامی ہے یا عالم اور ہر ایک ان میں سے یا فکر معاش و حقوق عباد سے فارغ ہے یا مشغول یہ کل چار قسمیں طالب کی ہوئیں ایک عامی فارغ دوسرا عامی مشغول تیسرا عالم فارغ چوتھا

---

[۱] کنز اور ہدایہ میں خدا نہیں ملتا

عالم مشغول اُن میں ہر ایک کے لئے ایک ایک دستور العمل خاص ہے ـــــ پس

# عامی مشغول کا خاص دستور العمل

یہ ہے کہ وہ اوّل عقائد و مسائل ضرور سیکھے اور بہت اہتمام سے اس کا پابند رہے اور جو نئی بات اس کو پیش آوے اس کو علماء سے پوچھے اور اگر پیر اس کا عالم ہے تو وہ سب سے بہتر ہے اور اگر ممکن ہو تو تہجد اخیر شب میں پڑھے ورنہ عشاء کے بعد ہی وتر سے پہلے کچھ نفلیں بجائے تہجد کے پڑھ لے اور بعد پانچوں نمازوں کے یا جن نمازوں کے بعد فرصت ہو سبحان اللہ سَو بار اور لا الٰہ الا اللہ سَو بار اور اللہ اکبر سو بار اور سوتے وقت استغفار سَو بار پڑھا کرے اور ہر وقت اُٹھتے بیٹھتے درود شریف زبان سے جاری رکھے اس میں وضو اور کسی عدد کی قید نہیں لیکن ہر وقت تسبیح ہاتھ میں لئے نہ پھرے اور اگر قرآن پڑھا ہوا ہو تو روزانہ کسی قدر قرآن کی تلاوت بھی کر لیا کرے اور اس رسالہ کے اخیر میں جو مردوں اور عورتوں کو نصیحتیں لکھی ہیں اُن کو کبھی کبھی دیکھ لیا کرے یا سُن لیا کرے اور اُن پر عمل کرتا رہے اور کبھی کبھی اپنے پیر کے پاس یا اور کوئی خوش عقیدہ متقی بزرگ جو موجود ہو اُس کے پاس جا بیٹھا کرے۔ لیکن پیر کے پاس جانے میں اس کی پابندی نہ کرے کہ کچھ نہ کچھ لے کر ہی جانا چاہیئے کیونکہ یہ تکلّف خلاف ہے اخلاص کے اور باقی اوقات میں بال بچوں کے لئے کسبِ حلال میں مشغول رہنا بھی عبادت ہے اور اگر یہ عامی عورت ہے تو ان باقی اوقات میں گھر کا کاروبار خصوص شوہر کی خدمت اس کے لئے عبادت ہے اور یہ بدون اذن شوہر کے پیر کے یہاں نہ جاوے اور ایام حیض میں بھی وظیفوں کے وقت میں وضو کر کے وظیفے پڑھ لیا کرے بجز قرآن مجید کے کہ اس کا پڑھنا اس حالت میں درست نہیں۔ اور ـــــ

# عامی فارغ کا خاص دستور العمل

بھی وہی ہے جو عامی مشغول کے لئے بیان کیا گیا مگر اتنے امور اور زائد ہیں وہ یہ کہ

اگر ممکن ہو تو پیر کی خدمت میں جا پڑے لیکن اپنے کھانے پینے کا انتظام ایسے طور پر کر لے کہ کسی دوسرے پر اس کا بار نہ پڑے اور اگر کوئی انتظام و سامان ظاہری نہ ہو تو اتنا ضرور ہے کہ دوسرے کے بھروسے پر نہ رہے یا تو کچھ محنت مزدوری کر لے اور اگر ہمت ہو تو اللہ پر توکل کرے مل جاوے کھالے نہ ملے صبر کرلے اور اگر پیر کے پاس نہ رہ سکے تو اپنے وطن ہی میں رہے خواہ گھر میں یا کسی مسجد میں مگر جہاں تک ہو سکے خلق سے علیحدہ رہے کسی کے پاس زیادہ آمد ورفت نہ رکھے جب تک کوئی دنیا یا دین کی ضرورت نہ ہو مخالطت نہ کرے اور جب کسی ضرورت سے ملنا ہو تو زبان کا بہت خیال رکھے کوئی کلمہ خلافِ شرع مثلِ غیبت وغیرہ کے منھ سے نہ نکل جاوے لیکن نماز جماعت کیساتھ پڑھے اور تنہائی میں جو اوقات اپنی ضروری حاجت و آرام سے بچیں اُس میں خواہ قرآن کی تلاوت مع مناجات مقبول خواہ نوافل خواہ درود شریف خواہ استغفار میں مشغول رہے اور اگر کچھ خواندہ ہو تو تھوڑے وقت دین کی کتابیں بھی جو اُردو فارسی میں ہیں کسی معتبر عالم کو دکھا کر مطالعہ کیا کرے لیکن جہاں شبہ رہے اپنی رائے سے مطلب نہ ٹھہرائے کسی محقق عالم سے پوچھ لے اور اگر اس بستی میں کہیں طالب علم یا اللہ اللہ کرنے والے موجود ہوں تو ان کی خدمت گزاری میں اپنے وقت کا ایک بڑا حصّہ خرچ کرے اس سے قلب میں برکت بھی پیدا ہوتی ہے اور خود بینی سے حفاظت رہتی ہے اور کبھی کبھی نفل روزہ بھی رکھ لیا کرے باقی دونوں قسم کے عامی کو اشغال کی طرف توجہ نہ کرنا چاہیے کہ اس میں طرح طرح کے خطرات ہیں جن کا تحمّل عامی سے نہیں ہو سکتا البتہ اگر اپنے میں شوق و استعداد دیکھے تو اسم ذات تین ہزار سے چھ ہزار تک تنہائی میں بیٹھ کر پڑھ لیا کرے مگر بدون ضرب و بدون جہر کے، اس سے زیادہ مُناسب نہیں باقی دوسرے اوراد و نوافل جس قدر جی چاہے پڑھے البتہ اگر کوئی عامی صحبت علماء سے مثل علماء کے خوش فہم ہو گیا ہو وہ اس سے مستثنیٰ ہے اور

## عالم مشغول کا خاص دستور العمل

یہ ہے کہ اوقاتِ فراغ میں کوئی وقت ایسا جس میں قلب افکار و تشویشات سے کسی

قدر خالی ہو اور معدہ نہ پُر ہو نہ بھوک کا تقاضا ہو معیّن کر کے اس میں بارہ ہزار سے چوبیس ہزار تک جس قدر ممکن ہو خلوت میں بیٹھ کر اسمِ ذات یعنی اللہ اللہ با وضو خفیف جہر و ضرب کے ساتھ قلب کو متوجہ کر کے پڑھا کریں اور تہجّد کی پابندی کریں اور کسی وقت میں قرآن شریف کی تلاوت اور مناجاتِ مقبول کی اصل عربی کی ایک منزل کا التزام رکھیں اور اگر مدرس ہیں فبہا ورنہ ایک معتدبہ وقت تدریس طلبۂ علم دین میں ضرور صرف کیا کریں اور گاہ گاہ جب ضرورت دیکھی جاوے یا سامعین رغبت کریں ضروری احکام کا وعظ کہہ دیا کریں مگر وعظ میں غیر ضروری مضامین بیان نہ کریں اور جو ضروری مضمون ہو مگر عوام کی طبیعت کے خلاف ہو اس کو نہ تو مبہم طور سے کہیں اور نہ خشونت و درشتی سے کہیں بلکہ صاف اور نرم زبان سے کہیں اور وعظ پر اُجرت نہ لیں اور نہ عوام کے زیادہ درپے ہوں نہ اُن کو سخت کہیں کہ اس سے خواہ مخواہ عداوت پیدا ہوتی ہے اور احیاء العلوم وغیرہ مطالعہ میں رکھیں لیکن شیخ سے دُور رہ کر شغل نہ کریں البتہ چندے شیخ کے حضور میں اگر یہ کام کیا ہو اور وہ اب بھی تجویز کرے تو مضائقہ نہیں گو برائے چندے ہی فارغ ہو جس کی مدت اقل درجہ چھ ماہ ہیں ـــــــ

## عالم فارغ کا خاص دستور العمل

یہ ہے کہ چند روز جس قدر موقع میسّر ہو شیخ کی خدمت میں رہ کر مشغولِ ذکر رہے ہو اس کے لئے اذکار میں سے اسقدر کافی ہے کہ بعد تہجّد کے بارہ تسبیح پڑھے یعنی لا الٰہ الا اللہ دو سو بار اور الا اللہ چار سو بار اور اللہُ اللہ بضم ہائے اول و سکون ہائے ثانی چھ سو بار اور صرف اللہ سو بار یہ تیرہ تسبیح ہیں مگر اصطلاح میں بارہ ۱۲ کہلاتی ہیں ان میں خفیف سا جہر اور معتدل ضرب قلب پر کرے مگر جہر مقصود بالذّات اور قربت فی نفسہا نہیں ایسا اعتقاد کرنا بدعت ہے اور حدیث میں جو وارد ہے اربعوا علی انفسکم انکم لا تدعون اصم ولا غائبا میرے نزدیک اسی اعتقاد کی نہی پر محمول ہے اور بعض نے جہر مفرط کو اس کا محمل بنایا ہے جس سے دُوسرے لوگ متاذی ہوں مثلاً

نائمین کو تشویش ہو۔ اور امام ابو حنیفہ رحمہ کے منع فرمانے کے بھی یہی توجیہات ہیں ورنہ جہر فی نفسہٖ جائز ہے جیسا بخاری میں حضرت ابن عباس رضؓ سے رفع الصوت بالتکبیر کا علامت انصراف عن الصلوٰۃ ہونا عہد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں اور سنن میں وتر کے بعد سبحان الملک القدوس میں رفع صوت مروی ہے اور جو حکمت جہر میں یہ سمجھی گئی ہے کہ اس میں وساوس و خطرات کم آتے ہیں کیونکہ اپنی آواز جو کان میں آتی رہتی ہے قلب آسانی سے اُدھر متوجہ رہ سکتا ہے سو یہ فائدہ خفیف جہر سے بھی حاصل ہے اسی طرح ضرب بھی قربت نہیں ہے اس میں بھی ایسی ہی حکمت طبّیہ ہے وہ یہ ہے کہ حرکت عنیفہ سے حرارت پیدا ہوتی ہے اور حرارت سے رقت اور رقت سے تاثّر اور تاثّر معین ہوتا ہے اطاعت اور محبّت میں اور وہ مقاصد میں سے ہے پس ضرب ذریعۂ مقصود ہونے سے مقصود بالغیر بن جاتا ہے لیکن زیادہ ضرب سے قلب میں خفقان پیدا ہونے کا ڈر ہے لہذا اعتدال سے تجاوز نہ کرے یہ تو اس کے متعلق تحقیق علمی ہے اور ایک امر عملی اس میں قابلِ تنبیہ ہے وہ یہ کہ اکثر کتب فن میں اس ذکر کے ساتھ گردن کو داہنے اور بائیں لے جانے اور لانے کو لکھا ہے سو جان لینا چاہیئے کہ پہلے لوگوں کے مزاج اور دماغ قوی تھے اس کے متحمل ہوتے تھے بلکہ بوجہ قوّت مزاج کے وہ بدن اس کے متاثر نہ ہوتے تھے اس لئے اُن کو اس کی ضرورت تھی اب خود ضعف غالب ہے تھوڑے فاعل سے قلب متاثر ہوسکتا ہے اس لئے ایسا نہ کیا جاوے ورنہ دماغ کے ماؤف ہونے کا اندیشہ ہے صرف اسی قدر کافی ہے کہ لآ الٰہ کے ساتھ سارے بدن کو تدریجاً داہنی طرف ذرا حرکت دے دیں اور الا اللہ کے ساتھ بائیں طرف لے آئیں اور یہ بھی محض اس لئے ہے کہ بدن کو ایک حالت پر قائم رکھنے میں تکلّف اور تقیید ہے اس حرکت سے قدرے سہولت ہو جاتی ہے ورنہ اس کی بھی حاجت نہیں اور ضرب کے وقت بھی گردن کو جھٹکا دینے کی ضرورت نہیں صرف مخرج پر آواز کا زور ڈال دینا کافی ہے قرب مکانی کے سبب سینہ پر اس کا اثر پہنچ جاوے گا علیٰ ہذا القیاس بقیہ اذکار میں بھی ضرب تو اسی طور پر کرلے اور تحریک بدن اس سے بھی کم کافی ہے یہ کلام تمامتر دوازدہ تسبیح کے متعلق تھا اس ذکر کے بعد اگر نیند کا تقاضا ہو تو ذرا سو جاوے ورنہ خواہ ان اذکار میں سے کسی خاص

ذکر کو اور زیادہ کر لے یا یوں ہی فارغ رہے پھر بعد نماز صبح تلاوت قرآن اور ایک منزل مناجات مقبول پڑھنے کے بعد بارہ ہزار سے چوبیس ہزار تک جس قدر سہل ہو اسم ذات خفیف جہر اور معتدل ضرب سے خلوت میں بیٹھ کر کرے اور دوپہر کو قیلولہ کرے پھر بعد ظہر اسی طرح بارہ ہزار سے چوبیس ہزار تک سہولت کے ساتھ کہ عصر کے قبل ہو جاوے اسم ذات کا ورد کرے اور عصر کے بعد اگر شیخ فارغ ہو تو مغرب تک شیخ کی خدمت میں حاضر رہے اور اگر فارغ نہ ہو یا وہاں موجود ہی نہ ہو یا اس کے قلب میں زیادہ اشتیاق نہ ہو تو جنگل باغ نہر ندی وغیرہ کی سیر کو چلا جاوے اگر شیخ موجود ہو تو اس سے اجازت لے کر جاوے اور اسی وقت میں کبھی کبھی مقابر عامۂ مسلمین و مزارات اولیائے کرام پر ہو آیا کرے پھر بعد مغرب گھنٹہ آدھ گھنٹہ جب تک دلچسپی ہو خلوت میں بیٹھ کر مراقبۂ موت وما بعد الموت الی الحساب کا کرے کہ یہ واقعات اس اس طرح ہوں گے بلکہ ان وقائع کو کالحاضر فرض کر لے کثرت ذکر اللہ سے اللہ تعالیٰ کی محبت اور اس مراقبہ سے دنیا کی نفرت پیدا ہو گی یہی حب و بغض اس کا کام بنا دینے کے لئے انشاء اللہ تعالیٰ کافی ہوں گے اور بقیہ اوقات میں چلتے پھرتے اور اٹھتے بیٹھتے درود شریف پڑھتا رہے یا اور جس ذکر سے دلچسپی ہو اور پاس انفاس کی حقیقت بھی یہی ہے کہ کوئی دم غفلت میں نہ گزرے خواہ کوئی بھی ذکر معمول کر لے مشہور معنی اس کی حقیقت نہیں بلکہ وہ بھی ایک طریق ہے منجملہ اس کے طرق کے پھر اگر اس ذکر کے وقت قلب میں جمعیت و خشوع معلوم ہو اور وہ روزانہ بڑھتی جاوے اور وساوس و خطرات میں کمی ہونے لگے اور دل لگا کرے تب تو میرے نزدیک اشغال کی حاجت نہیں۔ ملازمت تقویٰ اور یہ ذکر اور یہ مراقبہ بس ہے عمر بھر اس پر مداومت رکھے آخرت میں تو ثمرہ یقینی ہے اور اصل وعدہ عطائے ثمرات کا آخرت ہی میں ہے لیکن دنیا میں بھی اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہو گا تو اس کے قلب پر علوم عجیبہ و معارف جن کے باب میں مولانا کا ارشاد ہے ؎

بینی اندر خود علوم انبیا[1] | بے کتاب و بے معید و اوستا

---

[1] تو اپنے اندر انبیاء کے علوم کو دیکھے گا اور یہ سب کچھ بغیر کتاب کے اور بغیر کہلانے والے کے اور بغیر اُستاد کے ہو گا۔ ۱۲ منہ

اور واردات غریبہ و مواجید مثل ذوق شوق و محبت و انس و ہیبت و انکشاف اسرار احکام و حسن معاملہ فیما بینہ و بین اللہ اور تنبیہ علی ما یصلح للتنبیہ و امثالہا فائض ہوں گے جن کی لذت کے سامنے ہفت اقلیم کی سلطنت گرد ہے اور یہ امور حالات کہلاتے ہیں چونکہ اوّل تو ہر شخص کو جُدا جُدا حالات پیش آتے ہیں ان کا احاطہ اور ضبط مشکل ہے دوسرے بعض حالات یا ان کے متعلق کچھ معالجات ازبس نازک ہیں اس لئے وہ تحریر میں نہیں آسکتے ایسے وقت شیخ کا قریب ہونا مناسب ہے وہی ان کی تفسیر یا اگر حاجت ہوئی تو معمولات میں کچھ تغیر کرتا رہے گا اور منجملہ فوائد صحبت شیخ کے ایک فائدہ یہ بھی ہے اور دوسرے اور فوائد بھی ہیں جو اس ہدایت کے ختم پر مذکور ہوں گے یہی علوم کشف الٰہی کہلاتے ہیں۔ کشف کونی نہ لذت میں اسکی گرد کو پہونچتا ہے نہ قرب میں اس کو اس کا سا دخل ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کشف الٰہی میں زیادہ تھے اور خضر علیہ السلام کشف کونی میں پھر ظاہر ہے کس کا رتبہ اعلیٰ ہے رہا یہ کہ ان کو اُن کے پاس کیوں بھیجا گیا سو اس میں مقصود اس امر کی تعلیم تھی کہ بولنے میں دقائق کلام کی رعایت و احتیاط رکھا کریں۔ کیونکہ انہوں نے ایک سوال کے جواب میں انا اعلم فرما دیا تھا جو واقع میں علوم مقصودہ کے اعتبار سے صحیح بھی تھا لیکن لفظ کے اطلاق سے ایہام عموم ہوتا تھا اس لئے یہ بات دکھلا دی کہ کشف کونی میں خضر علیہ السلام زائد ہیں گو وہ کشف الٰہی کے برابر کمال نہ ہو مگر عموم تو منفی ہے اس لئے یہ نفی مدلول کلام بھی ہونا چاہیے تھا اور اس کشف الٰہی والے کے متعلق اگر ارشاد و مشیخت و روحانی تربیت خلق کی ہو جاوے تو وہ قطب الارشاد کہلاتا ہے۔ اور کشف کونی والے کے متعلق اگر دنیوی تربیت خلق کی ہو جاوے وہ قطب التکوین کہلاتا ہے۔ اور اگر ایک مدت تک ذکر کرنے سے قلب میں یکسوئی و خشوع نہ ہو تو مناسب ہے کہ کوئی شغل بھی کر لیا جاوے اشغال بہت ہیں میرے نزدیک انفع اور اسہل شغل الحد ہے اور اچھا وقت اس کا آخر شب ہے بعد بارہ تسبیح کے لیکن حبس نہ کرے آج کل اکثر اس سے قلب و دماغ دونوں ماؤف ہو جاتے ہیں صرف آنکھیں ویسے ہی بند کر لے اور کانوں کو انگشت شہادت سے ذرا زور سے بند کر لے اس سے کان میں ایک صوت لَا تَقِفُ عِنْدَ حَدٍّ پیدا ہوگی اور غالباً یہی اس کی

وجہ تسمیہ یہی ہے کیونکہ ان لغت ہندیہ میں کلمہ نفی کا ہے یعنی بجید اور اس آواز کی طرف قلب کو متوجہ رکھے اور زبان سے یا قلب سے اسم ذات کا ورد رکھے تاکہ اتنا وقت غفلت میں نہ گزرے کیونکہ اس صوت میں مشغول ہونا ذکر نہیں کیونکہ یہ صوت نعوذ باللہ حق تعالیٰ کی صفت تو ہے نہیں جیسا بعض کو دھوکا ہو گیا ہے بلکہ عالم غیب میں سے کسی مخلوق کی بھی نہیں صرف اسی کے دماغ میں ہوا بند ہو کر متموّج ہونے لگتی ہے باوجود اس کے پھر اس کی طرف مشغول کرنا صرف اس لئے تجویز کیا جاتا ہے کہ وہ صوت محسوس ہے اور لذیذ ہے بلکہ بعض اوقات اس کے اندر نہایت دلربا و دلفریب آوازیں پیدا ہوتی ہیں کہ شاغل کو محو کر دیتی ہیں اور محسوس و لذیذ چیز کی طرف متوجہ ہونے سے طبعاً دوسرے خطرات کم ہو جاتے ہیں تو اس سے ذہن کو عادت ہوتی ہے ایک طرف توجہ تام کرنے کی پھر شغل چھڑا کر اس توجہ کو مقصود حقیقی کی طرف منصرف کر دیتے ہیں جس کی طرف اولاً متوجہ ہونا بوجہ اس کے غائب عن الحواس ہونے کے احیاناً محتاج تکلف تھا الحاصل اس تقریر سے معلوم ہو گیا کہ شغل خود ذکر نہیں البتہ معین ذکر ہے جیسا گزرا اسی لئے اس کو بدعت نہیں کہہ سکتے کہ مامور بہ کا ذریعہ ہے بلکہ عند التامل سنت سے بھی اسکی کچھ اصل نکل سکتی ہے چنانچہ نماز میں موضع سجود پر نگاہ رکھنا مسنون ہے اور اس میں حکمت بھی نفی خواطر و اجتماع قلب معلوم ہوتی ہے واللہ اعلم۔ اور جس طرح اس آواز کا محل دماغ ہے اسی طرح کبھی دوسرے اشغال میں اور کبھی اذکار میں بھی مختلف الوان کے انوار جو نظر آنے لگتے ہیں وہ بھی اکثر صور دماغیہ ہوتے ہیں چنانچہ غیر شاغل بھی اگر اسی طرح آنکھیں بند کر کے دیکھتا ہے تو بعض اوقات اس کو بھی مختلف رنگ نظر آیا کرتے ہیں اس سے کبھی دھوکہ نہ کھاوے اور نہ ان اشیاء کی طرف کبھی ملتفت ہو بلکہ اگر اس سے زیادہ واقعی غائبات کا بھی کشف ہونے لگے چنانچہ بعض اوقات بوجہ یکسوئی کے ایسا بھی ہو جاتا ہے تب بھی اصلاً اُدھر متوجہ نہ ہو نہ اس سے لذت حاصل کرے خواہ وہ مکشوفات ناسوت کے ہوں یا ملکوت کے لیکن ہیں تو غیر مطلوب بلکہ حسب ارشاد حضرت مرشد علیہ الرحمۃ حجاب ظلمانی سے حجاب نورانی زیادہ اشد ہے طالب تو سب کی نفی کرنا چاہیئے اور اسی مضمون پر نظر رکھنا چاہیئے ۔ ٥

عشق آں شعلہ ست کو چوں بر فروخت [۱] ہر چہ جز معشوق باقی جملہ سوخت
تیغ لا در قتل غیر حق براند [۲] در نگر آخر کہ بعد لا چہ ماند
ماند الا اللہ [۳] باقی جملہ رفت مرحبا اے عشق شرکت سوز رفت

اور اگر شیخ کامل کوئی اور مراقبہ یا شغل مناسب تجویز کرے اس کا اتباع کرے لیکن اشغال میں شغل رابطہ و تصور شیخ اور مراقبات میں مراقبۂ وحدۃ الوجود بوجہ اس کے کہ اکثر خواص کو بھی مضر ہوتا ہے متروک ہے کما قال اللہ تعالی فی الخمر والمیسر اذ کان احلہ لیکن اثمھما اکبر من نفعھما اور ان اذکار و اشغال سے جو وقت بچے اسمیں کچھ نہ کچھ ذکر زبان سے توجہ قلب کے ساتھ جاری رکھے خواہ درود شریف اور میرے نزدیک یہ سب سے بہتر ہے خواہ استغفار خواہ کلمہ طیبہ خواہ اور کچھ جس سے دلچسپی ہو اور ان اوقات میں صرف ذکر قلبی پر اکتفا نہ کرے کیونکہ اس میں اکثر یہ دھوکا ہو جاتا ہے کہ ذہول کی اطلاع نہیں ہوتی یا اس سے بڑھ کر یہ کہ ذہول کو کبھی استغراق و محویت سمجھ جاتا ہے اور دو چیزوں سے بچنے کا ہر وقت خیال رکھے ایک[۱] غفلت جس کا علاج ذکر ہے جیسا کہ ابھی بیان ہوا دوسرے معصیت صغیرہ ہو یا کبیرہ قلب سے ہو یا زبان سے یا ہاتھ پاؤں آنکھ کان سے غفلت سے قلب کی نورانیت برباد ہو جاتی ہے اور معصیت سے علاوہ نور قلب فوت ہونے کے مقبولیت عنداللہ بھی زائل ہو جاتی ہے اور یہ بڑا خسارہ ہے اور اگر احیاناً غفلت سے یا نفس کی شرارت سے کوئی معصیت قولی یا فعلی سرزد ہو جاوے فوراً نہایت ندامت اور عاجزی سے استغفار اور توبہ کرے بالخصوص بعض معاصی خصوصیت کیساتھ زیادہ مضر ہیں اُن سے بچنے کا اور زیادہ اہتمام رکھے ایک[۱] ریا دوسرے[۲] کبر اور اسی سے گاہے تفاخر و عجب پیدا ہو جاتا ہے خواہ کمال دنیوی پر ہو یا کمال دینی پر تیسرے[۳] زبان سے کسی کی غیبت یا شکایت یا کسی پر طعن و اعتراض کرنا بلکہ اکثر فضول کلام بھی

---

[۱] عشق وہ شعلہ ہے جب وہ بھڑک اُٹھتا ہے تو جو شئے معشوق کے علاوہ ہو سب جل جاتی ہے [۲] لا کی تلوار کو غیر اللہ کے قتل کرنے کیلئے چلا پھر دیکھ کہ لا کے بعد کیا رہا ہے [۳] صرف اللہ کی ذات رہ گئی باقی سب رخصت ہو گئے۔ اے عشق جو شرکت کو ختم کرنے والا ہے تجھ کو خوش آمدید ہو۔

نورانیت قلب کو مضر ہوتا ہے اور اسی لئے طالب حق کو لوگوں سے زیادہ میل جول کرنا نہ چاہیئے مگر بضرورت پوتھے محل نامشروع میں رغبت شہوۃ سے کسی کی طرف توجہ کرنا خواہ آنکھ سے یا دل کے خیال سے پانچویں بے جا یا اعتدال سے زیادہ غصہ کرنا یا بد خلقی و سختی کے ساتھ کسی سے پیش آنا۔ اسی طرح بعضی غفلت بھی خصوصیت کے ساتھ زیادہ مضر ہے یعنی وہ غفلت جس کا سبب دنیوی تعلقات ہوں کیونکہ ایسی غفلت تجدید ذکر سے بھی ختم نہیں ہوگی بار بار قلب اُدھر کشش کرے گا اور منجملہ اس دستور العمل کے ایک امر یہ بھی ہے کہ جب تک ایسے شخص کو جس میں کلام ہو رہا ہے کسی قدر رسوخ و استحکام کے ساتھ نسبتِ باطنی نصیب نہ ہو جاوے اس وقت تک نہ تو افادۂ ظاہری میں مشغول ہو ——————

نہ افادۂ باطنی پر اقدام کرے یعنی نہ طلبہ کو پڑھاوے نہ عوام میں وعظ کہے نہ مطلب کرے نہ تعویذ گنڈہ لکھے نہ پیری مریدی کرنے لگے بالکل زاویۂ خمول میں پڑا رہے الا ان یضطر الی شئی من ذلک اور علامت حصول نسبتِ باطنی کے دو امر ہیں ایک یہ کہ ذکر اور یادداشت کا ایسا ملکہ ہو جاوے کہ کسی وقت غفلت اور ذہول نہ ہو اور اس میں زیادہ تکلف نہ کرنا پڑے دوسرے یہ کہ اطاعتِ حق یعنی اتباع احکام شرعیہ کی عبادۃً و معاملۃً و تعلقاً و اقوالاً و افعالاً اگر کوایسی رغبت اور منہیات و مخالفات سے ایسی نفرت ہو جاوے جیسی مرغوبات و مکروہات طبعیہ کی ہوتی ہے اور حرص دنیا کی قلب سے نکل جاوے کان خلقہ القرآن اس کی شان بن جاوے البتہ کسل عارضی یا وسوسہ جس کے مقتضا پر عمل نہ ہو اس رغبت و نفرت کے منافی نہیں اور یہی درجہ یادداشت اور فرمانبرداری کا ہے جو علامت ہے نسبت باطنی کی حاصل ہے محبت حق کا اور اگر حصول نسبت کیساتھ کچھ علوم و اسرار بھی قلب پر وارد ہونے لگیں تو یہ شخص عارف بھی کہلاوے گا۔ اب بعد حصول نسبت کے درس و وعظ یا تصنیف و تالیف کا مضائقہ نہیں بلکہ یہ خدمت علم دین افضل العبادات ہے اور اگر شیخ تعلیم و تلقین اذکار اور بیعت کرنے کی بھی اجازت دیدے تو بندگانِ خدا سے یہ افادہ بھی دریغ نہ کرے لیکن ہمیشہ اپنے کو خادم خلق سمجھے مخدوم نہ سمجھے اور اگر وہ اجازت نہ دے تو ہرگز ایسی جرأت نہ کرے اور نہ از خود درخواست

اجازت کی کرے کہ ہوسِ محض ہے ایسی رعایتی اجازت معتد بہ نہیں بلکہ بڑے ہونے سے چھوٹا رہنا بدرجہا اسلم ہے البتہ حکم ہو جانے پر خلاف مناسب نہیں ورنہ سلسلہ ہی نہ چلتا لیکن مریدوں سے منتظر و متوقع حصول مال کا نہ رہے بلکہ اگر وہ کچھ نذرانہ بھی دیں تو بیعت کے وقت تو اصلا قبول نہ کرے کہ یہ صورت معاوضہ و مبادلہ کی ہے اور دوسرے وقت اگر بطیب خاطر حلال مال سے اپنی گنجائش کے موافق دیں جس سے ان پر کوئی تعب یا بار نہ پڑے تو ایسی صورت میں ہدیہ قبول کر لینا مسنون ہے اور انکار کرنا موجب دل شکنی مسلم و ناشکری حق تعالیٰ ہے گو وہ قلیل ہی ہو اور گو وہ مجمع میں دے جب بھی عار و ننگ نہ کرے کہ یہ شعبہ تکبر کا ہے۔ یہاں تک دستور العمل مذکور تمام ہوا۔ اور اس دستور العمل کی عبارت اس وجہ سے ذرا مطول ہو گئی ہے کہ اس کے مخاطب اہل علم ہیں ان کو بدون اس قدر تفصیل کے نہ اطمینان ہوتا نہ حظ آتا ورنہ اصل حاصل اس کا مختصر ہے جس کا ملخص اس لئے مکرر لکھے دیتا ہوں کہ اس کے اجزاء تقریر مذکور میں متفرق و منتشر ہو گئے ہیں اس ملخص کی یہ فہرست ہے۔ تہجد تہجد کے بعد بارہ تسبیح بعد نماز فجر تلاوت قرآن مجید و منزل مناجات مقبول تلاوت کے بعد اسم ذات بارہ ہزار سے چوبیس ہزار تک دوپہر کا قیلولہ بعد ظہر اسم ذات بشمار مذکور بعد عصر حاضری خدمت شیخ یا سیر صحرا و مقابر بعد مغرب مراقبۂ موت بقیہ اوقات میں درود شریف بلا تعداد اگر حاجت ہو شغل الحذر ملازمت تقویٰ مداومت ذکر اجتناب معاصی و غفلت خصوص ریا و کبر و دعوے و تفاخر و عجب و غیبت و اعتراض و فضول کلام و کثرت مخالطت خلق و رغبت شہوت حرام و غضب و بد خلقی و تکثیر تعلقات دنیویہ اور جو امور مثل ان کے ہوں نسبت باطنی کے حصول تک وعظ و درس وغیرہ کی تقلیل بدون اجازت شیخ کے تلقین طریقت کی جرأت نہ کرنا غرض میزان کل اور خلاصہ طریق الی اللہ کا کل دو چیزیں ہیں طاعت اور ذکر معصیت سے طاعت فوت ہو جاتی ہے اور غفلت سے ذکر مختل ہو جاتا ہے اس لئے اپنا اصلی کام طاعت و ذکر پر دوام رکھنے کو اور معصیت و غفلت سے بچنے کو سمجھے۔ اگر ایک مدت تک اس پر استقامت و استدامت رہے گی تو انشاء اللہ تعالیٰ محروم نہ رہے گا اور یوں فائدہ تو اول ہی سے ہونے لگتا ہے لیکن

اس کی سمجھ میں نہیں آتا ایک وقت ایسا آوے گا کہ یہ بھی سمجھنے لگے گا لیکن نہ گھبراوے نہ جلدی کرے نہ سُستی کرے نہ کمی کرے کیونکہ نہ اسکی کوئی معیاد معیّن نہ کوئی ذمّہ دار ہو سکتا ہے البتہ اسقدر اُمید وار کر سکتے ہیں کہ ؎

اندریں رہ مے تراش و مے خراش[۵۱] تا دمِ آخر دمے فارغ مباش

تادمِ آخر دمے آخر بود[۵۲] کہ عنایت باتو صاحب سر بود

اور اگر باوجود اس کے ابتدا میں ذرا زیادہ اور اس کے بعد کبھی کبھی شیخ کی صحبت بھی نصیب ہو جائے تو نورٌ علیٰ نور ہے اس کی صحبت کے فوائد میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اخلاق وعادات میں اس کا اتباع کرے گا اذکار وعبادات میں نشاط اور ہمت کو قوت ہو گی جو حال غریب پیش آوے گا اس باب میں اس سے تشفی ہو جاوے گی اور بہت سے فوائد ہیں جن کا خود مشاہدہ ہوتا ہے موٹی بات ہے کہ مریض کا طبیب کے پاس ہونا اور دُور رہنا دونوں میں زمین وآسمان کا فرق ہے خوب کہا گیا ہے ؎

مقامِ امن[۵۳] و مئے بے غش و رفیق شفیق گرت مدام میسر شود زہے توفیق

واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل

**ہدایت ہفتم** ذاکر کو چاہیئے کہ جمیع اسباب مشوشہ قلب سے بچے کیونکہ جمعیت قلب کی بڑی دولت ہے اور یہ اسباب متعدد ہیں ایک اپنی بے عنوانی سے صحت خراب کر لینا اس لئے صحت کی بہت حفاظت کرے دماغ کی ترطیب[۵۴] اور قلب کی تفریح وتقویت ہمیشہ غذاءً ودواءً کرتا رہے غذا میں نہ اتنی کمی کرے کہ ضعف دیبوست[۵۵] ہو جاوے نہ اس قدر افراط کرے کہ ہضم میں فتور آجاوے کہ اس سے بھی صحت خراب ہوتی ہے جماع کی کثرت نہ کرے کہ اس سے بھی اعضاء رئیسہ خصوص قلب ودماغ ماؤف ہو جاتے ہیں جب تک صادق رغبت نہ ہو کھانا نہ کھاوے آدھ ایک لقمہ کے اشتیاق باقی رہنے پر چھوڑ دے اور جب تک طبیعت میں سخت تقاضا نہ ہو صحبت نہ کرے اسی طرح سونے میں اعتدال رکھے نہ

---

۵۱ اس راہ میں کانٹ چھانٹ لگائے رہو اور آخری سانس تک فارغ نہ بیٹھو ۵۲ تاکہ جب تیرا آخری سانس ہو تو حق تعالیٰ کی عنایت تیرا ساتھی بن چکی ہو ۵۳ امن کی جگہ اور محبت کی شراب خالص اور مہربان دوست اگر تجھے مل جائے تو بہت بڑی توفیق ہے ۵۴ تر وتازہ رکھنا ۵۵ خشکی

بہت زیادہ سووے کہ کسل ہو نہ بہت کمی کرے کہ بیوست ہو جاوے دوسرا امر مشوش قلب بلا ضرورت عمدہ لذیذ غذاؤں کے اہتمام میں لگا رہنا ہے تیسرا امر ہر وقت اپنے بدن کی آراستگی اور لباس کی نفاست میں مشغول رہنا کہ اسی باب میں کہا گیا ہے ؎

عاقبت سازد ترا از دین بری ٭ این تن آرائی و این تن پروری[1]

اے از کمال دین البتہ بالکل میلا کچیلا بھی نہ رہے کہ اس سے بھی قلب مکدر ہوتا ہے سادہ اور صاف رہے البتہ بدون اہتمام اگر خوراک پوشاک عمدہ میسر ہو اور نفس میں کسی رذیلہ کے پیدا ہونے کا اندیشہ نہ ہو تو خدا تعالیٰ کی نعمت ہے استعمال کرے اور شکر بجا لاوے چوتھا امر مال کی حرص اور اس کے جمع کرنے کی فکر میں رہنا یا یہ کہ موجودہ ذخیرہ کو اسراف کر کے اڑا ڈالنا کہ دونوں کا انجام تشویش قلب ہے حریص تو ہر وقت اسی دھن میں رہے گا اور مسرف ذخیرہ ختم ہونے کے بعد آخر پریشانی میں مبتلا ہو گا یا پرائے مال پر نگاہ کرے گا پانچواں امر کسی سے دوستی یا دشمنی باندھ لینا ہے دوست تو اس پر ہجوم کر کے اس کے وقت کو مشوش کریں گے اور دشمن اس کو ایذائیں پہنچا کر پریشانی میں ڈالیں گے اسی طرح جو امور موجب تشویش قلب ہوں اور فی نفسہٖ ضروری نہ ہوں ان سے حتی الامکان بہت احتراز رکھے البتہ اگر کوئی تشویش بلا اسکے اکتساب و ارتکاب کے پیش آ جاوے یا اس نے کسی شرعی ضرورت سے کوئی فعل کیا تھا اور اس میں کوئی تشویش پیش آ گئی مثلاً کسی سود خوار کے ہدیہ لینے سے انکار کیا وہ اس کا دشمن ہو گیا تو وہ مضر نہیں پس اس میں مضطرب نہ ہو حق تعالیٰ پر نظر و توکل رکھے وہ مدد فرما دیں گے اگر کچھ تکلیف بھی پہنچے تو اس کو مقتضائے حکمت الٰہیہ سمجھ کر اس پر راضی رہے وہ اس کے لئے زیادہ موجب قرب ہے۔

**ھدایت ہشتم** جو امور اختیاری ہیں ان میں تو خلل نہ ڈالے اور جو امور اختیار سے خارج ہیں اگر وہ مرغوب ہیں تو ان کے حصول کے درپے نہ ہو اور اگر وہ نامرغوب ہیں تو ان کے دفع میں تن دہی نہ کرے مثلاً نماز کے اور تلاوت یا ذکر کے اندر یہ تو اختیار میں ہے کہ اپنے قلب کو گو تکلیف ہو حاضر رکھے جس کے کئی طریق ہیں مثلاً حق تعالیٰ کی ذات کا تصور

---

[1] انجام کار تجھے یہ بدن کی آرائش اور پیٹ پالنا دین سے دور کر دے گا۔

کرنا یا معانی الفاظ کی طرف توجہ کرنا یا خود الفاظ کی طرف خیال رکھنا اس طرح کہ ہر ہر لفظ کو مستقل ارادہ سے زبان سے ادا کرے پس اس میں تو کمی نہ کرے اور نماز کے اندر یا تلاوت کے وقت جی نہ لگنا یا لذّت نہ ہونا یا وساوس وخطرات کا ہجوم کرنا خواہ وہ کتنے ہی ناپاک ہوں یہ امر غیر اختیاری ہے اسکی فکر نہ کرے اپنا اختیاری کام کئے جائے اسی سے بالخاصہ انکی اصلاح ہوجاتی ہے بالخصوص وساوس کی طرف تو اصلاً التفات نہ کرے نہ اس پر مغموم ہو کہ اس سے انکو دونی ترقی ہوتی ہے پھر سخت پریشانی میں مبتلا ہونا پڑتا ہے اس کا عمدہ علاج یہی ہے کہ اپنے ذکر وغیرہ کی طرف توجہ پھر تازہ کردے اور اس وسوسہ سے بالکل بے پرائی اختیار کرلے اس سے وہ از خود مندفع ہوجاتا ہے اور مثلاً طاعت اختیاری ہے اس میں سستی نہ کرے اور یہ امور خارج از اختیار ہیں اچھا خواب قبولِ دعا وجد ورقّت وغیرہ ان کا طالب نہ ہو یا مثلاً معصیت اختیاری ہے اس کے پاس نہ جاوے اور یہ چیزیں غیر اختیاری ہیں برا خواب طبیعت کا انقباض رزق کی کمی ذکر میں کسی چیز کا نظر نہ آنا یا کوئی اثر محسوس نہ ہونا بیمار ہوجانا وغیرہ ان سے مغموم نہ ہو یا مثلاً کسی کے ساتھ بلا قصد تعشق ہوجانا غیر اختیاری ہے اس میں کوئی معصیت ومضرت نہیں گو تکلیف ہے لیکن یہ امور اختیار میں ہیں اس کو دیکھنا اس سے باتیں کرنا قصداً اس کی آواز سننا اس کے پاس آنا جانا اس کا خیال دل میں لانا اس کو سوچ سوچ کر دل سے لذت لینا ان سے بچنا واجب ہے اور اکثر اس تدبیر سے وہ عشق بھی مضمحل ہوجاتا ہے اور اگر اس میں کوتاہی کرے گا گنہگار ہوگا اور قلب تاریک ہوجاوے گا یا مثلاً کسی معصیت کی طرف بار بار طبیعت کا مائل اور راغب ہونا غیر اختیاری ہے اس کی فکر میں نہ پڑے البتہ معصیت اختیاری ہے اس سے بچے اس میلان پر عمل نہ کرے، جو شخص غیر اختیاری چیزوں کی تحصیل یا دفع کی فکر میں رہتا ہے تمام عمر اسکی تشویش اور تنگی میں گزرتی ہے حتیٰ کہ بعض لوگوں نے ان وجوہ سے اپنے کو مردود سمجھ لیا ہے پھر بعضوں نے تو خودکشی کرلی ہے اور بعضوں نے ذکر وطاعت کو چھوڑ دیا ہے غرض ایمان کا نقصان کیا یا جان کا بھی۔ اصل یہ ہے کہ امور غیر اختیاریہ میں جو مرغوب ہیں گو ہے ان کا حصول سالک کے لئے موجب فتنہ ہوجاتا ہے مثلاً اپنے کو صاحبِ کمال سمجھنے لگا عجب و

دعویٰ یا شہرت میں مُبتلا ہو گیا اور اسی طرح عدم حصول کبھی موجب نفع ہوتا ہے مثلاً اپنے کو ناکارہ وحقیر سمجھنے لگا اور جو امور نامرغوب ہیں کبھی ان کا ہونا اس کے لئے نافع ہوتا ہے مثلاً اسمیں مشقت ہوتی ہے جو ایک قسم کا مجاہدہ ہے تنگی ہوتی ہے غم ہوتا ہے جس سے تصفیہ باطن کا ہوتا ہے ایسے ہی مواقع کے لئے ارشاد ہے عسیٰ ان تکرھوا شیئًا و ھو خیر لکم وعسیٰ ان تحبوا شیئًا و ھو شر لکم۔ البتہ امور مرغوبہ اگر خود حاصل ہو جاویں نعمت سمجھ کر شکر کرے جیسا کہ عدم حصول کو بھی ایک اعتبار سے جیسا مذکور ہوا نعمت سمجھے اور شکر کرے خوب سمجھ لو۔

**ھدایت نہم** ———— آج کل اکثر درویشوں میں بعض رسوم متعارف ہیں سو بعض تو محض خلاف شرع ہیں جیسے قبر کا طواف اور اس پر بوسہ اور اس پر غلاف ڈالنا یا اُن کی نذر ماننا یا ان سے کچھ مانگنا اور بعض انضمام مفاسد سے نامشروع ہو گئی ہیں جیسے عرس یا سماع یا قل پنج آیت یا مجلس مولد کہ عوام ان امور کے منع یا ترک کو درویشی کے خلاف سمجھتے ہیں ان کے مفاسد کی تحقیق اور بحث مفصل احقر نے اصلاح الرسوم و حق السماع و تعلیم الدین کے حصۂ پنجم و حفظ الایمان میں لکھ دی ہے اور بعض امور ایسے ہیں کہ اگر ان کو داخل بزرگی و موجب زیادت قرب سمجھے تو بدعت قبیحہ ہے اور اگر اعتقاد میں کوئی فساد نہ ہو تب بھی محض دنیا ہے جیسے عملیات یا ترک حیوانات اور بعضے اُمور فی نفسہٖ نیک ہیں اگر اسمیں فساد عقیدہ نہ ہو مثلاً شجرہ پڑھنا کہ حقیقت اس کی مقبولان الٰہی کے ساتھ توسل ہے دعا میں جو سُنّت سے ثابت ہے لیکن اگر اس میں یہ سمجھا جاوے کہ ان حضرات کے نام پڑھنے سے وہ ہمارے حال پر متوجہ رہیں گے تو محض بے سند غلط عقیدہ ہے جو حسب آیت ولا تقف ما لیس لک بہٖ علم ممنوع ہے اور مثلاً مطالعہ کتب تصوف کا اگر کوئی عالم جامع منقول و معقول اور عارفین کا صحبت یافتہ ہو اس کے لئے مضائقہ نہیں ورنہ برہم زن دین و ایمان ہے اس لئے اس قسم کی کتابیں ہرگز نہ دیکھی جاویں جیسے مثنوی مولوی رومی دیوان حافظ یا دوسرے بزرگوں کے ملفوظات و مکتوبات جن میں تحقیقات اسرار یا اُن کے مواجید و احوال ہیں بلکہ اِن حضرات کی حکایات بھی نہ دیکھیں یہ سب عام افہام سے خارج ہیں۔

**ہدایت دہم** چونکہ بعض آدمی خواہ مرد ہوں یا عورت مرید ہو کر بھی اپنی حالت اور عادت کی کچھ اصلاح نہیں کرتے اس لئے اس کے متعلق بھی کچھ کچھ ضروری امور لکھتا ہوں باقی مفصل احکام کتب دینیہ میں مذکور ہیں۔

## عام مردوں کو نصیحت

علماء سے بکثرت ملتے رہو۔ اُن سے مسائل پوچھتے رہو اگر پڑھے ہوئے ہو تو بہشتی زیور اور صفائی معاملات اور تیسرا باب مفتاح الجنۃ کا یا بہشتی گوہر جو من تصنیفات احقر ہے۔ بجائے صفائی معاملات و مفتاح الجنۃ کے اسی کو دیکھتے رہو اور اس پر عمل رکھو۔ لباس خلاف شرع مت پہنو جیسے ٹخنوں سے نیچے پائجامہ یا کوٹ پتلون یا ریشمی یا زردوزی کا کپڑا یا چار اُنگل سے چوڑی لیس دار ٹوپی یا اُتنے ہی کام کا بٹنچا کا مدار جوتا۔ داڑھی مت کٹاؤ نہ اُس کو منڈاؤ۔ البتہ ایک مٹھی سے جتنی زائد ہو اس کا اختیار ہے جتنی رسمیں سُنت کے خلاف رائج ہو رہی ہیں سب کو چھوڑ دو خواہ وہ دنیا کے رنگ میں ہوں خواہ دین کے رنگ میں جیسے مولد فاتحہ عرس شادی میں ساچق اور برات اور مہمانداری یا نام کے لئے کھانا پکوانا کھلانا یا شہرت و ناموری کے لئے دینا دلانا عقیقہ ختنہ و بسم اللہ کے مکتب میں جمع ہونا یہ سب ترک کر دو نہ اپنے گھر کرو نہ دوسرے کے یہاں شریک ہو یا غمی میں تیجا دسواں چالیسواں وغیرہ شب برات کا حلوا یا محرم کو تیوہار منانا نہ خود کرو نہ دوسرے کے یہاں جا کر ان کاموں میں شریک ہو میلوں ٹھیلوں میں مت جاؤ نہ اپنے بچوں کو جانے دو اور ان کو ایسی بیہودہ باتوں کے لئے پیسے بھی مت دو جیسے کنکوا آتشبازی تصویر دار کھلونے وغیرہ زبان کو غیبت اور گالی گلوچ سے بچاؤ جماعت کے ساتھ پانچوں وقت کی نماز پڑھو کسی عورت یا لڑکے کی طرف بُری نگاہ سے مت دیکھو گانا بجانا مت سنو پیر سے ہر کام کے لئے تعویذ گنڈے مت مانگا کرو بلکہ اُس سے دین سیکھو۔ البتہ دعا کرانے کا مضائقہ نہیں ایسا مت سمجھو کہ اگر نذرانہ موجود نہ ہو تو پیر کے پاس کیا جاویں یہ مت سمجھو کہ پیر کو سب خبر رہتی ہے ان سے کچھ کہنے کی کیا ضرورت ہے۔ تصوف کی کتابیں مت دیکھو اور نہ ایسی باتیں پوچھو تقدیر کے مسئلہ میں کبھی گفتگو مت کرو پیر نے جو بتلا دیا وہ کئے جاؤ رشوت اور سود مت لو رہن کی آمدنی بھی

سوٹ ہے اُس سے بھی بچو اور جتنے لین دین خلاف شرع ہیں سب سے بچو خواب پر بد دن مسئلہ پوچھے عمل مت کرو اگر پیر کے پاس جاؤ اور وہ اپنے کسی کام میں مشغول ہو تو اس کے کام میں حرج مت ڈالو نہ ایسی جگہ بیٹھو کہ اس کا دل تمکو دیکھ دیکھ بٹ جاوے کہیں کنارے پر بیٹھ جاؤ، جب وہ فرصت پا دیں سامنے جاؤ۔ تعلیم الطالب منگاؤ اور دیکھو تعلیم الدین کے چار حصے پہلے بھی دیکھ لو جزاء الاعمال بھی دیکھ لو۔

# عام عورتوں کو نصیحت

شرک کی باتوں کے پاس مت جاؤ۔ اولاد کے ہونے یا زندہ رہنے کے لیے ٹونے ٹوٹکے مت کرو۔ فال مت کھلواؤ۔ فاتحہ نیاز دلیوں کو مت کرو۔ بزرگوں کی منّت مت مانو شب برات محرم عرفہ تبارک کی روٹی تیرہ تیزی کی گھونگھنیاں کچھ مت کرو جس سے شرع میں پردہ ہے چاہے وہ پیر ہو اور چاہے اور کیسا ہی نزدیک کا ناتہ دار ہو جیسے دیور جیٹھ خالہ یا پھوپھی یا چچا یا ماموں کا بیٹا یا بہنوئی یا نندوئی یا منھ بولا بھائی باپ ان سب سے خوب پردہ کرو۔ خلافِ شرع لباس مت پہنو۔ جیسے کلیوں دار پائجامہ یا ایسا کرتہ جس میں پیٹ پیٹھ یا کلائی یا بازو کھلے ہوں یا ایسا باریک کپڑا جسمیں بدن یا سر کے بال جھلکتے ہوں یہ سب چھوڑ دو لانبی آستینوں کا اور نیچا اور دبیز کپڑے کا کرتہ بناؤ اور ایسے ہی کپڑے کا دوپٹہ ہو اور دھیان کر کے سر پر سے مت ہٹنے دو ہاں اگر گھر میں خالی عورتیں ہوں یا اپنے ماں باپ حقیقی بھائی وغیرہ کے سوا گھر میں کوئی اور نہ ہو تو اس وقت سر کھولنا ڈر نہیں کسی کو جھانک تاک کر مت دیکھو کہیں بیاہ شادی مونڈن چلہ چھٹی ختنہ عقیقہ منگنی چوتھی وغیرہ میں مت جاؤ نہ اپنے یہاں کسی کو بلاؤ کوئی کام نام کے واسطے مت کرو کوسنے اور طعنہ دینے اور غیبت سے زبان کو بچاؤ پانچوں وقت نماز اوّل وقت پر پڑھو اور جی لگا کر تھام تھام کر پڑھو رکوع سجدہ اچھی طرح کرو ایام سے جب پاک ہو خوب خیال رکھو کسی وقت کی نماز ایام بند ہونے کے بعد رہ نہ جاوے اگر تمہارے پاس زیور گوٹہ لچکہ وغیرہ ہو تو حساب کر کے زکوٰۃ نکالو بہشتی زیور ایک کتاب ہے اس کو یا تو پڑھ لو یا سن لیا کرو اور اس

پر چلا کرو خاوند کی تابعداری کرو اس کا مال اس سے چھپا کر خرچ مت کرو گانا کبھی مت سنو اگر قرآن پڑھی ہوئی ہو تو روزانہ قرآن پڑھا کرو جو کتاب پڑھنے یا دیکھنے کے لئے مول لینا ہو پہلے کسی عالم کو دکھالو اگر وہ صحیح معتبر بتلادیں تو خریدو ورنہ مت لو جہاں رسم رسوم کی مٹھائی وغیرہ تقسیم ہوتی ہو وہاں مت جاؤ اور نہ بانٹنے میں شریک ہو۔

## خاص ذاکر شاغل لوگوں کو وصیت

اُوپر کی نصیحتیں دیکھ لو ہر امر میں سُنت پر عمل کرنے کا اہتمام کرو اس سے قلب میں بڑا نُور پیدا ہوتا ہے اگر کسی سے کوئی بات خلافِ مزاج پیش آوے صبر و تحمل کیا کرو جلدی سے کچھ کہنے سننے میں مت لگو خاص کر غصہ کی حالت میں بہت سنبھالا کرو کبھی اپنے کو صاحبِ کمال مت سمجھو جو بات زبان سے کہنا چاہو پہلے خُوب سوچ لیا کرو جب خُوب اطمینان ہو جاوے کہ اس میں کوئی خرابی نہیں اور یہ بھی متحقق ہو جاوے کہ اسمیں کوئی دینوی ضرورت یا دینی منفعت ہے اس وقت زبان سے نکالو کسی بُرے آدمی کی بھی بُرائی نہ کرو نہ سُنو کسی صاحبِ حال پر طعن مت کرو کسی مسلمان کو گو وہ خطاکار یا کم رتبہ ہو حقیر مت سمجھو۔ مال و جاہ کی طمع و حرص مت کرو تعویذ گنڈوں کا شغل مت رکھو اس سے عوام کا ہجوم ہوتا ہے جہاں تک ممکن ہو ذاکرین کی جماعت میں شامل اور داخل رہو اس سے نُور اور عزم اور شوق سب میں قوت ہوتی ہے۔ دنیوی تعلقات مت بڑھاؤ بے ضرورت بہت سا سامان مت جمع کرو حتیٰ الامکان خلوت میں رہو بدون ضرورت و مصلحت لوگوں سے زیادہ مت ملو اور جب ملنا ہو خوش خلقی سے پیش آؤ اور بعد رفع ضرورت جلدی اُن سے جُدا ہو جاؤ ——— بالخصوص شناسا دنیا داروں سے بہت بچو۔ یا تو اہل اللہ کی محبت ڈھونڈھو یا عوام میں ناشناسا لوگوں سے ملو ان سے ضرر کم پہنچتا ہے اگر قلب پر کچھ احوال یا علوم وارد ہوں شیخ سے اطلاع کرو۔ شیخ سے کسی خاص شغل کی درخواست مت کرو ثمرات ذکر کے بجز شیخ کے کسی پر ظاہر مت کرو ——— اگر تصوف کی کتابیں دیکھنے کا شوق ہو تو پہلے تعلیم الدین کا حصہ پنجم اور کلید مثنوی

مطالعہ کر لو جب کہ تم معقول اور منقول کے جامع عالم ہو۔ سخن پروری کبھی مت کرو۔ بلکہ جب تم کو اپنی غلطی ثابت ہو جاوے فوراً اقرار کر لو ——— ہر حالت میں اللہ تعالیٰ پر اعتماد رکھو اسی سے التجا رکھو ——— اور استقامت کی درخواست کرو۔

والسلام ——— خیر تمام

تمّت



يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

# زَادُ السَّعِيْد فِي الصَّلٰوةِ وَالسَّلَامِ عَلَى النَّبِيِّ الْوَحِيْد صلى الله عليه وسلم

مع

## نَيْلُ الشِّفَا بِنَعْلِ الْمُصْطَفٰى صلى الله عليه وسلم

واضافاتِ جدیدہ

## اِتْمَامُ الْمَقَالِ فِي بَعْضِ اَحْكَامِ التِّمْثَالِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا مُّتَوَافِرًا ، وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى نَبِيِّكَ وَرَسُوْلِكَ سَلَامًا مُّتَكَاثِرًا وَّالرِّضْوَانُ عَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ مُتَوَاتِرًا ۔

## اما بعد

احقر کو ایک بار سفر قصبۂ کیرانہ کا اتفاق ہوا تو جامع الاخلاق والبرکات حافظ سعید احمد صاحب سلّمہٗ اللہ تعالیٰ نے بروقتِ ملاقات یہ تمنا ظاہر فرمائی کہ اگر کوئی رسالہ درباب فضائل دُرود شریف کے لکھ دیا جاوے تو خوب ہے۔ احقر نے دوسرے مؤلفین کے رسائل کے کافی ہونے کا عُذر کیا مگر چونکہ ہر ایک کا مذاق جُدا ہوتا ہے اس لئے جو طرزِ خاص ان کے ذہن میں تھا، اس کے لئے پھر اصرار فرمایا میں نے یہ سوچ کر کہ ایک بُزرگ کی فرمائش پُوری ہوتی ہے اگر مرتبۂ ضرورت میں بھی نہ ہو، تاہم استحسان میں تو کوئی شُبہ ہی نہیں، ناظرین کو نفع بھی ضرور ہی ہوگا۔ اس لئے بنامِ خُدائے تعالیٰ اس کو شروع کیا اور چونکہ دُرود شریف طالبِ سعادت کا توشۂ آخرت ہے اس معنی کا لحاظ اور حافظ صاحب کے نام کی رعایت

کر کے زَادُ السَّعِیْد اس کا نام رکھا گیا۔ اللہ تعالیٰ قبول فرماکر میرے لئے بھی اس کو زادِ سعادت بنادیں۔ اور اس رسالہ میں ایک مقدمہ اور دس فصلیں اور ایک خاتمہ ہے۔ مقدمہ میں کتب منقول عنہا کے رموز کی شرح ہے۔ فصلوں میں مختلف مقاصد ہیں۔ خاتمہ میں ایک دُرود شریف منظوم ہے جو موجبِ ازدیادِ شوق ہے۔

---

# مُقدّمہ

## شرح رُموزِ کُتب منقول عنہا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابُوداؤد | د | نسائی | س |
| ابنِ ماجہ | ق | ابنِ حبان | حب |
| ابُویعلیٰ موصلی | ص | معجم اوسط طبرانی | طس |
| عمل الیوم واللیلۃ لابن السنّی | ی | مُسند امام احمد | ی |
| ترمذی | ت | صحیح المُستدرک للحاکم | مس |
| فضائل دُرود وسلام | فض | معجم کبیر طبرانی | ط |
| سعایہ | سع | حدیث موقوف | مو |
| صحیحُ البخاری | خ | نزلِ الابرار | نز |
| مُوطّا | طا | صحیح مُسلم | م |
| مُصنّف ابنِ ابی شیبہ | مص | حصنِ حصین | حص |
| سُننِ اربعہ۔ ابُوداؤد، ترمذی، نسائی، ابنِ ماجہ | | | ع |

باقی کتابوں کے پُورے نام لکھ دیئے ہیں۔

---



## فصلِ اوّل

# دُرود شریف پڑھنے کا اَمر و حُکم

۱۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے اے لوگو! جو ایمان لائے ہو رسولُ اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام پڑھو۔

۲۔ حدیث شریف میں ہے ارشاد فرمایا رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلّم نے کہ جُمعہ کے روز مجھ پر کثرت سے دُرود پڑھا کرو کہ مجھ پر درود پیش ہوتا ہے۔ د س ق حب

۳۔ اور ارشاد فرمایا رسولُ اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مجھ پر دُرود کثرت سے پڑھا کرو کہ وہ تمہارے لئے موجبِ پاکی ہے۔ ص

۴۔ اور ارشاد فرمایا رسولُ اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے جس کے سامنے میرا ذکر آوے اس کو چاہیئے کہ مجھ پر دَرود پڑھے۔ س طس ص ی

۵۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے جو شخص میرا ذکر کرے تو اس کو چاہیئے کہ مجھ پر دُرود بھیجے۔ ص

۶۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دَرود پڑھا کرو مجھ پر، تمہارا دَرود مجھ کو پہنچتا ہے خواہ تم کہیں ہو۔ روایت کیا اس کو نسائی نے۔ گلشنِ رحمت۔

## فصلِ دوم

# تارکِ دَرود پر زجر اور وعید

۱۔ حدیث شریف میں ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جس مجلس میں اللہ تعالیٰ کا ذکر اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر دُرود نہ ہو قیامت کے روز وہ مجلس ان لوگوں کے حق میں باعثِ حسرت ہوگی گو ثواب کے لئے جنت ہی میں داخل ہو جاویں۔

حب، د، ت، س، مت

۲۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بڑا بخیل وہ شخص ہے کہ اس کے رُوبرُو میرا ذکر آئے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔ ت، حب، مس ؏

۳۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ملیامیٹ ہو جاوے وہ شخص کہ اس کے رُوبرُو میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر دُرود نہ پڑھے۔ ترمذی

۴۔ ابن ماجہ نے بسند حسن اور حافظ ابونعیم نے حلیہ میں روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی بھول گیا مجھ پر دُرود بھیجنا بھٹک گیا وہ راہِ جنت سے۔ فض ؏

## فصلِ سوم

# فضائلِ دُرود شریف

۱۔ سب سے بڑھ کر تو فضیلت اس کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے خود صلوٰۃ کی نسبت اپنی اور اپنے ملائکہ کی طرف فرمائی ہے چنانچہ ارشاد فرمایا: اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ

۲۔ حدیث شریف میں ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جمعہ کے روز جو شخص مجھ پر دُرود بھیجتا ہے وہ مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔ مس ؏

۳۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب کوئی شخص مجھ پر سلام بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ میری روح مجھ پر واپس کر دیتے ہیں یہاں تک کہ میں اس کے سلام کا جواب دے لیتا ہوں۔

۴۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے زیادہ قیامت کے روز میرے ساتھ اس کو قرب ہوگا جو مجھ پر کثرت سے دُرود پڑھتا ہوگا۔ ت، حب ؏

۵۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کے مقرر کیے ہوئے بہت سے فرشتے اسی کام کے ہیں کہ سیاحی کرتے رہتے ہیں اور جو شخص میری امت میں سلام بھیجتا ہے اس کو میرے پاس پہنچاتے ہیں۔ س، حب، مص۔

---

؏ تحقیق اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے دُرود بھیجتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر۔

۶۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے کہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام سے ملا۔ انہوں نے مجھ کو خوشخبری سنائی کہ پروردگارِ عالم فرماتے ہیں کہ جو شخص آپ پر درود بھیجے گا میں اس پر رحمت بھیجوں گا اور جو شخص آپ پر سلام پڑھے گا میں اس پر سلامتی نازل کرونگا۔ میں نے یہ سُن کر سجدۂ شکر ادا کیا۔ حس ؛

۷۔ حضرت اُبی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں آپ پر صلوٰۃ کی کثرت کیا کرتا ہوں تو کس قدر صلوٰۃ اپنا معمول رکھوں۔ فرمایا جس قدر تمہارا دل چاہے۔ میں نے کہا کہ ایک رُبع، یعنی تین رُبع اور وظائف رہیں۔ فرمایا جس قدر تمہارا دل چاہے اور اگر بڑھا دو تو تمہارے لئے زیادہ بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا نصف۔ فرمایا جس قدر چاہو اور اگر زیادہ کر دو تو اور بہتر ہے۔ میں نے کہا تو پھر سب درود ہی درود رکھوں گا۔ فرمایا۔ تو اب تمہارے سب فکروں کی بھی کفایت ہو جاوے گی اور تمہارا گناہ بھی معاف ہو جائے گا۔ ت، حس ؛

۸۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے، جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماویں اور اس کے دس گناہ معاف ہوں اور اس کے دس درجے بڑھیں اور دس نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں لکھی جاویں۔ س۔ ط

۹۔ اور ایک روایت میں ہے کہ درود پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ ستر رحمتیں نازل فرماتے ہیں اور ملائکہ اس کے لئے ستر بار دُعا کرتے ہیں۔

۱۰۔ کعبُ الاحبار رضی اللہ تعالیٰ عنہُ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وحی فرمائی کہ تم چاہتے ہو کہ قیامت کے روز تم کو پیاس نہ لگے۔ عرض کیا، ہاں۔ ارشاد ہوا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود کی کثرت کیا کرو۔ روایت کیا اس کو اصبہانی نے۔ حاشیۃ الحزب

۱۱۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص مجھ پر درود کی کثرت کریگا وہ عرش کے سایہ میں ہوگا۔ روایت کیا

اس کو دیلمی نے ۔
۱۲۔ اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص مجھ پر میری قبر کے پاس درود شریف پڑھتا ہے اس کو میں خود سنتا ہوں اور جو کچھ مجھ سے فاصلے پر درود پڑھتا ہے وہ مجھ کو پہنچا دیا جاتا ہے۔ یعنی بذریعہ ملائکہ کے روایت کیا اس کو بیہقی نے شعب الایمان میں
۱۳۔ دُرِ مختار میں اصبہانی سے نقل کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص مجھ پر دُرود پڑھے اور وہ قبول ہو جاوے تو اسّی سال کے گناہ اس کے محو ہو جاتے ہیں ۔
۱۴۔ شفا میں ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو مسلمان مجھ پر درود بھیجتا ہے ۔ فرشتہ اس دُرود کو لے کر مجھ تک پہنچاتا ہے اور نام لے کر کہتا ہے کہ فلانا ایسا ایسا کہتا ہے یعنی اس طرح درود بھیجتا ہے ۔ فص ؛
۱۵۔ ابو یعلیٰ نے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ کثرت کرو مجھ پر دُرود بھیجنے کی ۔ بتحقیق وہ پاکیزگی ہے واسطے تمہارے یعنی بسبب درود کے گناہوں سے پاکی اور ہر طرح کی ظاہری و باطنی، جانی و مالی پاکیزگی حاصل ہوتی ہے ۔ فص ؛
۱۶۔ امام احمد اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو آدمی مجھ پر دُرود بھیجتا ہے فرشتے اس پر دُرود بھیجتے ہیں یعنی اس کے لئے دُعائے رحمت کرتے ہیں جب تک وہ مجھ پر درود بھیجتا رہتا ہے ۔ اب اختیار ہے خواہ کم دُرود بھیجو مجھ پر یا زیادہ ۔ مقصود یہ ہے کہ دُرود بکثرت پڑھنا چاہیئے ۔ فص
۱۷۔ طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ۔ جو شخص دُرود بھیجے کسی کتاب میں ہمیشہ فرشتے اس پر دُرود بھیجتے رہیں گے جب تک میرا نام اس کتاب میں رہے گا ۔ فص
۱۸۔ امام مستغفری رحمۃ اللہ نے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

نے جو کوئی ہر روز سو بار درود پڑھے اس کی سو حاجتیں پوری کی جاویں تیس ۳۰ دنیا کی باقی آخرت کی۔ فض

۱۹۔ طبرانی نے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص صبح کو مجھ پر دس بار درود بھیجے اور شام کو دس بار، قیامت کے روز اس کے لئے میری شفاعت ہوگی۔ فض

۲۰۔ ابوحفص ابن شاہین رحؒ نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص مجھ پر ہزار مرتبہ درود پڑھے، نہ مرے گا جب تک کہ اپنی جگہ جنت میں نہ دیکھ لے گا۔ سع

۲۱۔ دیلمی رحؒ نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ قیامت کے ہول اور خطرات سے وہ شخص زیادہ نجات پاوے گا جو دنیا میں مجھ پر درود زیادہ بھیجتا ہوگا۔ سع ؛

## فصل چہارم

# درود شریف کے خواص

۱۔ حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ تمام دعائیں رکی رہتی ہیں جب تک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر درود نہ پڑھو۔ طس

۲۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ دعا آسمان و زمین کے درمیان معلق رہتی ہے اوپر نہیں جاتی جب تک کہ اپنے نبیؐ پر درود نہ پڑھو۔ ت

۳۔ حضرت ابو رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جس کا کان بولنے لگے وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یاد کرے اور آپ پر درود پڑھے اور یوں کہے کہ جس نے مجھ کو یاد کیا ہو اللہ تعالیٰ اس کو خیر و رحمت سے یاد فرماویں۔ ط ی ۔

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جس شخص کو منظور ہو کہ میرا مال بڑھ جاوے وہ یوں کہا کرے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ

وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَعَلَى الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ ۔

۵۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پاس ایک شخص بیٹھا تھا۔ اس کا پاؤں سو گیا۔ آپ نے فرمایا جو شخص تجھ کو سب سے زیادہ محبوب ہو اس کا نام لے۔ اس نے کہا: مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۔ اسی وقت سُن اتر گئی۔ موہی

۶۔ ایک بار حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا پاؤں سو گیا۔ آپ نے یہی عمل کیا۔ اسی وقت سُن اتر گئی۔ حاشیہ حصن از مائۃ الفوائد ۔

۷۔ حدیثوں میں نمازِ حاجت تمام حوائج پوری ہونے کے لئے آئی ہے اس میں بھی بعد نماز کے درود شریف پڑھا جاتا ہے تو درود شریف کو کامیابی حوائج میں دخل ٹھہرا۔

۸۔ حفظِ قرآن مجید کی دعا حدیث شریف میں آئی ہے اس دعا کے ساتھ بھی درود شریف پڑھا جاتا ہے پس درود شریف کو حفظِ قرآن مجید میں بھی دخل ہوا۔

۹۔ ابو موسیٰ مدینی نے بسندِ ضعیف روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے، جب تم کسی چیز کو بھول جاؤ، مجھ پر درود بھیجو وہ چیز یاد آجائے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۔ فضص

۱۰۔ سب سے لذیذ تر اور شیریں تر خاصیت درود شریف کی یہ ہے کہ اس کی بدولت عشاق کو خواب میں حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی دولتِ زیارت میسر ہوتی ہے۔ بعض درود کو بالخصوص بزرگوں نے آزمایا ہے۔ شیخ عبدالحق دہلوی رحمہ اللہ نے کتاب ترغیب اھل السادات میں لکھا ہے کہ شبِ جمعہ میں دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں گیارہ بار آیۃ الکرسی اور گیارہ بار قل ہو اللہ اور بعد سلام سو بار یہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ تین جمعے نہ گزرنے پاویں گے کہ زیارت نصیب ہوگی۔ وہ درود شریف یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ

**دیگر**: نیز شیخ موصوف نے لکھا ہے کہ جو شخص دو رکعت نماز پڑھے، ہر رکعت میں بعد الحمد کے پچیس بار قل ہو اللہ اور بعد سلام کے یہ درود شریف ہزار مرتبہ پڑھے۔ دولتِ زیارت نصیب ہو۔ وہ یہ ہے: صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ ۔

**دیگر:** نیز شیخ موصوف نے لکھا ہے کہ سوتے وقت ستّر بار اس درود شریف کو پڑھنے سے دولتِ زیارت نصیب ہو: —— اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ اَنْوَارِکَ وَمَعْدَنِ اَسْرَارِکَ وَلِسَانِ حُجَّتِکَ وَعُرُوْسِ مَمْلَکَتِکَ وَاِمَامِ حَضْرَتِکَ وَطِرَازِ مُلْکِکَ وَخَزَائِنِ رَحْمَتِکَ وَطَرِیْقِ شَرِیْعَتِکَ الْمُتَلَذِّذِ بِتَوْحِیْدِکَ اِنْسَانِ عَیْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ فِیْ کُلِّ مَوْجُوْدٍ عَیْنِ اَعْیَانِ خَلْقِکَ الْمُتَقَدِّمِ مِنْ نُّوْرِ ضِیَائِکَ صَلٰوۃً تَدُوْمُ بِدَوَامِکَ وَتَبْقٰی بِبَقَائِکَ لَا مُنْتَھٰی لَھَا دُوْنَ عِلْمِکَ صَلٰوۃً تُرْضِیْکَ وَتُرْضِیْہِ وَتَرْضٰی بِھَا عَنَّا یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ -

**دیگر:** اس کو بھی سوتے وقت چند بار پڑھنا زیارت کے لئے شیخ نے لکھا ہے:

اَللّٰھُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَامِ وَرَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّکْنِ وَالْمَقَامِ اَبْلِغْ لِرُوْحِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مِّنَّا السَّلَامَ

مگر بڑی شرط اس دولت کے حصول میں قلب کا شوق سے پُر ہونا اور ظاہری و باطنی معصیتوں سے بچنا ہے۔ فض:

## فصلِ پنجم

# حکایات و اخبار متعلقہ دُرود شریف

۱۔ مواہبِ لدنیہ میں تفسیر قشیری سے نقل کیا ہے کہ قیامت میں کسی مومن کی نیکیاں کم وزن ہو جاویں گی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک پرچہ سر انگشت کے برابر نکال کر میزان میں رکھ دیں گے جس سے نیکیوں کا پلہ وزنی ہو جاوے گا۔ وہ مومن کہے گا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہو جاویں۔ آپ کون ہیں؟ آپ کی صورت اور سیرت کیسی اچھی ہے۔ آپ فرمادیں گے۔ میں تیرا نبی ہوں اور یہ درود ہے جو تو نے مجھ پر پڑھا تھا۔ میں نے تیری حاجت کے وقت اس کو ادا کر دیا۔ حاشیہ حصن۔

۲۔ حضرت عمر بن عبد العزیز رحمہ اللہ کہ جلیل القدر تابعی اور خلیفہ راشد ہیں، شام سے مدینہ منورہ کو خاص قاصد بھیجتے تھے کہ اُن کی طرف سے روضۂ شریف پر حاضر

ہو کر سلام عرض کرے۔ حاشیہ حصن از فتح القدیر۔

۳۔ روضۃ الاحباب میں امام اسمٰعیل بن ابراہیم مزنی سے جو امام شافعی رحمۃ اللہ کے بڑے شاگردوں میں ہیں نقل کیا ہے کہ میں نے امام شافعیؒ کو بعد انتقال کے خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ سے کیا معاملہ فرمایا۔ وہ بولے مجھے بخش دیا اور حکم دیا کہ مجھ کو تعظیم و احترام کے ساتھ بہشت میں لے جاویں اور یہ سب برکت ایک دُرود کی ہے جس کو میں پڑھا کرتا تھا۔ میں نے پوچھا وہ کون دُرود ہے؟ فرمایا یہ ہے:
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ۔ حاشیہ حصن

۴۔ مناہج الحسنات ابن فاکہانی کی کتاب فجر منیر سے نقل کیا ہے کہ ایک بزرگ شیخ صالح موسیٰ ضریر (نابینا) تھے۔ انہوں نے اپنا گزرا ہوا قصہ مجھ سے نقل کیا کہ ایک جہاز ڈوبنے لگا اور میں اسمیں موجود تھا۔ اس وقت مجھ کو غنودگی سی ہوئی۔ اس حالت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو یہ دُرود تعلیم فرما کر ارشاد فرمایا کہ جہاز والے اس کو ہزار بار پڑھیں۔ ہنوز تین سو بار پر نوبت نہ پہنچی تھی کہ جہاز نے نجات پائی اور بعد اَلْمَمَاتِ کے اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ بھی اس میں معمول ہے اور خوب ہے۔ وہ دُرود یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ

---

ف۱ اس درود شریف کا بکثرت پڑھنا اور مکان میں لکھ کر چسپاں کرنا تمام امراض وبائیہ ہیضہ و طاعون وغیرہ سے حفاظت کے لئے مفید اور مجرب ہے اور قلب کو عجیب غریب اطمینان بخشتا ہے اور تَرْفَعُنَا بِهَا کے بعد بعض لوگ لفظ عِنْدَكَ بھی پڑھتے ہیں۔ حضرت مولانا مدظلہ نے ایک والا نامہ میں احقر کو اسی طرح تحریر فرمایا تھا۔ حررہ محمد انعام اللہ غفرلہ اللہ ۱۲۔

اور شیخ مجدالدین صاحبِ قاموس نے بھی اس حکایت کو بسند خود ذکر کیا ہے۔ فصل۔

۵۔ بعض رسائل میں عبید اللہ بن عمر قواریری سے نقل کیا ہے کہ ایک کاتب میرا ہمسایہ تھا وہ مرگیا۔ میں نے اس کو خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ خدا تعالیٰ نے تیرے ساتھ کیا معاملہ کیا۔ کہا، مجھے بخش دیا۔ میں نے سبب پوچھا۔ کہا۔ میری عادت تھی جب نام پاک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کتاب میں لکھتا تو صلی اللہ علیہ وسلم بھی بڑھاتا۔ خدائے تعالیٰ نے مجھ کو ایسا کچھ دیا کہ نہ کسی آنکھ نے دیکھا اور نہ کسی کان نے سُنا، نہ کسی دل پر گزرا۔ گلشن جنت

۶۔ دلائلُ الخیرات کی وجہِ تالیف مشہور ہے کہ مؤلف کو سفر میں وضو کے لئے پانی کی ضرورت تھی اور ڈول رسّی کے نہ ہونے سے پریشان تھے۔ ایک لڑکی نے یہ حال دیکھ کر دریافت کیا اور کنوئیں کے اندر تھوک دیا۔ پانی کنارے تک اُبل آیا۔ مؤلف نے حیران ہوکر اس کی وجہ پوچھی۔ اُس نے کہا۔ یہ برکت درُود شریف کی ہے جس کے بعد انہوں نے یہ کتاب دلائلُ الخیرات تالیف کی۔

۷۔ شیخ زروق رحمۃ اللہ نے لکھا ہے کہ مؤلف دلائل الخیرات کی قبر سے خوشبوُ مشک و عنبر کی آتی ہے اور یہ سب برکت درُود شریف کی ہے۔

۸۔ ایک معتمد دوست نے راقم سے ایک خوشنویس لکھنؤ کی حکایت بیان کی کہ ان کی عادت تھی کہ جب صبح کے وقت کتابت شروع کرتا تو اوّل ایک بار درُود شریف ایک بیاض پر جو اسی غرض سے بنائی تھی لکھ لیتے اس کے بعد کام شروع کرتے۔ جب ان کے انتقال کا وقت آیا تو غلبۂ فکرِ آخرت سے خوف زدہ ہوکر کہنے لگے کہ دیکھئے وہاں جاکر کیا ہوتا ہے۔ ایک مجذوب آنکلے اور کہنے لگے بابا کیوں گھبراتا ہے۔ وہ بیاض سرکار میں پیش ہے اور اس پر صاد بن رہے ہیں۔

۹۔ مولانا فیضُ الحسن صاحب سہارنپوری مرحوم کے داماد نے مجھ سے بیان کیا کہ جس مکان میں مولوی صاحب کا انتقال ہوا وہاں ایک مہینے تک خوشبو عطر کی آتی رہی۔ حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے اس کو بیان کیا۔ ارشاد فرمایا: یہ برکت درودشریف کی ہے۔ مولوی صاحب کا معمول تھا کہ ہر شبِ جمعہ کو بیدار رہ کر

درود شریف کا شغل فرماتے۔

۱۰۔ ابو زرعہ رحمۃ اللہ علیہ نے ایک شخص کو خواب میں دیکھا کہ آسمان میں فرشتوں کے ساتھ نماز پڑھ رہا ہے۔ اس سے سبب حصول اس درجے کا پوچھا۔ اس نے کہا میں نے دس لاکھ حدیثیں لکھی ہیں۔ جب نام مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا آتا میں درود لکھتا تھا۔ اس سبب سے مجھے یہ درجہ ملا۔

۱۱۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک اور حکایت ہے کہ ان کو بعد انتقال کے کسی نے خواب میں دیکھا اور مغفرت کی وجہ پوچھی۔ انہوں نے فرمایا یہ پانچ درود شب جمعہ کو میں پڑھا کرتا تھا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَآ اَمَرْتَ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا يَنْبَغِيْ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ۔ اس درود کو درود خمسہ کہتے ہیں۔ فض۔

۱۲۔ شیخ ابن حجر مکی رح نے نقل کیا ہے کہ ایک صالح کو کسی نے خواب میں دیکھا۔ اس سے حال پوچھا۔ اس نے کہا کہ خدائے تعالیٰ نے مجھ پر رحم کیا اور مجھے بخش دیا اور جنت میں داخل کیا۔ سبب پوچھا گیا تو اس نے کہا کہ فرشتوں نے میرے گناہ اور میرے درود کو شمار کیا۔ سو شمار درود کا زیادہ نکلا۔ حق تعالیٰ نے فرمایا۔ اتنا بس ہے اس کا حساب مت کرو اور اس کو بہشت میں لے جاؤ۔ فض۔

۱۳۔ شیخ ابن حجر مکی رح نے لکھا ہے کہ ایک مرد صالح نے معمول مقرر کیا تھا کہ ہر رات کو سوتے وقت درود بعدد معین پڑھا کرتا تھا۔ ایک رات خواب میں دیکھا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس تشریف لائے اور تمام گھر اس کا روشن ہو گیا۔ آپ نے فرمایا۔ وہ منہ لاؤ جو درود بہت پڑھتا ہے کہ بوسہ دوں۔ اس شخص نے شرم کی وجہ سے رخسارہ سامنے کر دیا۔ آپ نے اس کے رخسارے پر بوسہ دیا۔ بعد اس کے وہ بیدار ہو گیا تو سارے گھر میں مشک کی خوشبو باقی رہی فض

۱۴۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مدارج النبوۃ میں لکھا ہے کہ جب حضرت حوا علیہا السلام پیدا ہوئیں، حضرت آدم علیہ السلام نے ان پر ہاتھ بڑھانا چاہا۔ ملائکہ نے کہا صبر کرو جب تک نکاح نہ ہو جائے اور مہر ادا نہ کر دو۔ انہوں نے پوچھا مہر کیا ہے۔ فرشتوں نے کہا کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر تین بار درود پڑھنا اور ایک روایت میں بیس بار آیا ہے۔

## فصلِ ششم

# مسائل متعلقہ درود شریف

مسئلہ ۱۔ عمر بھر میں ایک بار درود شریف پڑھنا فرض ہے بوجہ حکم صَلُّوْا کے جو شعبان ۲ھ میں نازل ہوا۔

۲۔ اگر ایک مجلس میں کئی بار آپ کا نام پاک ذکر کیا جاوے۔ طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ کا مذہب یہ ہے کہ ہر بار میں ذکر کرنے والے اور سننے والے پر درود پڑھنا واجب ہے۔ مگر مفتی بہ یہ ہے کہ ایک بار واجب ہے پھر مستحب ہے۔

۳۔ نماز میں بجز تشہد اخیر کے دوسرے ارکان میں درود پڑھنا مکروہ ہے۔ دُرِمختار

۴۔ جب خطبہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک آوے یا خطیب آیت پڑھے یَآ اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا o اپنے دل میں بلا جنبش زبان کے صلی اللہ علیہ وسلم کہہ لے۔ دُرِمختار

۵۔ بے وضو درود شریف پڑھنا جائز ہے اور باوضو نُورٌ علیٰ نُور ہے۔

۶۔ بجز حضرات انبیاء وحضراتِ ملائکہ علیٰ جمیعہم السلام کے کسی اور پر استقلالاً درود شریف نہ پڑھے۔ البتہ تبعاً مضائقہ نہیں مثلاً یوں نہ کہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ بلکہ یوں کہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ۔

(دُرِمختار)

۷۔ دُرِمختار میں ہے کہ اسبابِ تجارت کھولنے کے وقت یا ایسے ہی کسی موقع پر یعنی جہاں دُرود شریف پڑھنا مقصود نہ ہو بلکہ کسی دنیوی غرض کا اس کو ذریعہ بنایا جاوے، دُرود شریف پڑھنا ممنوع ہے۔

۸۔ درمختار میں ہے کہ درود شریف پڑھتے وقت اعضاء کو حرکت دینا اور آواز بلند کرنا جہل ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ بعض جگہ جو رسم ہے کہ نمازوں کے بعد حلقہ باندھ کر بہت چلا چلا کر دُرود شریف پڑھتے ہیں قابلِ ترک ہے۔

## فصل ہفتم

# مواقع دُرود شریف

۱۔ جب نام مبارک زبان پر یا کان میں آوے جیسا کہ مسائل میں گزرا۔

۲۔ جب کسی مجلس میں بیٹھے تو اُٹھنے سے پہلے دُرود شریف پڑھ لے جیسا زجر (فصل دوم) میں گزرا۔

۳۔ دُعا کے اوّل و آخر میں پڑھے جیسا خواص میں گزرا۔

۴۔ مسجد میں جانے اور اس سے باہر آنے کے وقت حدیث شریف میں یہ پڑھنا آیا ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ۔ فض

۵۔ بعد اذان کے مسلم اور ترمذی میں ہے کہ درود بھیجے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اور مانگے آپ کے لئے وسیلہ اللہ تعالیٰ سے۔ فض

۶۔ بوقتِ وضو کے۔ ابنِ ماجہ میں ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں وضو ہوتا اس شخص کا جو صلوٰۃ نہ بھیجے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر۔ فض۔ یعنی پورا ثواب نہیں ملتا۔

۷۔ بوقتِ زیارت قبر شریف کے بیہقی نے روایت کیا ہے۔ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو میری قبر کے پاس مجھ پر دُرود بھیجتا ہے میں سُن

لیتا ہوں ۔ فض

۸۔ ابتدائے رسائل وکتب میں بعد بسم اللہ اور حمد کے درود وسلام لکھنا ابن حجر مکی رح نے لکھا ہے کہ یہ رسم اوّل حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں جاری ہوئی۔ خود انھوں نے اپنے خطوط میں اسی طرح لکھا۔ فض

۹۔ بوقت جاگنے کے رات میں واسطے تہجّد کے۔ نسائی نے سُنن کبیر میں ایک حدیث طویل میں نقل کیا ہے کہ خدائے تعالیٰ پسند کرتا ہے ایسے آدمی کو جو رات کے بیچ میں اُٹھے اور کسی کو خبر نہ ہو۔ پھر وضو کرے۔ پھر حمدِ الٰہی کرے اور درود پڑھے۔ پھر قرآن مجید پڑھنا شروع کرے۔ فض

۱۰۔ واسطے دفع بلیّات مثل وبا و زلزلہ وغیرہ کے جلال الدین سیوطی نے اور دُوسرے محدثین نے احادیث سے اس کو استنباط کیا ہے۔ فض ؛

## فصلِ ہشتم

# آدابِ متفرقہ متعلقہ درُود شریف

۱۔ جب اسمِ مُبارک لکھے، صلوٰۃ وسلام بھی لکھے یعنی صلّی اللہ علیہ وسلم پورا لکھے۔ اس میں کوتاہی نہ کرے، صرف ؐ یا صلعم پر اکتفا نہ کرے۔ فض

۲۔ ایک شخص حدیث شریف لکھتا تھا اور بسبب بخُل کاغذ کے نام مبارک کے ساتھ درُود شریف نہ لکھتا تھا۔ اس کے سیدھے ہاتھ کو مرض آکلہ عارض ہوُا یعنی ہاتھ اس کا گل گیا۔

۳۔ شیخ ابن حجر مکیؒ نے نقل کیا ہے کہ ایک شخص صرف صلی اللہ علیہ پر اکتفا کرتا تھا، وسلم نہ لکھتا تھا۔ حضورِ انور صلی اللہ علیہ وسلّم نے اس کو خواب میں ارشاد فرمایا۔ تُو اپنے آپ کو چالیس نیکیوں سے کیوں محروم رکھتا ہے۔ یعنی وسلم میں چار حرف ہیں۔ ہر حرف پر ایک نیکی اور ہر نیکی پر دس گنا ثواب۔ لہٰذا وسلم میں چالیس نیکیاں

ہوئیں۔ فض

۴۔ درود شریف پڑھنے والے کو مناسب ہے کہ بدن اور کپڑا پاک وصاف رکھے۔

۵۔ آپ کے نام مبارک سے پہلے سیّدنا بڑھا دینا مستحب اور افضل ہے۔ درِ مختار

## فصل نہم

# بعض نکات متعلقہ درود شریف

نکتہ۔ ایک سوال مشہور ہے کہ کما صلیت میں آپ کے صلوٰۃ کو صلوٰۃ ابراہیمیہ سے تشبیہ دی گئی ہے مشبّہ بہ مشبّہ سے اکمل ہوتا ہے۔ اس سے صلوٰۃ محمدیہ کا نقصان لازم آتا ہے۔ سب سے مختصر اور سہل جواب ہے کہ یہ ضرور نہیں کہ مشبّہ بہ اکمل ہو البتہ اوضح و اشہر ہونا ضروری ہے۔ سو صلوٰۃ ابراہیمیہ چونکہ تمام امم و ملل اھل کتاب و مشرکین میں مشہور و مسلم تھی اسی لئے اس کو مشبّہ بہ قرار دیا گیا۔

۲۔ باوجودیکہ صلوٰۃ وسلام سب انبیاء پر نازل ومتوجہ رہا ہے پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام کی کیا تخصیص ہے۔ اس کی چند وجوہ ہیں۔

اوّل یہ کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی شریعت کا طرز بہت ملتا ہوا ہے اور انبیاء علیہم السلام کے ساتھ تو صرف اصول ہی میں توافق ہے اور آپ کے ساتھ بہت فروع میں بھی۔ اسی بنا پر ارشاد ہے:

[1] اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِاِبْرٰهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ وَهٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

دوسری وجہ یہ ہے کہ شب معراج میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا تھا کہ اپنی اُمت کو ہمارا سلام کہیے گا۔ اس لئے اس اُمت کو حکم ہوا کہ صلوٰۃ ابراہیمی کو نماز میں داخل کریں اور خارج نماز بھی پڑھا کریں۔

---

[1] بلاشبہ سب آدمیوں میں زیادہ خصوصیت رکھنے والے حضرت ابراہیم کے ساتھ البتہ وہ لوگ تھے جنہوں نے ان کا اتباع کیا تھا اور یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور یہ ایمان والے۔

تیسری وجہ یہ ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اس اُمت کے حال پر نہایت شفقت فرمائی تھی کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مبعوث ہونے کے لئے دُعا فرمائی تھی۔ اس آیت میں رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيهِمْ رَسُولًا (الآیۃ)[ا] اور آپ نے اس اُمت کا لقب "اُمۃ مسلمۃ" اس آیت میں وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ رکھا تھا۔ اسی لئے ارشاد ہوا ہے۔ هُوَ سَمَّاكُمُ الْمُسْلِمِينَ۔

۳۔ اس میں کیا حکمت ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ہم کو یہ حکم ہوا تھا کہ تم صلوٰۃ بھیجو، اس آیت میں صَلُّوا عَلَيْهِ تو ہماری طرف سے بظاہر نُصَلِّيْ عَلٰى مُحَمَّدٍ مناسب ہوتا مگر پھر بھی ہم کو اَللّٰهُمَّ صَلِّ سکھلایا گیا جس میں اللہ تعالیٰ ہی سے درخواست ہے کہ آپ صلوٰۃ بھیج دیجئے۔ حکمت اس میں یہ ہے کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم بالکل پاک اور ہم ناپاک ہماری صلوٰۃ آپ کی شایان نہ ہوتی۔ اس لئے گویا بزبان حال یہ کہا جاتا ہے کہ اے اللہ تبارک و تعالیٰ ہماری صلوٰۃ تو آپ[ع] کے شان عالی کے لائق نہیں ہے۔ اس لئے آپ ہی سے درخواست کرتے ہیں کہ آپ اپنی صلوٰۃ بھیج دیجئے تاکہ نبی طاہر پر ربّ طاہر کی طرف سے صلوٰۃ ہو۔

۴۔ شیخ ابوسلیمان دارانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ دعا سے پہلے اور پیچھے درود شریف پڑھ لیا کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ دونوں طرف کے درودوں کو تو ضرور ہی قبول فرماویں گے اور یہ ان کے کرم سے بعید ہے کہ درمیان کی چیز کو رد کر دیں۔

۵۔ جس طرح حدیث شریف کی تصریح سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک بار درود پڑھنے سے دس رحمتیں نازل ہوتی ہیں۔ اسی طرح قرآن مجید کے اشارے سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شانِ ارفع میں ایک گستاخی کرنے سے (نعوذ باللہ منہا) اس شخص پر منجانب اللہ دس لعنتیں نازل ہوتی ہیں ——— چنانچہ ولید بن مغیرہ کے حق میں اللہ تعالیٰ نے بسزائے استہزا یہ دس کلمات ارشاد فرمائے۔ حَلَّافٍ[ع۲] مَّهِينٍ۔ هَمَّازٍ۔ مَّشَّاءٍ بِنَمِيمٍ۔ مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ

---

[ا] اے ہمارے پروردگار اور اس جماعت کے اندر ان ہی کا ایک ایسا پیغمبر بھی مقرر کیجئے ۱۲۔
[ع] یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ کی شان عالی کے ۱۲۔
[ع۲] بہت قسمیں کھانے والا بے وقعت ہو۔ طعنے دینے والا ہو۔ چغلیاں لگاتا پھرتا ہو (بقایا اگلے صفحہ پر)

اَثِیْمٍ ـ عُتُلٍّ ـ زَنِیْمٍ ـ مُکَذِّبٍ لِّلْاٰیَاتِ ـ بدلالت قولہٗ تعالیٰ اِذَا تُتْلٰی عَلَیْہِ اٰیَاتُنَا قَالَ اَسَاطِیْرُ الْاَوَّلِیْنَ ؈

# فصل دہم

# درُود شریف کے صیغے

یوں تو مشائخ کرام سے صدہا صیغے اس کے منقول ہیں۔ دلائل الخیرات اس کا ایک نمونہ ہے مگر اس مقام پر صرف جو صیغے صلوٰۃ وسلام کے احادیث مرفوعہ حقیقیہ یا حکمیہ میں وارد ہیں ان میں سے چالیس صیغے مرقوم ہوتے ہیں جن میں ۲۵ صلوٰۃ اور ۱۵ سلام کے ہیں۔ گویا یہ مجموعہ درُود شریف کی چہل حدیث ہے جس کے باب میں بشارت آئی ہے کہ جو شخص امر دین کے متعلق چالیس حدیثیں میری اُمت کو پہنچاوے اس کو اللہ تعالیٰ زمرۂ عُلماء میں محشور فرمائیں گے اور میں اس کا شفیع ہوں گا۔ درود شریف کا امر دین ہونا بوجہ اس کے مامور بہ ہونے کے ظاہر ہے تو ان احادیث شریف کے جمع کرنے سے مضاعف ثواب اجر درُود و اجر تبلیغ چہل حدیث کی توقع ہے۔ ان احادیث سے قبل دو صیغے قرآن مجید سے تبرّکاً لکھے جاتے ہیں جو اپنی عموم لفظی سے صلوٰۃ نبویہ کو بھی شامل ہیں اور ان احادیث کے بعد تین صیغے، دو صحابی سے ایک تابعی سے مرقوم ہوں گے۔ اب سب مل کر ۴۵ صیغے ہیں۔ اگر کوئی شخص ان سب صیغوں کو روزانہ پڑھ لیا کرے تو تمام فضائل و برکات جو جدا جدا ہر صیغے کے متعلق ہیں بتمامہا اس شخص کو حاصل ہو جاویں اور ان احادیث و آثار کے بعد نمبر وار ہر ایک کی سند یکجا ذکر کر دی جاوے گی۔

## صیغۂ قرآنی

۱۔ سَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی (پارہ ۱۹ : سورہ نمل ۔ رکوع ۱۴)

---

(بقایا حاشیہ پچھلا) نیک کام سے روکنے والا ہو۔ حد سے گزرنے والا ہو۔ گناہوں کا کرنے والا ہو۔ سخت مزاج ہو۔ حرام زادہ ہو۔ آیتوں کا جھٹلانے والا ہو ؏

